# العطایا النبویۃ فی الفتاوی الرضویۃ




اعلیحضرتؒ امام احمد رضا کا ۷۵ واں سالانہ عرس ۲۵ صفر ۱۴۱۵ھ ۔ رضا اکیڈمی بمبئی ۳

RAZA OFFSET, Bombay 3 • Tel: 371 29 13

سلسلۂ اشاعت نمبر ۷۵

۹۲/۸۶/۷

# العطایا النبویۃ فی الفتاوی الرضویۃ

## جلد یازدہم

مصنّفہ
مجدّدِ دین وملّت
اعلحضرت امام احمد رضا قادری بریلوی رضی اللہ تعالٰی عنہ

بفیض
تاجدارِ اہلِ سنّت شہزادۂ اعلحضرت
حضور مفتی اعظم علامہ الحاج الشاہ محمد مصطفٰے رضا خاں قادری نوری رضی اللہ تعالٰی عنہ

ناشر
رضا اکیڈمی بمبئی
۱۳۰، علی عمر اسٹریٹ، بمبئی ۳

سلسلۂ اشاعت نمبر ——— ۷۵

نام کتاب ——— العطایا النبویہ فی الفتاوی الرضویہ جلد یازدہم

تصنیف لطیف ——— سیدنا اعلیٰ حضرت مجدد اعظم امام احمد رضا قدس سرہٗ

سنِ طباعت ——— ۲۵ صفر المظفر ۱۴۱۵ھ / اگست ۱۹۹۴ء

ناشر ——— رضا اکیڈمی بمبئی ۳

مطبوعہ ——— رضا آفسیٹ بمبئی ۳

سول ایجنٹ

نیو سلور بک ایجنسی

۱۴ محمد علی بلڈنگ، بھنڈی بازار، بمبئی ۳

ٹیلیفون: ۳۷۱۸۹۷۰ / ۳۷۱۵۸۶۸

Rs. 140/-

# عرضِ مرتب

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ

عالی جناب محمد سعید صاحب نوری رضا اکیڈمی ممبئی سے بریلی شریف میں جب ایک موقع پر ملاقات ہوئی تو انھوں نے اپنا عزم ظاہر کیا کہ چوں کہ یہ اعلیٰ حضرت امام احمد رضا قدس سرہٗ کا پچھترواں عرس ہے لہٰذا اس موقع پر ہم کوئی اہم کام یادگار کے طور پر کرنا چاہتے ہیں اور وہ ہے فتاویٰ رضویہ کی تمام جلدوں کی ایک ساتھ اشاعت۔

میں نے عرض کیا بلاشبہ یہ کام نہایت اہم اور امام احمد رضا کی عمدہ یادگار ہے۔ لیکن جلدوں کی ترتیب کے اعتبار سے اس میں کچھ خامیاں ہیں۔ جیسا کہ استاذِ گرامی وقار بحر العلوم مفتی عبد المنان صاحب قبلہ اعظمی کا فرمان ہے اور اُن کو اس سلسلہ میں پوری تحقیق ہے۔ لہٰذا اگرچہ وقت کم ہے لیکن پھر بھی جہاں تک خامیوں کو دور کیا جا سکتا ہے کر لیا جائے اور اس امر میں ان سے ہی رجوع کیا جائے۔ نوری صاحب اس بات پر رضامند ہو گئے، بلکہ جو راستہ بتائیے وہی آگے چلے، کے مصداق یہ بارِ گراں میرے ہی ناتواں کاندھوں پر ڈال دیا۔ میں ہیچمداں اس کام کو اس حسن و خوبی کے ساتھ تو نہیں کر سکتا تھا جس طرح کہ ہمارے اکابر علماء میں سے کوئی اپنی بالغ نظری سے انجام دیتا۔

لیکن اس امید پر میں نے وعدہ کر لیا کہ حضرت بحر العلوم قبلہ سے اس امر میں رجوع کرتا جاؤں گا اور آپ کی رہنمائی میں سارے کام انجام دیتا رہوں گا۔ چنانچہ مبارکپور اور گھوسی کا سفر کر کے حضرت سے کچھ معلومات فراہم کیں اور اب جلد نہم تا دوازدہم کی جو ترتیب جدید ناظرین کی خدمت میں حاضر ہے وہ آپ ہی کی رہنمائی کا ثمرہ و نتیجہ ہے۔ چوں کہ وقت دو ماہ سے بھی کم تھا لہٰذا وہ تمام رسائل شاملِ اشاعت نہ ہو سکے جن کی نشاندہی آپ نے فرمائی تھی۔ پھر بھی مالا یدرك كله لا يترك كله کے تحت جو کچھ وقت پر فراہم ہو سکا اور کاتب حضرات کی مہربانیوں سے جس قدر کتابت ہو سکی شریکِ اشاعت ہے۔

مزید خوبیوں اور کامل و اکمل ترتیب و تہذیب کے ساتھ تو حضرت بحر العلوم صاحب قبلہ ہی شائع فرمائیں گے جس کا کام حضرت نے شروع فرما دیا ہے۔ قلتِ وقت ہی کی وجہ ہے کہ حضرت کا ایک نہایت وقیع مقدمہ جو عظیم معلومات پر مشتمل ہے اور جس کو حضرت نے جلد ششم سے متعلق ایک سو سے زیادہ صفحات پر تحریر فرمایا ہے، شریکِ اشاعت نہ ہو سکا۔

البتہ جلدوں کی ترتیب اب مکمل ہو گئی ہے اگرچہ کثیر رسائل ہر جلد میں شائع ہونا باقی ہیں اور بعض مسائل کے عنوان بھی حسبِ سابق غیر مرتب ہی ہیں۔ اور جلد دوازدہم کے بارے میں تو پہلے ہی سے مشہور ہے کہ لاپتہ ہے پھر بھی بعض حصہ شاملِ اشاعت ہے جو حضرت بحر العلوم قبلہ نے مرتب کرایا تھا۔ اس حصہ کے ساتھ مسائل شتی کا وہ مجموعہ بھی شامل کر دیا گیا ہے جو سابقہ ترتیب کے اعتبار سے جلد نہم میں داخل تھا جس کو بارہویں جلد ہی میں شائع ہونا چاہئے تھا۔ جلدوں کی اس ترتیب سے متعلق حضرت کا مقدمہ بھی شریکِ اشاعت ہے تاکہ ناظرین بخوبی اندازہ کر لیں کہ حضرت نے جو کچھ اس سلسلہ میں کہا ہے اس کے پیچھے کچھ حقائق ہیں۔

محمد حنیف خاں رضوی

خادم الطلبہ جامعہ نوریہ رضویہ بریلی شریف

۲۷ محرم الحرام ۱۴۱۶ھ بروز جمعہ مبارکہ

# مقدمہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ ونصلی علیٰ حبیبہ الکریم

امابعد! مجدد مأتہ رابع عشر امام اہلسنت اعلیٰحضرت مولانا الشاہ احمد رضا خاں صاحب بریلوی برد اللہ مضجعہٗ وحید عصر فقیہ اور بے حد طباع اور ذہین ائمہ دین میں سے تھے ۱۲۸۶ھ سے ۱۳۴۰ھ ہجری مکمل چون سال تک آپ نے فتاوی تحریر فرماتے [1]

پورے عالم اسلام سے خواص وعوام، خواندہ وناخواندہ، راعی ورعایا، سبھی طبقوں کے کثیر التعداد سوالات آپ کی خدمت میں آتے [2] آپ خود فرماتے ہیں" ایک وقت میں چار چار سو فتاوے جمع ہوجاتے ہیں [3]

ابتدائی بارہ سال کے فتاوی کی نقل آپ نے محفوظ نہیں رکھی بعد کے فتاویٰ کا بھی دسواں حصہ محفوظ رہ سکا جو ۱۳۲۷ھ تک سات خریطوں میں جمع ہوا تھا۔ سائز ۲۶ × ۲۰ کے چار صفحہ اور ہر خریطہ کے کل صفحات کی تعداد چودہ سو سے سولہ سو تک تھی۔ جلدوں کی ضخامت کا خیال کرکے احباب اور علماء کے مشورہ سے اس کو بارہ جلدوں میں تقسیم کیا۔ اس کے بعد بھی آپ نے تیرہ سال تک فتاویٰ تحریر فرماتے [4]

اس فقید المثال فتاویٰ کی اشاعت ۱۳۲۷ھ میں ہی شروع ہوئی۔ چنانچہ پہلی جلد آپ کی زندگی ہی میں ۱۳۳۵ھ کے لگ بھگ مکمل ہوگئی [5] تقریبًا نو سال کے بعد ۱۳۴۴ھ میں صدر الشریعہ حضرت مولانا امجد علی صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے دوسری جلد بھی مطبع اہلسنت بریلی شریف سے شائع کی [6]

علماء اور احباب کی ترتیب کے اعتبار سے جلد چہارم کا آخری حصہ اور شائع شدہ جلدوں کے لحاظ سے جلد پنجم کا ابتدائی حصہ یعنی کتاب النکاح ۱۳۴۵ھ سے شروع ہوکر ۱۳۴۶ھ یا ۱۳۴۷ھ تک مکمل ہوا [7]

اس کے بعد مکمل انتیس ۲۹ سال تک سناٹا رہا۔ سب سے پہلے حضرت مولانا عبد الرؤف صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نائب شیخ الحدیث دار العلوم اشرفیہ مبارکپور کو اس کا خیال آیا آپ نے مفتی اعظم ہند حضرت مولانا شاہ مصطفٰے رضا صاحب قدس سرہٗ سے اشاعت کی اجازت لی اور حصہ سوم سے حصہ ہشتم تک کا مسودہ حاصل کیا۔ اور مبارکپور ہی میں

---

[1] حیات اعلیٰحضرت جلد اول ص۲۸ [2] سلامۃ اللہ لاہل السنۃ ص۵۴ [3] فتاویٰ رضویہ چہارم ص۲۳ کتاب النکاح [4] مقدمہ فتاویٰ رضویہ جلد اول [5] اشتہار آئینہ قیامت [6] روایت حضرت مولانا عبد الرؤف صاحب بلیاوی یا حضرت مولانا عبد المصطفٰے صاحب ازہری رحمہما اللہ [7] فتاویٰ رضویہ جلد پنجم ص۲۱۴ رضا دار الاشاعت بریلی شریف۔

سنی دارالاشاعت کی بنیاد رکھی اور ان کے علاوہ مزید تین افراد بھی ان کے اس کام میں ہمدم اور ہم قدم رہے۔ مولانا محمد شفیع صاحب مرحوم نائب ناظم دارالعلوم اشرفیہ مولانا قاری محمد یحییٰ صاحب ناظم دارالعلوم اشرفیہ راقم عبدالمنان اعظمی[1]

محرم ۱۳۷۹ھ سے تیسری جلد کا اہتمام شروع ہوا اور ۱۳۸۱ھ کو کتاب منظر عام پر آگئی[2] مبیضہ حضرت مولانا حبیب الاسلام صاحب اعظمی نے فرمایا۔ کتابت بالکلیہ لکھنؤ کے قیصر مرزا نے کی اور کتاب سرفراز پریس لکھنؤ میں طبع ہوئی۔ اصل کاپی اور پروف کا مقابلہ اور تصحیح حضرت مولانا عبدالرؤف صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور راقم عبدالمنان اعظمی نے کی۔ اس جلد کی فہرست حضرت مولانا عبدالرؤف صاحب نے دی ہے[3]

چوتھی جلد ۱۳۸۳ھ میں کاتب کے حوالے کی گئی اور ۱۳۸۶ھ میں شائع ہو سکی۔ مبیضہ مفتی نسیم صاحب اعظمی، کتابت صبحانی کان پوری اور جرار حسین لکھنوی کی ہے اور مطبع نامی پریس لکھنؤ ہے۔ تصحیح میں اس دفعہ مولانا عبدالرؤف صاحب کے ساتھ راقم عبدالمنان اعظمی اور اشرفیہ کے کچھ منتہی طلبہ بھی شریک رہے فہرست اکیلے حضرت مولانا عبدالرؤف صاحب نے ترتیب دی ہے[4]

پانچویں جلد ۱۳۸۹ھ میں حوالہ پریس ہوئی۔ مبیضہ حسب دستور نسیم صاحب کا ہے، کتابت جرار حسین اور عبدالمجید لکھنوی کی، طباعت جز حصہ نامی پریس، اور بقیہ سرفراز پریس میں ہوئی۔ بقیہ جدوجہد حضرت مولانا عبدالرؤف صاحب کی ہے، البتہ ان کے انتقال کی وجہ سے تصحیح میں راقم عبدالمنان اعظمی اور مولوی شکیب ارسلاں کا حصہ ہے اور کتاب الطلاق اور مابعد کی فہرست بھی راقم عبدالمنان اعظمی نے ہی تیار کی ہے اور کتاب جیسے تیسے ۱۳۹۷ھ میں شائع ہو سکی[5]

چھٹی جلد کا مبیضہ مولوی سبحان اللہ صاحب امجدی مرحوم کا ہے کتابت مولوی محبوب عالم اعظمی، مولوی شمس الحق بلیاوی، مولوی عبدالمنان برکاتی اور قاری محمد اسمٰعیل صاحب، تبسم عزیزی مبارکپوری کی ہے۔ مطبع نشاط پریس ٹانڈہ، بقیہ امور راقم عبدالمنان اعظمی نے انجام دیئے ہیں، تصحیح میں مولوی شکیب ارسلاں اور مولوی عبد السلام صاحب گونڈوی راقم اعظمی کے شریک حال رہے۔ سن اشاعت ۱۴۰۱ھ ہے[6]

ساتویں جلد کا مبیضہ مفتی نسیم صاحب اور مولانا سبحان اللہ صاحب امجدی کی کاوش ہے۔ کتابت مولوی عبدالرحیم اعظمی و مولوی نعیم الدین اعظمی کی ہے۔ طباعت دہلی کی آفسیٹ پریس کی ہے۔ تاریخ اشاعت ۲۰ ربیع الثانی ۱۴۰۷ھ ہے۔[7]

آٹھویں جلد کے مبیضہ میں حسب سابق دونوں بزرگ شامل ہیں۔ کتابت مولوی نظام الدین کوپاگنج، حسام الدین

---

[1] مقدمہ جلد ہشتم [2] مقدمہ فتاویٰ رضویہ جلد چہارم [3] مقدمہ فتاویٰ رضویہ جلد چہارم [4] مقدمہ جلد سابع شائع کردہ سنی دارالاشاعت مبارک پور [5] ایضاً

[6] مقدمہ فتاویٰ رضویہ جلد ہفتم [7] مقدمہ جلد ہفتم۔

گھوسی اور شمس الحق ادری کی ہے۔ تصحیح راقم عبدالمنان اعظمی، مولوی محمد اسلم گھوسوی اور محمد رفیع احمد کٹیہاری کی ہے۔ تاریخ اشاعت ذوالحجہ ۱۴۱۲ھ ہے اور مطبع جے۔ اے آفسیٹ پریس دہلی ہے [ل۱]

نویں[عہ۱] جلد مکتبہ ایوان رضا بیسلپور ضلع پیلی بھیت نے دو جلدوں میں شائع کی مگر لاعلمی کی وجہ سے وہ اس کو بجائے نویں جلد کے دسویں جلد قرار دے رہے ہیں۔ ہمارے پاس اس امر کے کہ ایوان رضا سے شائع شدہ دسویں جلد حقیقت میں نویں جلد ہے۔ مندرجہ ذیل ثبوت ہیں:

(۱) مکتبہ ایوان رضا سے شائع ہونے والی نصف اول کے مقدمہ میں اس امر کا اعتراف ہے کہ ہم نے فی الحال اندازاً اس جلد کو دسویں جلد قرار دیا ہے تحقیق کے بعد ہم اعلان کریں گے کہ یہ کون سی جلد ہے چنانچہ لکھتے ہیں:

"یہ کتاب ہمیں خستہ حالت میں ملی، کہنگی کے سبب جلد کا نام بھی غائب ہو چکا تھا۔ پتہ نہیں چل رہا تھا کہ یہ کون سی جلد ہے۔ کوشش کی گئی کہ پتہ لگ جائے مگر اب تک ہمیں پوری تحقیق نہ ہو سکی۔ آئندہ نصف آخر کی اشاعت تک اس کی پوری تحقیق انشاء اللہ تعالیٰ ہو جائے گی"[عہ۲] (مقدمہ نصف اول)

(۲) مولانا عبدالرؤف صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ جب بریلی شریف سے فتاویٰ رضویہ کے مختلف جلدوں کے مسودے لاتے تھے تو اس کے ساتھ ساتھ ایک ایسی یادداشت بھی لاتے تھے جس میں ہر جلد کے ابواب مندرجہ کی فہرست تھی، اس فہرست میں نویں جلد کو باب الحظر والاباحہ پر مشتمل لکھا ہے۔

(۳) متداول کتب فقہ میں ابواب فقہ کی ترتیب یہی تحریر ہے کہ کتاب الاضحیہ کے بعد کتاب الحظر والاباحہ کا ذکر آتا ہے۔ اس کا تقاضہ بھی یہی ہے کہ آٹھویں جلد جب کتاب الاضحیہ پر منتہی ہوئی تو اس کے بعد متصلاً کتاب الحظر و الاباحہ آئے اور یہ بھی ہو گا کہ اسے نواں حصہ قرار دیا جائے۔

(۴) سب سے قطع نظر خود حضور اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی مرتبہ ایک فہرست حضرت مولانا توصیف رضا صاحب کے پاس[عہ۳] ہے اس میں بھی کتاب الحظر والاباحہ کتاب الاضحیہ کے متصلاً بعد ہی ہے۔ اس لئے ہم کو اس پر لبشدت اصرار ہے کہ کتاب الحظر والاباحہ نویں جلد ہی ہے۔

---

[ل۱] مقدمہ جلد ہشتم۔

---

[عہ۱] اب اس جدید ترتیب میں ہم نے اس کو نویں جلد ہی کے نام سے موسوم کر دیا ہے۔، مرتب

[عہ۲] لیکن نصف آخر میں اس تحقیق کے بارے میں کچھ بھی تحریر نہیں ہے جس سے ظاہر ہے کہ ناشرین کوئی فیصلہ نہ کر سکے یونہی اندازہ سے اس کو دسویں جلد کا نام دیا گیا۔، مرتب

[عہ۳] فہرست کو ہم نے بعینہ اس جلد میں شامل کر دیا ہے۔ دیکھئے ص۷ ، مرتب

(۵) مکتبہ ایوان رضا سے نویں جلد کے نام سے فتاویٰ رضویہ کا جو حصہ شائع ہوا ہے اس میں ابواب فقہ سے خارج متفرق علوم و فنون کے مسائل ہیں ایسے متفرق مسائل کی جگہ تمام تصنیفوں میں آخر کتب میں ہوتی ہے نہ کہ درمیان میں اس میں کتاب الفرائض کا جزحصہ بھی شریک کیا گیا ہے جو عموماً کتب فقہ کے اخیر میں ہوتا ہے اس تے یہ حصہ اصولاً فتاوی رضویہ کی بارہویں جلد کا حصہ تو ہو سکتا ہے نویں جلد ہر گز نہیں جس کو انشاء اللہ بشرط زندگی ہم مبوب و مفصل شائع کریں گے۔

اس جلد میں نہ تو مسائل کو مبوب کیا ہے نہ رسائل کو ممتاز۔ حد یہ ہے کہ ایک رسالہ کے مشتملات بھی ایک ساتھ شائع نہ ہو سکے۔

مبیضہ ڈاکٹر فیضان احمد صاحب کا ہے۔ تصحیح میں حضرت جانشین مفتی اعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ مولانا اختر رضا خاں صاحب مدظلہٗ، مولانا قاضی عبدالرحیم صاحب، مولانا محمد صالح صاحب، مولانا مفتی محمد اعظم صاحب وغیرہ علماء کرام شریک ہیں نہ کتابت کی تصریح نہ حصہ دوم کی پرنٹ لائن دی گئی ہے۔ حصہ اول البتہ تاج آفسیٹ پریس الہ آباد میں چھپا ہے۔

دسویں جلد گیارہویں جلد کے نام سے حضرت مولانا منان رضا خاں صاحب نے ادارہ تصنیفات رضا بریلی سے شائع کی ہے۔ تصحیح و ترتیب اور فہرست مولوی عبدالمبین نعمانی صاحب کی ہے مگر یہ جلد نہایت مختصر ہے ۱۳۲۹ھ کی ایک فہرست ہمارے ہاتھ لگی ہے جو خود اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ترتیب دادہ ہے اس سے یہ اندازہ ہوتا ہے کہ اس جلد کا ایک حصہ کتاب الجنایات بھی تھا جو اس جلد کے ساتھ شائع ہونے سے رہ گیا۔ اس فہرست میں اس جلد کے ابواب کی تعداد اور کل تعداد صفحات ۴۴۳ ہے۔ جبکہ شائع شدہ جلد ۳۲۵ صفحات پر مشتمل ہے اور ابواب کی تعداد چار ہے۔ اس کا سبب یہ بھی ہو سکتا ہے کہ اس فہرست کی ترتیب کے بعد مزید گیارہ سال آپ نے فتاویٰ تحریر فرمائے ہیں اور یہ سبب بھی ممکن ہے کہ موجودہ کتاب کا سائز کچھ مختصر کر دیا گیا ہے۔

اس حساب سے گیارہویں اور بارہویں جلدیں ابھی زیور طبع سے آراستہ نہ ہو سکیں بلکہ یہ بتانا بھی مشکل ہے کہ بقیہ دونوں جلدیں کون کون سے ابواب فقہ پر مشتمل ہیں کیوں کہ حضرت مولانا منان رضا خاں صاحب کی شائع کردہ جلد کتاب الوصایا تک ہے جس کے بعد صرف ایک باب کتاب المواریث ہی ابواب فقہ میں باقی رہ جاتا ہے۔ [۱]

حضرت مولانا عبدالرؤف صاحب فتاویٰ کی غیر مطبوعہ جلدوں کے تمام جلدوں میں شامل ابواب کی ایک فہرست بھی لائے تھے اس کے لحاظ سے گیارہویں جلد میں رسائل و مسائل رد و مناظرہ اور کلامیہ اور بارہویں جلد میں بقیہ رسائل و مسائل کلامیہ کے ساتھ ساتھ متفرق مسائل بھی شامل ہونا چاہیئے [۲]

---

[۱] اس باب کو کتاب الفرائض کے عنوان سے ہم نے موجودہ جلد دہم اور سابقہ ترتیب کے اعتبار سے جلد یازدہم کے آخر میں شامل اشاعت کر دیا ہے جو اس کا اصل مقام ہونا چاہیئے تھا۔ مرتب

[۲] اب ہم نے اسی حساب سے دونوں کو مرتب کیا ہے۔ لیکن ناشر کی عجلت کی وجہ سے یہ کام مکمل نہ ہو سکا ورنہ وہ تمام رسائل شریک اشاعت کئے جاتے جن کا اشارہ اس اجمالی فہرست سے مل رہا ہے۔، مرتب

بارہویں جلد کا بڑا حصہ اعلیٰ حضرت کے رسالہ " البارقۃ الشارقۃ " پر مشتمل تھا۔ یہ رسالہ متعدد رسائل و مسائل کا مجموعہ تھا جو زیارت قبور، ایصال ثواب، عرس، استمداد اور اسی قسم کے موضوعات کی تحقیقات عالیہ کا خزانہ تھا اعلیٰ حضرت نے اپنی تحریروں میں جا بجا اس کی طرف توجہ بھی دلائی ہے۔ لیکن افسوس کہ پوری جلد ہی لاپتہ ہے۔ البتہ اس جلد کے متفرقات کا جز حصہ حضرت مولانا توصیف رضا خاں صاحب کے پاس ہے جو مبوب و مرتب ہو چکا ہے اور بقیہ حصہ مکتبہ ایوان رضا کے ذمہ داروں نے نویں جلد کے نام سے غیر مرتب ہی شائع کر دیا ہے اور اسی میں کتاب المواریث کا جز حصہ بھی شامل ہے۔ یہ ہے اس عدیم المثال فقہی شاہکار کی کہانی۔

آٹھویں جلد کے بعد جو حصے شائع ہوئے ہیں وہ ان کے ناشرین بھی اپنی جد وجہد میں مخلص ہیں کہ جس صورت سے بھی ہو سکے اعلیٰ حضرت کی یادگار محفوظ ہو جائے۔ لیکن اس بات کی شدید ضرورت ہے کہ ان سب غیر مرتب جلدوں کو بھی از سر نو تہذیب و ترتیب کے شائع کیا جائے۔

عبدالمنان اعظمی

خادم قدیم فتاویٰ رضویہ شریف حق اکادمی مبارک پور

شمس العلوم گھوسی

۲۹ / جون ۱۹۹۴ء

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

# المجلد السابع من

# العطایا النبویۃ فی الفتاوی الرضویۃ

| [illegible] | کتاب | مکتوب | سادہ |
|---|---|---|---|
| | | تا ۲۰ رجب ۲۴ | |
| ۲ | وکالت | ۱ | ۱۵ |
| ۴ | اقرار | ۱۱ | ۳۸ |
| ۴ | صلح | ۴ | ۲۴ |
| ۰ | مضاربت | ۹ | ۱۸ |
| ۰ | امانات | ۷ | ۹ |
| ۶ | ہبہ | ۸۹ | ۱۶ |
| ۲۵ | اجارہ | ۶۸ | ۳۲ |
| ۴ | حجر، اکراہ | ۱۶ | ۲۲ |
| ۴ | غصب | ۳۴ | ۲۲ |
| ۴ | شفعہ | ۶۱ | ۲۲ |

| [illegible] | کتاب | مکتوب | سادہ |
|---|---|---|---|
| ۲ | قسمت | ۲ | ۶ |
| ۰ | مزارعت، مساقات | ۷ | ۵ |
| ۶ | صید و ذبائح | ۱۱۴ | ۲۴ |
| ۱۲ | حصہ الحظر | ۳۸ | ۰ |
| ۷۴ | ۱۴ | ۵۷۱ | ۱۰۶۳ |

۰۵۶ جز

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

# المجلد الثامن من

# العطایا النبویۃ فی الفتاوی الرضویۃ

| رسائل | کتاب | مکتوب | ۲۷ رجب ۱۳۲۹ھ سادہ |
|---|---|---|---|
| ۰ | بقیۃ حظر | ۴۸۴ | ۱۲۹ |
| ۴ | اشربہ | ۵۱ | ۱۶ |
| ۴ | مداینات | ۳۰ | ۱۸ |
| ۲ | رہن | ۲۳ | ۱۰ |
| ۲ | جنایات | ۲۰ | ۱۶ |
| ۰ | وصایا | ۱۱۹ | ۳۳ |
| ۱۲ | ۶ | ۷۲۷ | ۲۲۲ |

# فہرست

# کلام

**مسئلہ ۱:** ازمرادآباد لعل باغ مرسلہ مولوی علی اکبر صاحب ۱۹ رجب مرجب ۱۳۲۹ھ

بخدمت اقدس واعلیٰ جناب مولانا مخدومنا زید مجدکم، بعد تبلیغ نیاز وشوق ملازمت ازحد افزوں طرح طرح کے شکوک مستولی ہوتے ہیں۔ امیدوار کہ جواب سے ممتاز فرمایا جاؤں۔

(۱) جناب رسالت مآب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے شکل مبارک میں شیطان متمثل نہیں ہوتا۔ نفس بھی متمثل ہوتا ہے یا نہیں؟ اگر ہوتا ہے تو شناخت کیا ہے؟

(۲) آپ نے ایک کتاب میں فرمایا ہے کہ رسول خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے شاہ ولی اللہ صاحب کو وہ چیز عنایت فرمائی جس سے وہ مقام قدس تک پہنچ گئے۔ یہ شاہ صاحب نے قلمی کتاب میں تحریر فرمایا ہے یا مطبوعہ میں؟

میں خود شرف ملازمت حاصل کرتا مگر سخت بیمار ہوں، دعا فرمائیے کہ اللہ تعالیٰ صحت عطا کرے تو شرف ملازمت حاصل کرکے اور چند شکوک عرض کروں۔

**الجواب:** مولانا المکرم اکرمکم اللہ تعالیٰ! السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ امور متعلقہ دین میں جس امر میں شک ہوتا وقت انکشاف اجمالاً اتنا اعتقاد رکھنا واجب ہے کہ میں نے وہ اعتقاد کیا جو اللہ عزوجل کے نزدیک حق ہے۔ اور دفع وسوسہ کے لئے "اٰمنت باللہ ورسولہ اور ھوالاول والاٰخر والظاھر والباطن وھو بکل شیئ علیم" پڑھنا اکسیر اعظم ہے۔ فوراً دفع ہوجاتا ہے۔ اور لاحول شریف کی تکثیر غایت درجہ نافع ہے۔ مولیٰ عزوجل آپ کو صحت عاجلہ کاملہ عطا فرمائے آمین۔

**جواب سوال اوّل:** رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم متواتر حدیث میں فرماتے ہیں۔

"من راٰنی فقد راٰی الحق فان الشیطان لا یتمثل بی"

"جس نے مجھے دیکھا حق دیکھا کہ شیطان میری وضع نہیں بنا سکتا"

"رواہ الائمۃ احمد وبخاری ومسلم عن ابی قتادۃ والاولان والترمذی عن انس والاخیران وابوداود عن ابی ھریرۃ وفی الباب غیرھم رضی اللہ تعالیٰ

عنھم اجمعین۔

نفس کا کسی دوسری شکل میں متشکل ہو کر دھوکا دینا مسموع نہیں۔ اگر واقع میں بھی اسے تمثل کی قدرت ہی نہ دی گئی جب تو جواب ہے کہ شیطان سے معنی عام مراد ہو جو نفس امارہ کو بھی شامل، یا حدیث بحکم دلالۃ النص اسے بھی شتمل، "ولا لزم ان یکون الدلیل اخص من المدعی"۔ بہر حال نفس کا بھی شکل اقدس میں متمثل ہونا ہرگز ممکن نہیں۔ اور وجہ اس کی وہی مباینت کلیہ ہے۔ حق عزوجل حقیقت جامعہ ہے "یھدی من یشاء ویضل من یشاء" اور حضور انور اطہر صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم خالص ہدایت ہیں اور نفس وشیطان محض اضلال تو ان کا صورت کریمہ میں تمثل باطل ومحال، والحمد للہ ذی الجلال۔ اور حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لئے کسی شناخت کی کیا حاجت۔ وہ خود اپنی آپ شناخت ہیں۔ آفتاب آمد دلیل آفتاب — واللہ تعالیٰ اعلم۔

**جواب سوال دوم**:۔ فقیر نے انبیاء المصطفیٰ میں شاہ ولی اللہ صاحب کی یہ عبارت نقل کی ہے۔

"فاض علی من جنابہ المقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کیفیۃ ترقی العبد من حیزہ الی حیز القدس فیتجلی لہ کل شی"

"حضور پر نور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بارگاہ قدس سے مجھ پر اس حالت کا علم فائض ہوا کہ بندہ اپنے مقام سے مقام قدس تک کیونکر ترقی کرتا ہے کہ ہر چیز اس پر روشن ہو جاتی ہے۔"

یہ عبارت فیوض الحرمین کی ہے جواب طبع ہو گئی ہے۔ ص۵۹ ملاحظہ ہو۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ**:۔ از شہر مدرسہ اہل سنت مسئولہ مولوی اثیر الدین صاحب بنگالی یکے از طلباء مدرسہ اہل سنت بریلی ۲۴ محرم ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ حشر کے میدان میں مردہ قبروں سے کپڑے پہن کر اٹھیں گے یا ننگے؟ اکثر لوگ یہ کہتے ہیں کہ دنیا میں مردہ کے واسطے جو جوڑا دیا جاتا ہے وہی پہن کر اٹھیں گے اور جس کو نہیں دیا جائے وہ ننگا اٹھے گا۔ یہ قول صدق ہے یا کذب۔ بینوا توجروا۔

**الجواب**:۔ مردے قبروں سے اپنے کفن پہنے اٹھیں گے۔ دوسری حدیث میں ارشاد ہوا کہ لوگ ننگے حشر کے لئے جائیں گے۔ اور علماء نے تطبیق یہ دی کہ قبروں سے کفن پہنے اٹھیں گے اور پھر طول مدت کے سبب وہ کفن گل کر گر پڑیں گے اور ننگے رہ جائیں گے۔ پھر مولیٰ تعالیٰ مسلمانوں کو اپنے کرم سے بہشتی جوڑے پہنائے گا۔ سب سے پہلے سیدنا ابراہیم علیہ السلام کو جوڑا پہنایا جائے گا حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی تعظیم ابوۃ کے سبب۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ**:۔ مرسلہ محمد عبد الحکیم صاحب از سیالکوٹ رسالہ ۱۶ ۲۰ ربیع الاول شریف ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علماء دین اس بارہ میں کہ ایک شخص کہتا ہے کہ ایک مولوی صاحب نے فرمایا کہ اس آدم

سے پہلے ایک کم دو لاکھ آدم ایسا ہی گذر چکا ہے۔ یہ کہنا کیسا ہے۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:**۔ عالم شہادت میں صرف ایک آدم علیہ الصلوٰۃ والسلام ہیں۔ ہاں ایک عالم عالم مثال ہے کہ عالم ارواح سے کثیف تر اور عالم اجسام سے لطیف تر۔ دونوں کے درمیان ہے۔ اس میں ہر چیز کی بے شمار مثالیں ہیں۔ آدم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی بھی اللہ جانے کتنی تصویریں ہیں دو لاکھ پر بھی حصر نہیں کر سکتے۔ "قال اللہ تعالیٰ وان من شئ الا عندنا خزائنہ وما ننزلہ الا بقدر معلوم" (ہمارے پاس ہر شے کے بے شمار خزانے ہیں جس کو ہم معلوم اندازہ سے نازل فرماتے ہیں) مگر اس سے آدم علیہ السلام ایک سے زائد نہ ہو جائیں گے۔ آئینہ خانہ میں اگر آدمی جائے تو ہر طرف اپنی صورت کے بے گنتی دیکھے گا۔ مگر وہ ہے ایک ہی۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ:**۔ مسئولہ عبداللہ دوکاندار مقام لوز وضلع نینی تال بروز دوشنبہ بتاریخ ۱۶ ذی الحجہ ۱۳۲۳ھ بھوت، چڑیل، مسان یہ کس قوم سے ہیں۔ اور دنیا میں یہ مشہور ہے کہ ہندو مرتے ہیں وہ ہو جاتے ہیں اور اکثر پلید روح اپنا اثر کرتے ہیں۔ اور جن کے موقع پر شکل انسان معلوم ہوتے ہیں اور کسی انسان پر آتے بھی ہیں اور جس وقت آتے ہیں تو اس شخص کی کیسی حالت ہوتی ہے؟

**الجواب:**۔ یہ اقسام شیاطین سے ہیں۔ اور وہ خیال کہ ہندوؤں کے مردے بھوت ہو جاتے ہیں اور کسی پر آتے ہیں محض غلط ہے۔ وہ اپنے عذاب میں محبوس ہوتے ہیں۔ انہیں اس پر قدرت کہاں۔ البتہ جن اور شیاطین بعض وقت آدمی پر دخل کرتے ہیں۔ کبھی بے ہوش کر دیتے ہیں اور کبھی اس کی زبان سے بولتے ہیں اور طرح طرح کے حرکات کرتے ہیں۔

**مسئلہ:**۔ از ریاست پالن پور شمالی گجرات کالی داس نصیر الدین استاد دہلوی۔

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ اللہ تعالیٰ نے کچھ مخلوقات کو نور سے پیدا کر کے ہماری نظروں سے چھپا دیا ہے۔ ختم ہوا۔ اس پر علماء اس جگہ آن کر (بہشتی زیور پہلا حصہ ص ۳۸ میں لکھا ہے) اس کو خلاف سمجھتے ہیں۔ اور اس جگہ باہم مسلمان لڑائی اور فساد پر قائم ہیں اور مرنے مارنے کو تیار ہیں۔ اور مولوی اشرف علی کی تصنیف سے ہے۔ لہذا برائے خدا کل حاضرین اسلام کی التجا یہ ہے کہ مولوی اشرف اور بہشتی زیور کتاب کیسی ہے؟ اسکو پڑھنا چاہیے یا نہیں۔ کیونکہ علماء جو اس جگہ آتے ہیں وہ کہتے ہیں کہ وہ وہابی ہیں۔ لہذا اسلام پر رحم فرما کر جواب جلد فرما دیں۔

۲۔ جس پر زیادہ تکرار ہے وہ یہ ہے۔ بہشتی زیور پہلا حصہ ص ۴۲ شرک کے بیان میں: "یوں کہنا کہ خدا و رسول چاہے گا تو فلانا کام ہو جاوے گا"۔ آیا شرک ہے یا نہیں۔ واسطے خدا اور رسول کے جلد فدوی کو اس کے خلاصہ سے بذریعہ پوسٹ اطلاع فرمائے گا۔

**الجواب:** (۱) بہشتی زیور جس کتاب کا نام ہے، سخت غلط مسائل اور بہت گمراہیوں پر مشتمل ہے۔ اسے

دیکھنا حرام ہے۔ اور اس کے مصنف اشرف علی تھانوی صاحب کی نسبت حرمین شریفین کے تمام اکابر علماء و مفتیان کرام و شیخ العلماء کا فتویٰ چھپ چکا ہے۔ یہ فتویٰ بنام حسام الحرمین مطبع اہلسنت و جماعت واقع بریلی میں دس آنے کو بکتا ہے۔ عربی فتویٰ مع ترجمہ و تمہید صفحوں میں ہے۔

ملائکہ نوری مخلوق اور عوام کی نظر سے نہاں ہیں۔

(۲۱) اولی یوں کہنا ہے کہ اللہ پھر اللہ کے رسول نے چاہا۔ اور یوں کہنا بھی کہ اللہ و رسول چاہیں گے۔ حرج نہیں رکھتا جب کہ اللہ و رسول کو برابر نہ جانے۔ اور وہ کونسا مسلمان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو "معاذ اللہ" اللہ عزوجل کا شریک جانے گا۔ اس مسئلہ کی تحقیق اور اس قبیل کے صدہا مسائل نفیسہ کا آیات و احادیث سے ثبوت ہماری کتاب "الامن والعلیٰ" میں ہے۔ یہ ابھی ۲۶۴ صفحہ تک چھپی ہے۔ جو اسی قدر طلب کرے مطبع مذکور سے ایک روپیہ کو ملتی ہے جس سے ایمان کی آنکھ کھلتی ہے۔ اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی عزت عظمت، محبت مسلمانوں کے دل میں بتوفیق اللہ تعالیٰ مضبوط ہوتی ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

مسئولہ از بمبئی، مرسلہ مولوی محمد عثمان صاحب برسالت ضیاء العلوم پیلی بھیتی ۸ رجب ۱۳۴۳ھ۔ کیا فرماتے علمائے دین مسائل ذیل میں۔

۱۔ پنجتن کون کون حضرت ہیں؟ زید کہتا ہے پنجتن حضرت رسول خدا، اور حضرت ابو بکر صدیق اور حضرت عمر اور حضرت عثمان غنی اور حضرت علی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیہم وسلم ہیں۔ اور جو ان کے سوا کسی کو پنجتن سمجھے اور جانے وہ مردود اور اللہ تعالیٰ کی اس پر لعنت ہے۔ اور بکر کہتا ہے حضرت رسول خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور حضرت علی اور فاطمہ اور امام حسن اور امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہم پنجتن ہیں۔ اور لی خمسۃ اطفی بہا حر الوباء الحاطمۃ المصطفیٰ والمرتضیٰ وابناھما والفاطمہ

یہ کہاں تحریر ہے اور کس مذہب والے کا شعر ہے۔

۲۔ قیامت کا تعین ہونا کہ اتنا وقت اور باقی ہے۔

۳۔ قیامت میں جو آفتاب سوا نیزہ ہوگا وہ دوسرا آفتاب ہوگا۔

۴۔ قبر میں شہدوں سے منکر و نکیر سوال و جواب نہیں کریں گے۔

۵۔ آدم علیہ السلام جن کی پیشانی میں نور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم، ان کے قبل بہت آدم ہو چکے ہیں۔

۶۔ چالیس ہزار فرشتوں نے آدم علیہ السلام کو سجدہ نہیں کیا۔

۷۔ قیامت میں سب لوگ برہنہ اٹھیں گے علی العموم۔

۸۔ آدمیوں کی روح ملک الموت قبض کرتے ہیں اور جانوروں کی روح اللہ تعالیٰ قبض فرماتا ہے۔ بینوا بیانا شافیا توجروا اجرا وافیا۔

**الجواب**:- (۱) بکر کا قول صحیح ہے۔ یہ اصطلاح ہے۔ اگر کوئی اپنی اصطلاح میں حضور اقدس صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور خلفائے اربعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو پنجتن کہے۔ یا پانچ انبیاء اولوالعزم حضرت سید عالم و نوح و ابراہیم

موسیٰ و عیسیٰ علیہم الصلوٰۃ والسلام کو کہے بجا و زیبا ہے وہ لفظاً کہ اور کو جانے تو چنیں و چناں ہے محض مردود و ہذیان ہے۔ یہ شعر فی نفسہ اچھا ہے۔ شعر کے لئے کوئی سند درکار نہیں ہوتی۔ غالباً ناظم سنی ہوگا کہ مقبولیت شعر اس پر دال ہے۔ اور ممکن کوئی شیعی ہو کر روافض بھی بظاہر ان محبوبان حق کو مانتے اور ان سے توسل کو اچھا جانتے ہیں۔

(۲) ماالمسئول عنہ باعلم من السائل اللہ جانے یا اس کے بتانے سے اس کا رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔

(۳) یہ محض بے ثبوت اور باطل ہے۔

(۴) یہ حق ہے۔ حدیثوں میں ارشاد ہوا کہ شہدار کے لئے فتنۂ قبر نہیں۔ کفی ببارقۃ السیوف علی راسہ فتنۃ۔ تلواروں کی بجلیاں جو اس کے سر پر چمکیں اور وہ قائم و ثابت قدم رہا۔ یہی آزمائش اسے کافی ہے اب دوسری آزمائش سوال نکیرین کی حاجت نہیں۔

(۵) عالم شہادت میں ایک یہی آدم ہیں۔ وہ عالم مثال ہے جس میں ہر شے کی لاکھوں تصویریں اور تمثالیں موجود ہیں وان من شئی الاعندنا خزائنہ وما ننزلہ الابقدر معلوم۔

(۶) قرآن عظیم کا ارشاد یہ ہے۔ فسجد الملٰئکۃ کلھم اجمعون۔ الف لام استغراق کا، پھر کلھم سے تاکید پھر اجمعون سے تاکید بر تاکید تو استثنا پچاس ہزار کیونکر متصور۔ اور قصداً سجدہ نہ کرنا تو ملائکہ معصومین علیہم الصلوٰۃ والتسلیم سے معقول ہی نہیں۔ ہاں شیخ اکبر رضی اللہ عنہ نے بتاویل قولہ تعالیٰ استکبرت ام کنت من العالین۔ ایک صنف ملائکہ کو اس درجہ مستغرق مشاہدہ شیون جلال و جمال مانا کہ انہیں عالم و آدم کسی کی خبر ہی نہیں۔ نہ وہ حکم کے مخاطب تھے۔ نہ انہیں خبر ہوئی۔ مگر حق یہ کہ یہ بھی ظاہر نص کے خلاف و نامسلم ہے۔

(۷) ہاں یہ حدیث میں وارد ہے۔

(۸) آدمیوں، جانوروں، ہر ذی روح کی جان اللہ ہی قبض فرماتا ہے۔ جل و علا۔ اللہ یتوفی الانفس مدبرات الامر میں یہ کام ملک الموت علیہ الصلوٰۃ والسلام کو سپرد ہے۔ اور اس میں تخصیص جن و انس و وحش و طیر نہیں۔ سیدنا امام مالک رضی اللہ عنہ سے سوال ہوا، کیا مچھر کی روح بھی ملک الموت قبض کرتے ہیں۔ فرمایا کیا مچھر نفس رکھتا ہے۔ کہا ہاں۔ فرمایا تو اس کی روح بھی وہی قبض فرماتے ہیں۔ نسئل اللہ الثبات علی الایمان۔ ان میں بعض سوال فضول اور لایعنی بھی تھے۔ اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ من حسن اسلام المرء ترکہ مالا یعنیہ۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

مسئلہ ۶۔ مرسلہ جناب مولوی عبدالباری صاحب بنگالی طالب علم مدرسہ اہل سنت و جماعت مین سنگھ محلہ باٹہ — ۵، ذوالحجہ ۱۳۲۴ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص کہتا ہے کہ شہید کو باعتبار موت ظاہر مردہ کہیں گے اور دوسرا ایک شخص ہے وہ کہتا ہے کہ شہید محض مٹی ہے خواہ دفن کریں یا ایسا ہی کہیں ڈالدیں۔ اور کہتا ہے کہ تو جو شہید کو جو کہ شخص مٹی اس کو مردہ کہتا ہے۔ لہذا تو کافر ہے۔ اب سوال یہ ہے کہ ان دونوں میں کون برسرحق ہے۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** قرآن عظیم نے شہدائے راہ خدا کو مردہ کہنے سے منع فرمایا ہے اور صاف ارشاد فرمایا کہ وہ زندہ ہیں۔ "قال اللہ تعالیٰ وَلاتقولوالمن یقتل فی سبیل اللّٰہ اموات بل احیاء ولکن لاتشعرون" (شہیدوں کو مردہ نہ کہو بلکہ وہ زندہ ہیں مگر تمہیں خبر نہیں)

اور فرماتا ہے جل ذکرہ۔

وَلاتحسبن الذین قتلوا فی سبیل اللّٰہ امواتا بل احیاء عند ربھم یرزقون فرحین بما اٰتھم اللّٰہ من فضلہ ویستبشرون بالذین لم یلحقوا بھم من خلفھم ان لاخوف علیھم ولاھم یحزنون ٥ یستبشرون بنعمۃ من اللّٰہ وفضل وان اللّٰہ لایضیع اجر المؤمنین ٥

"خبردار شہیدوں کو مردہ خیال نہ کرنا بلکہ وہ تو اپنے رب کے پاس زندہ ہیں۔ روزی دیئے جاتے ہیں۔ شادہیں اس پر جو ان کو اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل سے دیا اور اپنے پیچھے آنیوالوں کی خوشیاں منارہے ہیں جو ابھی ان سے نہ ملے۔ اس لئے کہ نہ ان پر کوئی ڈر ہے نہ انہیں غم ہو۔ خوش ہیں اللہ کے احسان اور فضل سے اور اس سے کہ اللہ ایمانداروں کا نیگ ضائع نہیں کرتا۔"

جو شخص شہیدوں کو محض مٹی کہتا ہے قرآن عظیم کا منکر ہے۔ اس پر لازم ہے کہ نئے سرے سے ایمان لاتے اور عورت رکھتا ہو تو نئے سرے سے اس سے نکاح کرے۔ اور اس کا وہ کہنا کہ خواہ دفن کریں خواہ ویسا ہی کہیں ڈال دیں یہ بھی شہدائے کرام کی صریح توہین ہے اور کلمہ کفر ہے۔ غرض بوجوہ اس پر تجدید اسلام لازم۔ اور پہلے شخص کا یہ کہنا کہ باعتبار موت ظاہری مردہ کہہ سکتے ہیں۔ یہ بھی محض فضول اور نامناسب ہے۔ جب قرآن عظیم نے صراحۃً انہیں مردہ کہنے مردہ سمجھنے کی ممانعت فرمائی تو ان باتوں کی کیا حاجت ہے واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ:** مرسلہ امرار علی از سنبھل محلہ کوٹ متولیاں ضلع مرادآباد۔

زید سید مومن ہے مگر فاسق فاجر ہے۔ اور عمرو غیر سید مومن پرہیزگار۔ آیا ان دونوں میں کس کو فضیلت ہے اور عنداللہ وعندالناس کیا حکم ہے۔

**الجواب:** فضل اگرچہ تقویٰ کے لئے ہے۔ ان اکرمکم عنداللہ اتقاکم مگر تقوی بے علم ناممکن۔ حدیث شریف میں المتعبد بغیر فقہ کالحمار فی الطاحون بے علم کے عابد بننے والا ایسا ہے جیسے چکی میں گدھا کہ محنت کرا اور اسے کچھ حاصل نہیں رواہ ابونعیم فی الحلیہ عن واثلہ بن الاسقع رضی اللّٰہ عنہ عن النبی

صلی اللہ علیہ وسلم۔ درمختار میں ہے۔

"فی فتاوی المصنف لا تقبل شہادۃ الجاہل علی العالم لفسقہ بترک مایجب تعلمہ شرعا فحینئذ لا تقبل شہادتہ علی مثلہ ولا علی غیرہ وللحاکم تعزیرہ علی ترکہ ذلک"

(فتاوی مصنف میں ہے جاہل کی گواہی عالم پر مقبول نہیں۔ کیونکہ جس علم کا طلب کرنا اس پر واجب ہے اسے چھوڑ کر وہ فاسق ہوا تو اس کی شہادت نہ تو اسی جیسے جاہل پر مقبول ہے نہ غیر جاہل پر اور حاکم کو اسے علم نہ حاصل کرنے پر تعزیر کرنا چاہیئے۔)

تو یہ فضل جانب علم راجح ہوا۔ اور شک نہیں کہ عالم دین سنی صحیح العقیدہ کو ہر جاہل پر مطلقا فضیلت ہے قال اللہ تعالٰی۔

قل ھل یستوی الذین یعلمون والذین لا یعلمون۔

(تم فرمادو کیا برابر ہوجائیں گے عالم اور بے علم۔)

درمختار میں ہے۔

للشاب العالم ان یتقدم علی الشیخ الجاہل ولو قرشیا قال اللہ تعالٰی والذین اوتوا العلم درجات۔

(جوان عالم کو شیخ جاہل پر مقدم ہونے کا حق ہے جاہل قریشی ہی کیوں نہ ہو اللہ تعالٰی فرماتا ہے علم والوں کو درجوں بلندی حاصل ہے۔)

پھر بھی سید کا فضل ذاتی ہے جو فسق بلکہ بدمذہبی سے بھی نہیں جاتا۔ جب تک معاذ اللہ حد کفر تک نہ پہنچے سید صحیح النسب اس سے محفوظ رہے گا بحمد اللہ تعالٰی۔ اور متقی عالم کا فضل عملی وصفی ہے۔ ولہٰذا عالم معاذ اللہ اگر بدمذہب ہو اس کی تعظیم حرام کہ اس کی عظمت نیابت رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے سبب تھی۔ اور جب وہ بدمذہب ہوا نائب شیطان ہوا۔ اور سید کی تعظیم بسبب جزئیت حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ہے اور جزئیت تابقائے اسلام باقی ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ ۹۔** حضور پرنور سید عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی ذات مبارک سید تھی یا یہ لفظ خطاب ہے۔ اور اگر سید کے معنی صرف سردار کے ہیں تو اور اصحاب کرام کی شان میں جو اسلام کے سردار اور پیشوا گزرے ہیں لفظ سید کیوں نہیں استعمال کیا جاتا ہے اور ان کی اولاد کیوں نہ سید کہلائی۔

**الجواب:۔** حضور اقدس سید عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم از روئے ذات وصفات وجملہ جہات سید جمیع کائنات ہیں۔ شرع مطہر کے محاورہ میں سید بمعنی قوم مخصوص مستعمل نہیں۔ یہ اہل ہند کی خاص اصطلاح ہے۔ قرآن عظیم نے یحیٰی علیہ الصلوۃ والتسلیم کو سید کہا، سیدا وحصورا ونبیا من الصالحین۔ حدیث کریم نے حضرات

اتنا ہی ہے ارتفاع مکانی کا لفظ کسی میں نہیں ہاں بیہقی نے کتاب الاسماء میں یہ حدیث اس طریق اخیر ابن لہیعہ سے روایت کی حیث قال اخبرنا علی بن احمد بن عبدان انا احمد بن عبید ثنا جعفر بن محمد ثنا قتیبۃ ثنا ابن لھیعۃ عن دراج عن ابی الھیثم عن ابی سعید الخدری رضی اللہ تعالٰی عنہ یہاں وہ لفظ ہے اس سند میں اول تو ابن لہیعہ موجود ان میں محدثین کا جو کلام ہے معلوم و معہود جب باب احکام میں ان کی حدیث پر ائمہ کو وہ نزاعین ہیں تو باب صفات تو اشد الابواب ہے **ضرب ۱۰۰** ۔ اقول وہ مدلس ہیں کما فی فتح المغیث اور مدلس کا عنعنہ محدثین قبول نہیں کرتے **ضرب ۱۰۱** ۔ اقول وہ دراج سے راوی ہیں اور درّاج ابوالہیثم سے میزان الاعتدال میں دراج کی توثیق صرف یحیٰی سے نقل کی۔ اور امام احمد سے ان کی تضعیف فرمائی اور حدیثوں کو منکر کیا امام فضلک رازی نے کہا وہ ثقہ نہیں امام نسائی نے فرمایا منکر الحدیث ہیں امام ابو حاتم نے کہا ضعیف ہیں ابن عدی نے ان کی حدیثیں روایت کرکے کہدیا اور حفاظ ان کی موافقت نہیں کرتے امام دارقطنی نے کہا ضعیف ہیں اور ایک بار فرمایا متروک ہیں یہ سب اقوال میزان الاعتدال میں ہیں۔ بالآخر ان کے باب میں قول منقح یہ ٹھہرا جو حافظ الشان نے تقریب میں لکھا کہ صدوق فی حدیثہ عن ابی الھیثم ضعیف آدمی فی نفسہ سے ہیں مگر ابوالہیثم سے ان کی روایت ضعیف ہے اور یہاں یہ روایت ابوالہیثم ہی سے ہے تو حدیث کا ضعف ثابت ہو گیا بڑے محدث جی اسی برتے پر احادیث صحیحہ کہا تھا **ضرب ۱۰۲** ۔ یہ سات ضربیں ان خاص خاص حدیثوں کے متعلق آپ کے دم پر تھیں اب عام لیجئے کہ یہ حدیث اور اس جیسی اور جو لاؤ سب میں موئخ کی کھاؤ مکان و منزل و مقام بمعنی[1] مکانت و منزلت و مرتبہ ایسے شائع الاستعمال نہیں کہ کسی ادنٰے ذی علم پر مخفی رہیں مگر جاہل بیخرد کا کیا علاج **ضرب ۱۰۳** ۔ اقول ممکن کہ مکان مصدر میمی ہو تو اس کا حاصل کون و وجود و ارتفاع و اعتلائے وجود الٰہی ہو گا **ضرب ۱۰۴** ۔ اضافت تشریفی بھی کبھی کسی ذی علم سے سُنی ہے کعبہ معظمہ کو فرمایا بیتی میرا گھر۔ جبریل امین کو فرمایا روحنا ہماری روح۔ ناقہ صالح کو فرمایا ناقۃ اللہ اللہ کی اونٹنی۔ اب کہدینا کہ اللہ کا بڑا شیش محل تو اوپر ہے اور ایک چھوٹی سی کوٹھری رات کو سونے کی مکّے میں بنا رکھی ہے اور تیرا معبود کوئی جاندار بھی ہے اونچی سی اونٹنی پر سوار بھی ہے ع بیحیا باش وانچہ خواہی گوے۔ وہی تیری جان کے دشمن امام بیہقی جن کی کتاب الاسماء کا نام تونے ہمیشہ کے لیے اپنی جان کو آفت لگا دینے کے واسطے لے دیا اسی کتاب الاسماء میں بعد عبارت مذکورۂ سابق فرماتے ہیں قال ابوسلیمٰن وھھنا لفظۃ اخری فی قصۃ الشفاعۃ رواھا قتادۃ عن انس رضی اللہ تعالٰی عنہ عن النبی صلے اللہ تعالٰی علیہ وسلم فیأتونی یعنی اھل المحشر یسألونی الشفاعۃ فاستأذن علی ربی

---

[1] ولہذا مرقاۃ میں اسی حدیث کے نیچے لکھا دو ارتفاع مکانی، ای مکانی ۱۲ منہ

عند اللہ اتقاکم۔

(دوسری بات یہ ہے کہ آباؤ اجداد پر اعتماد ترک کرنا چاہئے اگر علوم دینیہ کا اکتساب نہیں کیا ہے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے خدا کے نزدیک وہی بزرگ ہے جو زیادہ متقی ہے۔ ابن جریر وغیرہ نے روایت کیا کہ اللہ تعالیٰ تم سے تمہارے حسب ونسب کے بارے میں قیامت کے دن سوال نہ کریگا۔ ہاں اعمال کا سوال ہوگا کہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک بزرگ پرہیزگار ہے۔ احمد نے روایت کی کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا سن رکھو تم احمر یا اسود سے افضل نہیں ہو مگر یہ کہ تقویٰ میں آگے بڑھ جاؤ۔ امام احمد نے ہی حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے نبی کے خطبہ کا ایک حصہ روایت کیا اے لوگو! تم سب کا رب ایک ہی ہے اور باپ بھی۔ عربی کو عجمی پر اور احمر کو اسود پر تقویٰ کے سوا فضیلت نہیں۔ اللہ کے حضور وہی بہتر ہے جو زیادہ پرہیزگار ہے۔)

نیز صواعق محرقہ میں اس عبارت کے بعد کہ "حضرت امام علی علیہ السلام نے اپنے بھائی زید ابن موسیٰ کاظم کو لکھا"

ان رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم قال ان فاطمۃ قد احصنت فرجھا فحرم اللہ ذریتھا علی النار ھذا لمن خرج من بطنھا مثل الحسن والحسین لا لی ولا لک واللہ ما نالوا ذلک الا بطاعۃ اللہ فان اردت بمعصیۃ اللہ ما نالوا بطاعۃ اللہ انک اذاً لاکرم علی اللہ منھم اھ

(حضور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا حضرت فاطمہ نے اپنی شرمگاہ کی حفاظت کی تو اللہ تعالیٰ نے ان کی اولاد کو جہنم کی آگ پر حرام فرمایا۔ یہ حکم خاص ان اولاد کے لئے ہے جو ان کے بطن مبارک سے پیدا ہوئیں۔ میرے اور تمہارے علوی کے لئے نہیں۔ اور ان لوگوں نے بھی یہ رتبہ اللہ کی فرمانبرداری میں ہی پایا۔ اگر تم اللہ تعالیٰ کی نافرمانی کر کے بھی اسی درجہ کو حاصل کرنا چاہو جو ان لوگوں نے طاعت الٰہی سے پایا۔ تب تو تم ان سے بھی مکرم ہوگئے۔)

**الجواب:** اللھم لک الحمد جناب مجیب سلمہ القریب المجیب جبکہ سادات کرام سے ہیں تو ان کو ایسا ہی سمجھنا چاہیے اور احادیث وروایات مذکورہ سے اپنے لئے یا اپنے بھائیوں سادات کرام کی تفہیم استناد پہنچتا ہے۔ ان کا حق ہے۔ یوں ہی اگر کوئی غیر سید امام معتمد فضائل جلیلہ ذریت طاہرہ کے اعتقاد تام کے ساتھ عترت کریمہ کو خادمانہ نصیحت کے لئے ان کا ذکر کرے جس طرح امام ابن حجر مکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے بعد بیان فرمایا و منافع عظیمہ نسب کریم، خاص ذریت کریمہ کو مخاطب کر کے عبارات مذکورہ لکھیں تو یہ بھی بجا اور اداے انما الدین النصح نکل مسلم ہے۔ مگر غیر سید اگر نفی ترجیح وفضیلت سادات کرام، یا معاذ اللہ ان پر اپنی یا اپنے کسی معتقد فیہ کی تعلی، یا عوام کے ذہن میں فضل سادات کی تخفیف کے لئے ان سے استناد کرے تو وہ ہالک

گمراہ، اور عوام مسلمین کا بدخواہ ہے۔ نہ یہ روایات ہرگز ان معانی باطلہ پر محمول نہ ان مقاصد فاسدہ کو مفید۔ نصوص قرآن عظیم و صرائح احادیث صحیحہ کثیرہ شہیرہ متواترہ اس کے ابطال پر ناطق و شہید۔ جن میں بعض کا ذکر فقیر نے اس نسب طاہر و عاطر کی خدمت گاری کے لئے اپنے رسالہ "ارأۃ الادب لفاضل النسب" میں کیا وباللہ التوفیق۔

ادائے حق جواب کے لئے اتنا اور گذارش کروں کہ فضل اگرچہ تقویٰ کے لئے ہے کما نطقت بہ الآیۃ الکریمہ مگر فضل تقویٰ بے علم نہیں۔ حدیث میں ہے المتعبد بغیر فقہ کالحمار فی الطاحون بے علم کے عابد بننے والا ایسا ہے جیسے چکی میں گدھا، کہ محنت کرے اور اسے حاصل کچھ نہیں۔ رواہ ابونعیم فی الحلیۃ عن واثلۃ الابن الاسقع رضی اللہ تعالیٰ عنہ عن النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔ ہم نے اپنے رسالہ "مقال العرفاء باعزاز الشرع والعلما" میں اس پر اقوال کثیرہ نقل کیا۔ درمختار میں ہے۔ فی فتاوی المصنف لاتقبل شہادۃ الجاھل علی العالم لفسقہ بترک مایجب تعلمہ شرعًا فحینئذٍ لا تقبل شہادتہ علی مثلہ ولا علی غیرہ وللحاکم تعزیرہ علی ترک ذلک۔ تو یہ فضل جانب علم راجع ہوا۔ اور شک نہیں کہ عالم دین سنی صحیح العقیدہ کو ہر جاہل پر فضیلت ہے۔ قال اللہ تعالیٰ قل ھل یستوی الذین یعلمون والذین لا یعلمون تم فرمادو کیا برابر ہوجائیں گے عالم اور بے عالم۔ درمختار میں ہے للشاب العالم ان یتقدم علی الشیخ الجاھل ولو قرشیا۔ قال اللہ تعالی والذین اوتوا العلم درجات۔ پھر بھی سید کا فضل ذاتی ہے کہ فسق بلکہ بدمذہبی سے بھی نہیں جاتا جب تک معاذاللہ حد کفر کو نہ پہنچے۔ اور سید صحیح النسب بحمداللہ تعالیٰ اس سے محفوظ رہے گا۔ جیسا کہ ہم نے اپنی کتاب جزاء اللہ عدوہ باباءہ ختم النبوۃ" میں مبرہن کیا۔ اور متقی عالم کا فضل عملی و وصفی ہے۔ ولہذا عالم اگر معاذ اللہ بدمذہب ہو اس کی تعظیم حرام کہ اس کی عظمت نیابت رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی وجہ سے تھی۔ اور جب وہ بدمذہب ہوا تو نائب شیطان ہوا۔ اور سید کی تعظیم بسبب جزئیت حضور پرنور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہے۔ اور جزئیت تا بقائے اسلام باقی ہے تو اس کی تعظیم بھی باقی ہے۔ امام ابن حجر صواعق محرقہ میں فرماتے ہیں۔

ینبغی الاعظاء عن انتقادھم ومن ثم ینبغی ان الفاسق من اھل البیت لبدعۃ او غیرھا انّما تبغض افعالہ لا ذاتہ لانھا بضعۃ منہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وان کان بینہ وبینھا وسائط۔

(سیدوں کی تنقید سے چشم پوشی کرنا چاہئے کیونکہ اہل بیت کے فاسقوں کا فعل ناپسندیدہ ہے ان کی ذات ناپسندیدہ نہیں۔ کیونکہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے جسم کا ٹکڑا ہیں اگرچہ ان میں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں کتنے ہی واسطے ہوں۔)

واخرج ابوسعید فی شرف النبوۃ انہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم قال یافاطمۃ ان اللہ یغضب لغضبك ویرضی لرضاك فمن اذی احدا من ولدھا فقد تعرض لھذا الخطر العظیم لانہ اغضبھا ومن احبھم فقد تعرض لرضاھا

واذا صرح العلماء بانہ ینبغی اکرام سکان بلدہ صلی اللہ علیہ وسلم وان تحقق منھم ابتداع او نحوہ لحرمۃ جوارہ الشریف فما بالك بذریتہ الذین ھم بضعۃ منہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔

(امام ابوسعید نے کتاب شرف النبوۃ میں یہ روایت نقل کی، اے فاطمہ تیری ناراضی سے اللہ تعالیٰ ناراض ہوتا ہے اور تیری رضا سے خدا راضی ہوتا ہے۔ تو جو ان کی اولاد میں سے کسی کو اذیت دے تو اس نے بڑی خطرناک بات مول لی کیونکہ ان کی اذیت حضرت فاطمہ کو ضرور دکھ پہنچائیں گی اور جس نے ان سے محبت کی تو جناب زہرا کی رضامندی کا حقدار ہوا۔ علماء تشریح فرماتے ہیں کہ مدینہ کے باشندوں کی تعظیم کرو اگرچہ ان سے بدعت وغیرہ کا صدور ہو کر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ وسلم کے پڑوس کی پاسداری ضروری ہے۔ تو تمہارا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی اولاد کے بارے میں کیا خیال ہے۔)

نیز فتاوی حدیثیہ میں فرماتے ہیں۔

نعم الکفران فرض وقوعہ لاحد من اھل البیت والعیاذ باللہ تعالیٰ ھو الذی یقطع النسبۃ بین من وقع منہ وبین شرفہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وانما قلنا ان فرض لانی اکاد ان اجزم ان حقیقۃ الکفر لاتقع ممن علم اتصال النسبۃ الصحیح بتلك البضعۃ الکریمۃ حاشا ھم اللہ عن ذلك وقد احال بعضھم وقوع نحو الزنا واللواطۃ ممن علم شرفہ فما ظنك بالکفر۔

(ہاں اگر اہل بیت میں سے کسی سے کفر کا وقوع فرض کیا جائے (اللہ تعالیٰ اس سے پناہ میں رکھے) تو یہی وہ چیز ہے جو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے شرف اور اس شخص میں نسبت کو قطع کر دے گی۔ میں نے وقوع کفر کے فرض کرنے کی بات کی کیونکہ اس معاملہ میں میرا گمان قریب بہ یقین ہے کہ جس کا نسب حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے متصل ہوگا اس سے کفر سرزد نہ ہوگا۔ خدا انہیں محفوظ رکھے۔ بعض علماء نے تو ان سے زنا ولواطت جیسے افعال کا صدور بھی محال جانا ہے۔ تو کفر کے بارے میں تمہارا کیا خیال ہے۔)

نسأل اللہ الثبات وباللہ التوفیق۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ ۹۔** از بنارس محلہ پتر کنڈہ مکان بوانی صاحبہ، مرسلہ عبدالوہاب صاحب یکم ربیع الاول شریف ۱۳۳۲ھ

ہم اہلسنت وجماعت کے علماء کثرہم اللہ تعالیٰ وابقاہم الی یوم الجزاء اس میں کیا فرماتے ہیں کہ عمرو نے زید سے

دو سوال کئے ایک یہ کہ بیت اللہ شریف کا مرتبہ بڑا ہے یا اولیائے کرام کا۔ دوسرا یہ کہ کسی ایسے امر مختلف فیہ میں کہ جس میں موجود اور زندہ علماء میں سے بڑے بڑے عالم عدم جواز پر ہوں۔ وفات یافتہ اولیائے عظام میں سے کوئی ایسے ولی کہ جن کی ولایت بہت سے لوگوں کے کہنے اور نیز ان کے چشم دید تصرفات سے ثابت ہوں کسی ایسے شخص کو جو کہ تقوی اور دیانت میں مشہور ہو۔ خواب میں اس امر کے جواز کا فتوی دیں بلکہ اس کے کرنے کا حکم فرمائیں تو ان کے فتوی سے اس امر کے جانب جواز کو ترجیح اور اس خواب دیکھنے والے شخص کو اس کا کرنا جائز ہوگا یا نہیں؟
تو زید نے عمرو کے سوال اول کا جواب تو یہ دیا کہ مرتبہ اولیائے کرام کا بڑا معلوم ہوتا ہے کئی وجہ سے۔

(۱) یہ کہ وہ بیت اللہ عز وجل ہے، اور یہ اولیاء اللہ عز وجل، اور ظاہر ہے کہ گھر سے دوست کا مرتبہ بڑا ہوتا ہے۔

(۲) یہ کہ اہل علم پر پوشیدہ نہیں کہ جو کچھ فضائل قرآن پاک اور احادیث صاحب لولاک میں بیت اللہ شریف کے وارد ہیں۔ ان سے زیادہ اور بڑھکر فضائل اولیاء کرام کے آئے ہیں۔ چنانچہ از انجملہ امام یافعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے دس آیات شریفہ روض الریاحین میں اور دس ہی آیات صحیحہ فضائل اولیاء کرام کی نقل فرمائی ہیں۔

(۳) حضرت رابعہ بصری رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا وہ قصہ جو کہ مشہور ہے اور مثنوی "معدن فیض" میں جو کہ قطب وقت حضرت شاہ محمد حسن بن قدوۃ اہل سلوک وعرفان حضرت شاہ محمد زمان الہ آبادی قدس سرہما کی تصنیف ہے منقول ہے کہ آپ حج کو گئیں اور جب مکہ مکرمہ کے قریب پہونچیں تو آپ کو ایام آگئے تو آپ سجدہ میں جاکر روتے روتے سو گئیں ؎

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ | شد چنیں بر کعبہ حکم کردگار | کہ برو طوفش بکن ہفتاد بار |
| ۲۔ | گفت کعبہ مالکا شاہنشہا | صد ہزاراں بندگان باصفا |
| ۳۔ | آمدند اینجا بصد شوق دروں | تا سعادتہا برند از من کنوں |
| ۴۔ | رابعہ را ایں چہ لطف ست وعطا | کہ کنی محروم چندیں خلق را |
| ۵۔ | گفت فرماں از در حق ایں چنیں | کہ مرا سریست اے کعبہ دریں |
| ۶۔ | کہ بسالے ہر کہ آید سوئے تو | یک ثواب حج نویسم بہر او |
| ۷۔ | در محل رابعہ گر بعد ازیں | ہر کہ سازد طوف یک رہ بالیقین |
| ۸۔ | من ہمانا از رہ لطف وکرم | بہر او ہفتاد حج سازم رقم |

(۱) اللہ تعالیٰ کا حکم کعبہ کو یہ ہوا کہ جاکر رابعہ کا ستر بار طواف کرو (۲) کعبہ نے عرض کی خداوندا ملکا بادشاہ، تیرے ہزارہا ہزار نیک بندے (۳) اس جگہ دل کے ہزار شوق کے ساتھ آئے ہیں تاکہ مجھسے سعادت حاصل کریں۔ (۴) رابعہ پر یہ تیری مہربانی اور عطا کیا ہے کہ اتنے مخلوق کو مجھ سے محروم کر رہا ہے۔ (۵) فرمان الٰہی اس طرح نازل ہوا کہ اے کعبہ اس میں میرا ایک بھید ہے کہ (۶) جو ایک سال میں ایک بار تیری طرف

آئے اس کے لئے ایک حج کا ثواب لکھا جائے (۷) اور اس کے بعد جو رابعہ کی جگہ میں ایک طواف کرے (۸) میں اپنے لطف و کرم سے اس کے لئے ستر حج لکھ دوں گا۔)

(۴) بحر الرائق مصری جلد ۱، صفحہ ۳۱۱ میں کی عبارت۔

الکعبۃ اذا رفعت عن مکانہا لزیارۃ اصحاب الکرامۃ ففی تلک الحالۃ جازت الصلاۃ المتوجھین الی ارضہا انتھی بقدر الحاجۃ" کا مضمون۔

(کعبہ شریف جبکہ اپنی جگہ سے اٹھ کر کسی بزرگ کی زیارت کے لئے چلا جائے تو اس عالم میں زمین کعبہ کی طرف رُخ کر کے جو نماز پڑھے گا اس کی نماز ہو جائے گی۔)

(۵) یہ کہ بڑے بڑے بزرگوں کے کلام میں اس کی تصریح موجود ہے۔ چنانچہ حضرت مولانا جلال الدین رومی قدس سرہٗ العزیز کی مثنوی شریف کے دفتر دوم صفحہ ۱۴۹، صفحہ ۱۵۰ میں ہے کہ "حضرت بایزید بسطامی قدس سرہٗ حج کو تشریف لے چلے تو راستہ میں ایک بزرگ سے ملاقات ہوئی تو انہوں نے ان سے پوچھا کہ کہاں کا قصد ہے۔ انہوں نے فرمایا بیت اللہ شریف کا انہوں نے پوچھا تمہارے پاس زاد راہ کیا ہے انہوں نے کہا دو سو درم ؎

۱۔ گفت طوفے کن بگردم ہفت بار — ویں نکو ترا ز طواف حج شمار

۲۔ آں درمہا پیش من نہ اے جواد — وانگہ حج کردی و حاصل شد مراد

۳۔ عمرہ کردی عمر باقی یا فتی! — صاف گشتی بر صفا بشتافتی!

۴۔ حق آں حقیکہ جانت دیدہ است — کہ مرا بر بیت خود برگزیدہ است

(۱) آپ نے فرمایا میرے گرد سات چکر لگا لو اور اس کو طواف حج سے افضل سمجھو (۲) وہ درم مجھے دیدو اور سمجھو کہ حج کر لیا اور مراد حاصل ہو گئی۔ (۳) یہ سمجھو کہ عمرہ کر کے عمر باقی پالی گناہوں سے پاک ہو کر رضائے الٰہی پر دوڑے (۴) اس حق کی قسم جس کو تیری جان نے دیکھا کہ اس نے مجھے بیت اللہ پر بزرگی دی) واللہ تعالیٰ اعلم وعلمہ اتم واحکم۔

اور دوم کا یہ کہ ایسے خواب پہلے زمانہ کے بزرگوں سے بھی منقول ہیں چنانچہ علی ما فی المدارج امام یافعی رحمۃ اللہ علیہ کے روض الریاحین کے تکملہ میں ہے کہ (کسی شخص نے) شیخ عزالدین بن عبدالسلام کو خواب میں دیکھا کہ فرماتے ہیں کہ دنیا میں قرآن شریف کی قرأت کا ثواب میت کو نہ پہنچنے کا فتوی دیا اور حکم کیا کرتے تھے اور اب (یہاں آکے) معلوم ہوا کہ پہنچتا ہے تو پڑھا کرو اور اس کا ثواب پہنچایا کرو۔ اھ بقدر الحاجۃ ومترجما

اور امام ابن سیرین رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اپنے تعبیر نامہ میں عموماً اموات کے بارے میں فرماتے ہیں۔

کل ما اخبر المیت بہ عن نفسہ او عن غیرہ فھو حق لانہ فی دار الحق وخرج من الباطل ومشغول عنہ فلا یکذب فیما بہ یخبر اھ بقدر الحاجۃ۔

(میت اپنے یا دوسرے کے بارے میں جو خبر دے درست ہے کیونکہ وہ دار باطل سے نکل کر دار حق

پہنچ گیا ہے۔ تو جو خبر دیتا ہے اس میں جھوٹا نہیں ہے۔)

پس بناءً علیٰ ہذا تو یہی معلوم ہوتا ہے کہ صورت مسئولہ میں اس امر مختلف فیہ کی جانب جواز کو ترجیح ہو گی اور اس رائے کو اس کا کرنا جائز ہو گا۔ واللہ تعالیٰ اعلم وعلمہ اتم واحکم۔ پس عمرو کے ان دونوں سوالوں کے زید کے یہ دونوں جواب صحیح ہیں یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:**۔ سوال اول۔ بلاشبہ ہر ولی کعبہ معظمہ سے افضل ہے۔ سنن ابن ماجہ میں عبداللہ بن عمر رضی اللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے ہے۔ میں نے حضور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ کعبہ معظمہ کا طواف کرتے اور فرماتے۔

مَا اطیبک واطیب ریحک مَا اعظمک وَمَا اعظم حرمتک والذی نفس محمد بیدہ لحرمۃ مومن اعظم عند اللہ من حرمتک۔

(اے کعبہ تو کتنا پاکیزہ ہے اور تیری خوشبو کتنی پاکیزہ ہے تو کیسا عظیم ہے اور تیری حرمت کتنی بڑی ہے۔ قسم اس کی جس کے قبضہ قدرت میں محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی جان ہے، بیشک اللہ تعالیٰ کے نزدیک مسلمان کی حرمت تیری حرمت سے بہت زیادہ ہے۔)

ردالمحتار میں ہے۔

حرمۃ المسلم الواحد ارجح من حرمۃ القبلۃ۔

(ایک مسلمان کی حرمت قبلہ کی حرمت سے زیادہ ہے۔)

واللہ تعالیٰ اعلم۔

**جواب:** سوال دوم، بلاشبہ میت دار حق میں ہے اور وہ نہیں کہتا مگر حق۔ لیکن خواب دیکھنے والا اس وقت حالت غفلت اور تکدر حواس میں ہے، ممکن ہے کہ کہا کچھ جائے اور وہ سنے کچھ۔ ولہذا اجماع ہے کہ خواب امر ثابت کی تائید کرتی ہے نہ کہ غیر ثابت کو ثابت نہ کہ ثابت کو غیر ثابت۔ عوام کو خواب میں دیکھنے پر ایسا وثوق ہو بھی نہیں سکتا، جیسا زیارت اقدس حضور سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر کہ وہ ضرور حق ہے اور اس میں شیطان کی مداخلت نہیں۔ خود حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم صحاح احادیث میں ارشاد فرماتے ہیں۔

من رانی فقد رأ الحق فان الشیطان لا یتمثل بی۔

(جس نے خواب میں مجھے دیکھا تو صحیح دیکھا کہ شیطان میری صورت نہیں بن سکتا۔)

با ایں ہمہ اگر خواب میں کوئی شخص ارشاد اقدس سے ایسی بات سنے جو حضور اقدس کی شریعت ثابتہ کے خلاف ہے وہ ہر گز نہ مانی جائے گی اور اس خواب دیکھنے والے کی سننے کی خطا سمجھی جائے گی۔ سیدنا امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے زمانہ میں کسی شخص نے حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا اور اس کی سمجھ میں یہ آیا کہ "شراب پی" جاگا تو اس خواب سے متحیر تھا۔ بہت لوگوں سے پوچھا کسی سے شافی

جواب نہ پایا۔ بالآخر امام رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا۔ ارشاد یہ ہوا ہے کہ شراب نہ پی۔ تیرے سننے کی غلطی ہے بعد کو معلوم ہوا واقع میں وہ شخص شراب پیتا تھا اور اسے ترک کی طرف ہدایت فرمائی۔ بالجملہ مسئلہ واضح ہے اور کتابیں اس کے بیان سے لبریز۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ:** مسئولہ حامد حسن طالب العلم مدرسہ اہل سنت وجماعت روز دوشنبہ۔ تاریخ ۱۱ محرالحرام ۱۳۲۴ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ امامت کی کتنی قسمیں ہیں ۔اور بارہ امام رضی اللہ عنہم کس قسم میں داخل ہیں۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** امام نماز تو حسب شرائط معلومہ فقہ عام سنّی مسلمان ہو سکتے ہیں۔ امام فی الدین ہر عالم کبیر وجلیل ہادی الی اللہ ہے۔ ان میں مجتہدین متورعین کو خصوصیت خاصہ ہے۔ اور ہر فن کا ماہر کامل اس میں امام کہلاتا ہے۔ امامت باطن اجلہ اکابر اولیائے کملین کو ہے۔ امام بمعنی امیر المؤمنین وخلیفہ اسلام بیعت اہل حل وعقد یا استخلاف خلیفہ سابق ہے۔ ائمہ اثنا عشر رضی اللہ تعالیٰ عنہم امام فی الدین ہیں۔ ائمہ باطن ہیں۔ سب اپنے وقت کے غوث وقطب الاقطاب ہیں ان میں اکثر مجتہدین بھی ہیں۔ اور مولیٰ علی وامام حسن وامام مہدی رضوان اللہ تعالیٰ علیہم خلفائے کرام بھی ہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ:** مرسلہ مولوی احمد شاہ ساکن موضع سادات۔

اولیا میں سب سے زیادہ کس کا رتبہ ہے

**الجواب:** صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا۔ واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ:** مسئولہ امام الدین ٹھاکنا نہ رامنگر ضلع بنارس بتاریخ ۱۶ جمادی الاول ۱۳۳۰ھ بروز سہ شنبہ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس بارے میں کہ

الف: ایک شخص سے اثنائے گفتگو میں اس کمترین نے یہ کہدیا کہ حقیقی تعلیم اسلامی پر عمل پیرا ہو کر آدمی حضرت پیران پیر دستگیر سید نا محی الدین عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کا ہمسر ہو سکتا ہے۔

ب: اس بات کے کہنے کی جرأت کمترین کو اس خیال نے دلائی، کہ چونکہ تعلیم ربانی قرآن مجید اور جو تعلیم نبوی حدیث شریف حضرت ممدوح علیہ الرحمہ کے لئے تھی وہی اب تک محفوظ و مصئون تمام مسلمانوں کے لئے عام ہے۔

ج: کمترین نے حصہ الف میں جس امر کا اظہار کیا ہے وہ نہ پہلے اس کا عقیدہ تھا نہ اب ہے۔ یہ محض اس خیالات پر مبنی ہے جس کا ذکر حصہ (ب) میں ہے۔

د: کمترین نے گذشتہ جمعۃ المبارکہ کو اپنے یہاں کی جامع مسجد میں بعد نماز جمعہ اسے اپنی صریح غلطی تسلیم کر لی۔ اور جیسا کہ حصہ (ج) میں ظاہر کر چکا ہے کہ کمترین کا ہر گز یہ عقیدہ نہ پہلے کبھی تھا نہ ہے۔ یہ محض کمترین کے علم وعقل کا نتیجہ تھا جسے کمترین اپنی غلطی تسلیم کرتا ہے۔ مگر اب تک کمترین کے یہاں کے مسلمان اس کو وہابی اور دیگر نہایت ہی دل خراش طعن وتشنیع کر رہے ہیں۔ کمترین کو کیا کرنا چاہئے۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** یہ حکم سخت گستاخی اور بے ادبی کا تھا اور اس کے علاوہ بدمذہبی بھی۔ شرح مواہب زرقانی وغیرہ میں تصریح ہے کہ جو شخص نبوت کو کہے کہ کسبی ہے، کافر ہے۔ اور جو ولایت کو کسبی کہے بدمذہب ہے۔ کوئی شخص کیسا ہی عمل کرے اپنے عمل کے سبب ابتدائی درجہ ولایت تک نہیں پہنچ سکتا۔ نہ کہ مرتبہ قطبیت کبریٰ اور غوثیت عظمیٰ، نہ کہ مرتبہ اعلیٰ حضور سیدالاولیاء غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہ غوثوں اور قطبوں کے افہام اس تک پہنچ نہیں سکتے اکابر اجلہ اولیاء عظام نے شریعت مطہرہ پر عمل میں معاذ اللہ کونسی تقصیر کی ہے کہ ان کا سر وہاں تک نہیں پہنچ سکا جہاں سرکار غوثیت کے پائے مبارک ہیں۔ ع

ایں سعادت بزور بازو نیست۔

(قائل پر توبہ فرض ہے۔ جس اعلان کے ساتھ یہ کلمہ کہا اسی اعلان کے ساتھ توبہ کرے۔)

حدیث شریف میں ہے۔

اذا عملت السیئۃ فاحدث بعدھا توبۃ السر بالسر والعلانیۃ بالعلانیۃ۔

(گناہ کرو تو توبہ کرو پوشیدہ گناہ کی توبہ پوشیدہ طور پر اور علانیہ کی علانیہ طور پر)

واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ:** از سورت محلہ سگرامپورہ، مولوی اسماعیل مرحوم، مرسلہ سراج الدین ابن حافظ محمد۔ بریوان ۲۷ صفر ۱۳۳۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں بطور اعتقاد اہل سنت کے آیا امامنا الاعظم والافخم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ افضل ہیں حضرت سیدنا الشیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ یا بالعکس اس کا۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** امام عبدالوہاب شعرانی میزان الشریعۃ الکبریٰ میں فرماتے ہیں الامام ابوحنیفۃ رضی اللہ عنہ سئل عن الاسود والعطاء وعلقمۃ ایھم افضل فقال واللہ ما نحن باھل ان نذکر ھم فکیف نفاضل بینھم۔ یعنی ایک روز امام اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے سوال ہوا امام علقمہ و امام اسود شاگردان حضرت سیدنا عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ، و امام عطاء ابن ابی رباح استاذ امام اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین میں کون افضل تھا۔ فرمایا ہم ان کے ذکر کرنے کے قابل نہیں۔ نہ کہ ان میں ایک کو دوسرے سے افضل بتائیں۔ حضرت امام رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا یہ ارشاد تواضعًا تھا۔ اور یہاں قطعًا حقیقت امر ہے۔ حاش للہ۔ ہمارے منہ اس قابل نہیں کہ حضور سیدنا امام اعظم یا حضور سیدنا غوث الاعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا نام پاک اپنی زبان سے لیں۔ یہ بھی رحمت الٰہیہ ہے کہ اس نے ہمیں اپنے محبوبوں کے ذکر کی اجازت دی ہے۔ ہم کس منہ سے ان میں تفاضل بیان کریں۔ وہ ہماری شریعت کے امام اور یہ ہماری طریقت کے امام مفرد ہ

عہدہا بالب شیریں دہناں بست خدائے ماہمہ بندہ و ایں قوم خداوندانند

نہیں دیا بلکہ سکوت اختیار فرمایا اونکو خدا اور حبیب خدا کے درمیانی اسرار مخفی کی جانب مبذول کرتا ہے۔ اور روز ازل سے لیکر یوم الحشر کے تمامی علوم کو حضور سرور کائنات و مفخر موجوات صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے علوم کے سمندر کی ایک لہر کی برابر تصور کرتا ہے۔ دوئم محفل میلاد شریف اور قیام تعظیمی و تقسیم شیرینی وغیرہ کو اپنا فرض منصبی اور نہایت درجہ مستحسن اور وسیلۂ نجات اور ذریعہ فلاحت دینی و دنیوی سمجھتا ہے۔ فقط

**الجواب** ۔ (۱) اس مسئلہ میں بفضلہ تعالیٰ یہاں سے متعدد کتابیں تصنیف ہوئیں۔ **الدولۃ المکیہ بالمادۃ الغیبیہ** پر اکابر علمائے کرام مکہ معظمہ و مدینہ طیبہ وغیرہا بلاد اسلامیہ نے مہریں کیں گرانقدر تقریظیں لکھیں خالص لاعتقاد دس سال سے شائع ہے انبا المصطفیٰ بیس سال سے ہزارہا کی تعداد میں بمبئی و بریلی و مراد آباد میں چھپ کر تمام ملک میں شائع ہوا اور بحمدہ تعالیٰ سب کتابیں آج تک لاجواب ہیں مگر وہابیہ اپنی بے حیائی سے باز نہیں آتے۔ علم غیب عطا ہونا اور لفظ عالم الغیب کا اطلاق اور بعض اجلہ اکابر کے کلام میں اگرچہ بندہ مومن کی نسبت صریح لفظ یعلم الغیب وارد ہے کمافی مرقاۃ المفاتیح شرح مشکوۃ المصابیح للملا علی القاری بلکہ خود حدیث سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما میں سیدنا خضر علیہ الصلاۃ والسلام کی نسبت ارشاد ہے کان یعلم علم الغیب مگر ہماری تحقیق میں لفظ عالم الغیب کا اطلاق حضرت عزت عزجلالہ کے ساتھ خاص ہے کہ اوس سے عرفاً علم بالذات متبادر ہے کشاف میں ہے المراد به الخفي الذي لاينفذ فيه ابتداء الاعلم اللطيف الخبير ولهذا لايجوز ان يطلق فيقال فلان يعلم الغيب اور اس سے انکار معنی لازم نہیں آتا۔ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم قطعاً بے شمار غیوب و ماکان و مایکون کے عالم ہیں مگر عالم الغیب صرف اللہ عزوجل کو کہا جائیگا جس طرح حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم قطعاً عزت وجلالت والے ہیں تمام عالم میں اونکی برابر کوئی عزیز وجلیل نہ ہے نہ ہوسکتا ہے مگر محمد عزوجل کہنا جائز نہیں بلکہ اللہ عزوجل و محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم غرض صدق وصورت معنی کو جواز اطلاق لفظ لازم نہیں نہ منع اطلاق لفظ کو نفی صحت معنی امام ابن المنیر اسکندری کتاب الانتصاف میں فرماتے ہیں کم من معتقد لايطلق القول به خشية ايهام غيره ممالايجوز اعتقاده فلا ربط بين الاعتقاد والاطلاق یہ سب اوس صورت میں ہے کہ مقید بقید اطلاق اطلاق کیا جائے یا بلاقید علی الاطلاق مثلاً عالم الغیب یا عالم الغیب علی الاطلاق اور اگر ایسا نہ ہو بلکہ بالواسطہ یا بالعطا کی تصریح کردیجائے تو وہ محذور نہیں کہ ایہام زائل اور مراد حاصل۔ علامہ سید شریف قدس سرہ حواشی کشاف میں فرماتے ہیں وانما لم يجز الاطلاق في غيره تعالىٰ لانه يتبادر منه تعلق علمه به ابتداء فيكون مناقضاً اما اذا قيد وقيل اعلمه الله تعالىٰ الغيب او اطلعه عليه فلا محذور فيه زید کا قول کذب صریح وجہل قبیح ہے کذب تو ظاہر کہ بے ممانعت شرعی اپنی طرف سے عدم جواز کا حکم لگا کر شریعت و شارع علیہ الصلاۃ والسلام اور رب العزۃ جل وعلا پر افترا کر رہا ہے

قال اللہ تعالی ولا تقولوا لما تصف السنتکم الکذب ھذا حلال وھذا حرام لتفتروا علی اللہ الکذب ان الذین یفترون علی اللہ الکذب لایفلحون o متاع قلیل ولھم عذاب الیم o اور جہل فاضح یہ کہ عالم الغیب صفت مختصہ باری تعالیٰ ہونے پر بالواسطہ و بالعطا کہنے کے عدم جواز کو متفرع کر رہا ہے شاید اوس کے نزدیک علم غیب بالواسطہ و بالعطا خاصہ باری تعالیٰ ہے یعنی دوسرے کے دیئے سے علم غیب خاص اللہ تعالیٰ کو ہوتا ہے اوس کے غیر کو علم غیب بالذات بلاواسطہ ہے ایسا ہے تو اس سے بڑھکر اور کفر اشد کیا ہے گنگوہی صاحب نے تو نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو علم غیب بالذات بے عطائے الٰہی ملنے کے اعتقاد کو کفر تا نا تھا صرف اندیشہ کفر کہا تھا اون کے فتاویٰ حصہ اول ص۸۳ میں ہے جو یہ عقیدہ کہ خود بخود آپکو علم تھا بدون اطلاع حق تعالیٰ کے تو اندیشہ کفر کا ہے لہذا امام نہ بنانا چاہئے اگرچہ کافر کہنے سے بھی زبان کو روکے۔ حالانکہ گنگوہی صاحب کا یہ قول خود ہی صریح کفر ہے بلاشبہہ جو غیر خدا کو بے عطائے الٰہی خود بخود علم مانے قطعًا کافر ہے اور جو اوس کے کفر میں تردد کرے وہ بھی کافر۔ اسمعیل دہلوی صاحب نے دوسری شق لی تھی کہ اللہ عزوجل کے علم غیب کو حادث واختیاری مانا تقویت الایمان ص۲۴ میں ہے غیب کا دریافت کرنا اپنے اختیار میں ہو کہ جب چاہے کر لیجئے یہ اللہ صاحب کی ہی شان ہے۔ یہ بھی صریح کلمہ کفر ہے مگر دونوں شقیں جمع کرنا کہ اللہ کا علم عطائی اور دوسرے کا ذاتی یہ اسی نتیجہ قول زید کا خاصہ ہے۔ وہ واقعے کہ زید نے پیش کئے اگرچہ اون پر ابحاث اور بھی ہیں مگر کیا انباء المصطفٰی میں صاف نہ کہہ دیا گیا تھا کہ بحمد اللہ تعالٰی نص قطعی سے روشن ہوا کہ ہمارے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو اللہ عزوجل نے تمام موجودات جملہ ماکان و مایکون کا علم دیا اور جب یہ علم قرآن عظیم کے تبیانًا لکل شیئ ہونے نے دیا اور پر ظاہر کہ یہ وصف تمام کلام مجید کا ہے نہ ہر آیت یا سورت کا تو نزول جمیع قرآن عظیم سے پہلے اگر بعض کی نسبت ارشاد ہو لم نقصص علیک ہرگز احاطہ علم مصطفوی کا نافی نہیں مخالفین جو کچھ پیش کرتے ہیں سب انہیں اقسام کے ہیں ہاں ہاں تمام نجدیہ دہلوی گنگوہی جنگلی کوہی سب کو دعوت عام ہے سب اکٹھے ہو کر ایک آیت یا ایک حدیث متواتر یقینی الافادہ لائیں جس سے صریح ثابت ہو کہ تمام نزول قرآن کے بعد بھی ماکان و مایکون سے فلاں امر حضور پر مخفی رہا اگر ایسا نص نہ لا سکو اور ہم کہے دیتے ہیں کہ ہرگز نہ لا سکو گے تو جان لو کہ اللہ راہ نہیں دیتا دغا بازوں کے مکر کو" اھ ملخص اس کے بعد بھی ایسے وقائع پیش کرنا کیسی شدید بیحیائی ہے بلاشبہہ عمرو کا قول صحیح ہے جمیع ماکان و مایکون جملہ مندرجات لوح محفوظ کا علم محیط حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے علم کریم کے سمندروں سے ایک لہر ہے جیسا کہ علامہ علی قاری کی زبدہ شرح بردہ میں مصرح ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

(۳) قیام وقت ذکر ولادت سید الانام علیہ علی ذویہ افضل الصلاۃ والسلام بلاشبہہ مستحب و

مستحسن علمائے اعلام وعادت محبین کرام وغیظ وہابیہ لئام ہے ہم نے اپنے رسالہ اقامۃ القیامۃ علی طاعن القیام لنبی تہامہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم وغیرہا میں اوسے متعدد آیات قرآن مجید سے ثابت کیا مگر وہابیہ کو کیا سوجھے لہم اعین لایبصرون بہا خصوصًا قرآن عظیم تک اُن کی فہم کیا پہنچے۔ قال اللہ تعالٰی وجعلنا علی قلوبہم اکنۃ ان یفقہوہ ہم جو آیات تلاوت کریں اُن کا کان کیونکر سنے وفی اٰذانہم وقرًا۔ راہ حق کی دعوت اونہیں کیا نفع دے وان تدعہم الی الھدٰی فلن یھتدوا اذا ابدا ۰ قرون ثلٰثہ کی بحث میں وہابیہ کو ہزاروں بار اون کے گھر تک پہنچا دیا گیا جس کا روشن بیان اصول الرشاد تصنیف لطیف امام العلماء حضرت سیدنا الوالد قدس سرہ الماجد میں ہے۔ مدرسۂ دیوبند یا میں قوانین مخترعہ تو قرون ثلٰثہ درکنار قرون اثنا عشر کے بعد قائم ہوا۔ پہلے اوسکی بنا ڈھائیں اینٹ سے اینٹ بجائیں یا یہ مسئلہ صرف اونہیں چیزوں کے حرام کرنے کو ہے جن میں تعظیم ومحبت حضور سرور عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم واولیاء کرام علیہم الرضوان الاتم ہے یہ قیام ذکر تشریف آوری کی تعظیم ہے دل میں عظمت ہو تو جانیں کہ تعظیم ذکر شریف مانند تعظیم ذات اقدس ہے۔ کما بینہ الامام القاضی عیاض رحمہ اللہ تعالٰی فی کتاب الشفا والامام احمد القسطلانی فی المواہب الشریفۃ۔ دل کے اندھے اسے بھلا کر خود ذات کریم کی تشریف آوری ڈھونڈھتے ہیں اور بے ادب گستاخ یہاں تک بڑھتے ہیں کہ کیا اوسی وقت حضور کی پیدائش ہوتی ہے۔ ہم مدعی نہیں کہ ہر مجلس مبارک میں تشریف آوری ضرور ہے ہاں ہوتی ہے اولیاء واکابر نے بارہا مشاہدہ کی ہے جیساکہ بہجۃ الاسرار امام اوحد ابوالحسن لخمی شطنوفی وتنویر الملک امام جلال الدین سیوطی وتصانیف شاہ ولی اللہ دہلوی وغیرہا میں مذکور ہے اور اوس پر وہ بیہودہ تشقیق کہ فرش پر تشریف رکھتے ہیں یا منبر پر جہل سحیق ہے ایسا جاہلانہ سوال اون تمام تشریف آوریوں پر ہوگا جنکا ذکر ائمہ واکابر نے فرمایا اور خود ظاہری حیات اقدس میں تشریف آوری اور تشریف فرمائی کس طرح ہوتی تھی اور صحیح بخاری شریف کی اوس حدیث کو تو بالکل چھیل کر پھینکدینا کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم مسجد کریم میں حسان بن ثابت انصاری رضی اللہ تعالٰی عنہ کے لئے منبر بچھاتے اور وہ اوس پر قیام کرکے نعت اقدس سناتے اوسوقت حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کہاں تشریف رکھتے تھے فرش پر حسان سے نیچے یا منبر پر حسان کے برابر جو وہاں جواب دے ویسا بلکہ اوس سے اعلٰی یہاں موجود ہے کہ یہ جلوہ فرمائی چشم ظاہر سے غیر مشہود ہے اور نور کی جلوہ افروزی فرش وغیرہ سے جدا متعالی از معہود ہے علامہ علی قاری شرح شفا شریف میں فرماتے ہیں ان روح النبی صلی اللہ علیہ وسلم حاضرۃ فی بیوت اھل الاسلام رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی روح پاک تمام مسلمانوں کے گھروں میں تشریف فرما ہے۔ یہ تشریف فرمائی زمین پر ہے کہ چھت والے اونچے ہوں یا چھت پر کہ دو منزلہ والے بلند اور جنکے چھت نہیں ایک نیچا چھپر ہے اور اوسکے گرد بلند مکان اوس گھر میں

تشریف فرمائی کس طرح ہے بلکہ رب عزوجل فرماتا ہے ونحن اقرب الیہ من حبل الورید ہم آدمی سے اوس کی رگ گردن سے بھی زیادہ قریب ہیں۔ اب ایک شخص لیٹا دوسرا بیٹھا تیسرا کھڑا چوتھا سامنے کی چھت پر چڑھا ہے رب عزوجل کہ اوس لیٹے کی شہ رگ سے قریب رہے کیا یہ تینوں اوس سے اونچے ہیں کیسی سخت بے ادبی و گستاخی ہے یونہیں حدیث قدسی میں ہے رب عزوجل فرماتا ہے انا جلیس من ذکرنی میں اپنے یاد کرنے والے کا ہمنشین ہوں یاد وہ بھی کر رہے ہیں جو فرش پر ہیں اور وہ بھی جو منبر پر تو کیا ان سب کے برابر ہوا اور منبر والے سے نیچا۔ ولکن الوہابیۃ قوم لایعقلون۔ ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم وصلی اللہ تعالٰی وسلم علی سیدنا ومولٰینا وذویہ اجمعین واللہ تعالٰی اعلم۔ واتمازدنا الوجہین الآخرین لابانہ جہلہ فی قیاس الشاہد علی الغائب فاعلم وربک اعلم۔

**مسئلہ۔** از شہر محلہ بانخانہ مسئولہ محمد بخش صاحب ۲۳ رجمادی الاولی ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص میلاد شریف بھی کراتا ہے اور تمام اولیاء اللہ کی نیاز نذر بھی کرتا ہے اور سب کو مانتا ہے اور وہ شخص یہ بات کہتا ہے کہ تمام کام کرو لیکن وہ شخص ان باتوں کو منع کرتا ہے کہ مزار شریف پر جاکر مرادیں مت مانگو بلکہ اللہ سے مراد مانگو اور مزار پر جاکر نیاز نذر سب کچھ کرو اور کہتا ہے کہ مرادیں اس طریقہ پر مت مانگو کہ فلاں فلاں میری حاجت رفع ہو مزار پر جاکر مت مانگو مزار پر جاکر فاتحہ پڑھو ثواب پہنچاؤ۔ زیارت کرو کہ کیسے کیسے بزرگ آدمی گذرے ہیں۔ کچھ کرو لیکن مراد مت مانگو خدا سے عرض کرو۔

**الجواب۔** اگر وہ شخص اور کوئی بات وہابیت کی نہیں رکھتا اور وہابیوں اور دیوبندیوں کو کافر جانتا ہے تو صرف اتنا کہنے سے وہابی نہیں ہوسکتا۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ۔** از قصبہ نظام آباد ضلع اعظم گڈھ مسئولہ سید علی اصغر ۹ شعبان چہارشنبہ ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین مسائل ذیل میں کہ (۱) حنفی کس کو کہتے ہیں پوری پوری تعریف کیا ہے۔ (۲) زید ایک فارغ التحصیل علوم عربیہ کا ہے اور اپنے کو حنفی مذہب کا مقلد کہتا ہے آمین بالجہر رفع یدین قرأت فاتحہ خلف الامام کا قائل نہیں تراویح بیس رکعت پڑھتا ہے اور دیگر تین رکعت کتب فقہیہ پر عمل کرتا ہے مسلمانوں کو زید کے پیچھے نماز پڑھنا چاہئے یا نہیں اور ایسی صورت میں زید کو حنفی کہیں گے یا نہیں۔ (۳) محفل میلاد شریف میں قیام کرنا کیسا ہے (۴) زید محفل میلاد شریف میں شریک ہوتا ہے اور قیام کو مستحب کہتا ہے اور خود کرتا ہے اس کو حنفی کہیں گے یا وہابی (۵) وہابی یا غیر مقلد کس کو کہتے ہیں اور اس کی پہچان کیا ہے۔ بینوا توجروا

**الجواب** (۱) علما کی اصطلاح میں حنفی وہ کہ فروع میں مذہب حنفی کا پیرو ہو پھر اگر

اصول میں بھی حق کا متبع ہے تو سنی حنفی ہے ورنہ گمراہ جیسے معتزلہ واللہ تعالیٰ اعلم (۲) ان باتوں سے اگر ثابت ہوا تو اتنا کہ زید فروعاً حنفی ہے اور اس قدر سے اوسکے پیچھے صحت نماز لازم نہیں پہلے تو معتزلہ تھے اب قطعی مرتد فرقے ایسے ہیں کہ اپنے آپ کو حنفی کہتے اور فروع میں فقہ حنفی پر چلنے کا دعوی رکھتے ہیں اونکی حنفیت اونہیں کیا مفید ہو سکتی ہے امامت کے لئے سنی صحیح العقیدہ صحیح الطہارۃ صحیح القراۃ جامع شرائط صحت و حلت ہونا چاہئے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔ (۳) مستحسن علمائے کرام ہے واللہ تعالیٰ اعلم (۴) مجلس میلاد مبارک و قیام چاروں مذہب کے علماء و عام اہل اسلام کرتے ہیں یہ کچھ حنفیہ سے خاص نہیں اور بعض وہابیہ بھی براہ تقیہ ان کے عامل ہوتے ہیں جیسا کہ بارہا کا مشاہدہ ہے۔ تقویۃ الایمان کو گمراہی و ضلالت اور دیوبندیت کو کفر و ردت صراحۃً بلا غرض بکشادہ پیشانی مانے تو اوسے وہابی نہ کہا جائیگا اور قلب کا علم عالم الغیب کو۔ واللہ تعالیٰ اعلم (۵) اسمعیل دہلوی و تقویۃ الایمان کو ماننے والا یا اوسکے مطابق عقائد رکھنے والا اگرچہ زبان سے اوسکا ماننا نہ کہے وہابی ہے۔ اور یہی اوسکی پہچان کو بس ہے پھر اگر فقہ پر چلنے کا ادعا کرے تو مقلد وہابی ہے اگر اسکے ساتھ فقہ کو بھی نہ مانے تو غیر مقلد وہابی ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از شفاخانہ فرید پور ڈاکخانہ خاص اسٹیشن بینبر پور ضلع بریلی مسئولہ عظیم اللہ کمپونڈر ۸ رمضان ۳۹ھ

اولیاء کرام بعد وفات کے حیات رہتے ہیں یا نہیں جیسے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم حیاۃ النبی ہیں اور اولیاء کرام کے مزار پر جاکر اون کے توسط سے التجا کرنا اور اون سے دعا کرانا جائز ہے یا نہیں بینوا توجروا

**الجواب** ۔ اولیائے کرام بعد وفات زندہ ہیں مگر نہ مثل حضرات انبیا علیہم الصلاۃ والسلام انبیا کی حیات روحانی جسمانی دنیاوی ہے بعینہ اوسی طرح جسم کے ساتھ زندہ ہوتے ہیں جس طرح دنیا میں تھے اور اولیا کی حیات اون سے کم اور شہدا سے زائد جن کے لئے قرآن عظیم میں دو جگہ ارشاد ہوا کہ اونکو مردہ نہ کہو وہ زندہ ہیں یہ حیات حیات روحانی و جسمانی ہیں برزخی ہے۔ حیات روح سب کو حاصل ہے کہ روح بعد موت فنا نہیں ہوتی اس کا مفصل بیان ہماری کتاب حیاۃ الموات میں ہے۔ اولیائے کرام سے توسل اور اون سے طلب دعا بلاشبہہ محمود ہے اور علماء و صلحا میں معمول و معہود۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از بنگالہ ڈاکخانہ تالشہر موضع ایضا مسئولہ عبدالصمد ۲۲ رمضان ۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ حشر کے دن سب مسلمان قبر سے کفن لیکر اوٹھیں گے یا برہنہ بینوا توجروا

**الجواب** ۔ کفن میں اوٹھیں گے پھر وہ کفن طول مدت کی وجہ سے گل کر گر جائیں گے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از ناگل لکڑی ضلع گوڑگانوہ پوسٹ ڈھینا ریاست مسئولہ حافظ غلام کبریا ۳ رمضان ۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ (۱) اولیاء اللہ کو دور سے مشکل کیواسطے پکارنا کیسا ہے اولیاء اللہ دور سے بعض وقت سنتے ہیں یا سب وقت سنتے ہیں (۲) اگر کوئی یا رسول اللہ پکارے اور یہ اعتقاد رکھے کہ آپ بذات خود سنتے ہیں بعض کہتے ہیں کہ یہ اعتقاد ٹھیک نہیں۔ بینوا توجروا

**الجواب** ۔ (۱) شاہ عبدالعزیز صاحب فرماتے ہیں روح را قرب وبعد مکانی یکسان ست تو وہ سب وقت سن سکتے ہیں مگر ملاء اعلی کی طرف توجہ اور اس میں استغراق اکثر کو ہر وقت سننے سے مانع ہو سکتا ہے مگر اکابر جنکو شاہ عبدالعزیز صاحب نے تفسیر عزیزی میں لکھا استغراق آنہا بجہت کمال وسعت تدارک آنہا مانع توجہ بایں سمت نمی شود وارباب مطالب حاجات خود را از انہا می طلبند ومی یابند یہ ہر وقت سنتے اور حاجت روائی فرماتے ہیں کہ باذنہ تعالی اسم قاضی الحاجات کے مظہر ہیں۔ (۲) بذات خود کے اگر یہ معنی کہ بے عطائے الہی خود اپنی ذاتی قدرت سے سنتے ہیں تو یہ بے شک باطل بلکہ کفر ہے اور یہ ہرگز کسی مسلمان کا خیال بھی نہیں۔ اور اگر بذات خود کے یہ معنی کہ بعطائے الہی حضور کی قوت سامعہ تمام شرق وغرب کو محیط ہے سب کی عرضیں آوازیں خود سنتے ہیں اگرچہ آداب دربار شاہی کے لئے ملائکہ عرض درود وعرض اعمال کیلئے مقرر ہیں تو یہ بے شک حق ہے بلاشبہہ عرش وفرش کا ہر ذرہ اون کے پیش نظر ہے اور ارض وسما کی ہر آواز اون کے گوش مبارک میں ہے شاہ ولی اللہ کی فیوض الحرمین میں ہے لا یشغلہ شأن عن شان واللہ تعالی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از سیتاپور محلہ نرائن پور مکان مولوی الہی بخش صاحب مسئولہ علی حسین خاں ۲۹ رمضان ۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ اگر کوئی شخص کہے کہ غیب کا حال سوائے خدا تعالی کے کوئی نہیں جانتا ہے حتی کہ حضور صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کو بھی نہیں معلوم تھا یہ ثبوت اس روایت کے ایکبار ابوجہل نے کنواں راستے میں کھود کر خس پوش کر دیا تھا اور خود بیماری کا حیلہ کرکے پڑ رہا تھا جسوقت حضور عیادت کو گئے تو چاہ مذکور عین رہگزر میں تھا اوسوقت جبرئیل علیہ السلام نے بذریعہ وحی معلوم کیا لہذا اولیاء اللہ بھی نہیں جان سکتے بجز کشف والہام کے۔ بینوا توجروا۔

**الجواب** ۔ یہ حق ہے کہ غیب کا حال سوا رب عزوجل کے کوئی نہیں جانتا یعنی اپنی ذات سے بے اوسکے بتائے۔ اور یہ باطل ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کو بھی نہیں معلوم تھا قرآن کریم واحادیث صحیحہ سے ثابت ہے کہ ماکان ومایکون الی آخر الایام کے تمام غیب حضور اقدس علیہ افضل الصلاۃ والسلام پر منکشف فرما دیئے گئے اور حضور کے بتائے سے حضور کے غلام اولیائے کرام جانتے

ہیں کشف والہام دونوں ان کے جاننے کے ذریعہ ہیں اور ان پر کوئی حد بندی نہیں۔ ان تمام مضامین کی تفصیل ہماری کتاب انباء المصطفیٰ وخالص الاعتقاد وغیرہما میں ہے اور وہ ابوجہل کے کوئیں والی حکایت محض ساختہ وبے اصل ہے۔ وہو تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** از ڈاکخانہ مولوی گنج ضلع گیا مسئولہ عبدالمجید ۲۹ رمضان ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ جناب رسول خدا صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو غیب کی باتیں معلوم تھیں یا نہیں مائۃ مسائل کے چوبیسویں سوال کے جواب میں روایت فقہی ملا علی قاری کی شرح فقہ اکبر ہے" جاننا چاہئے کہ کوئی بات غیب کی انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام نہیں جانتے تھے مگر جسقدر کہ اللہ تعالیٰ ان کو کسی وقت کوئی چیز معلوم کرا دیتا تھا تو جانتے تھے جو کوئی اس بات کا اعتقاد کرے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم غیب کی باتیں معلوم کرلیتے تھے حنفیہ نے اس شخص پر صریح تکفیر کا حکم دیا ہے لمعارضۃ قولہ تعالیٰ قل لا یعلم من فی السموات والارض الغیب الا اللہ وما یشعرون ایان یبعثون ۵ بینوا توجروا

**الجواب۔** زید و عمرو کچھ کہیں مگر قرآن مجید واحادیث صحیحہ کا ارشاد ہے کہ حضور اقدس علیہ افضل الصلاۃ والسلام کو روز ازل سے روز آخر تک کے تمام غیوب کا علم عطا فرمایا گیا یہ بیشک حق ہے کہ انبیاء غیب اسی قدر جانتے ہیں جتنا ان کو ان کے رب نے بتایا بلا اشتباہ بے ان کے بتائے کوئی نہیں جان سکتا اور یہ بھی حق ہے کہ احیانًا بتایا گیا کہ وحی حینًا بعد حین ہی اترتی نہ کہ وقت بعثت سے وقت وفات تک ہر آن علی الاتصال مگر اس سے یہ سمجھ لینا کہ گنتی کی چیزیں معلوم ہوئیں اور ان کے علم کو قلیل و ذلیل قرار دینا مسلمان کا کام نہیں اسی احیانًا تعلیم میں شرق و غرب و عرش و فرش کے ذرہ ذرہ کا حال روز اول سے روز آخر تک تمام منکشف کردیا آیہ کریمہ میں علم ذاتی کی نفی ہے کہ کوئی شخص بے خدا کے بتائے غیب نہیں جانتا یہ بیشک حق ہے اور اسی کے معارضہ کو حنفیہ نے کفر کہا ہے ورنہ یہ کہ خدا کے بتائے سے بھی کوئی نہیں جانتا اس کا انکار صریح کفر اور بکثرت آیات کی تکذیب ہے اس مسئلہ کی تفصیل انباء المصطفیٰ وخالص الاعتقاد میں دیکھا چاہئے کہ ایمان درست ہو۔ وہو تعالیٰ اعلم

**مسئلہ۔** از دہلی بازار چتلی قبر چھتا موم گراں مسئولہ محمد صاحب دادخاں۔ ۶ شوال ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ قادیانی کہتے ہیں حضرت عیسیٰ علیہ الصلاۃ والسلام زندہ آسمان پر نہیں گئے بلکہ اپنی موت مرے زندہ آسمان پر جانا نہ قرآن سے ثابت ہے نہ حدیث شریف سے کیونکہ اس میں حضرت رسول مقبول محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شان پاک گھٹتی ہے کہ حضور دونوں عالم سے افضل و اعلیٰ ہوکر وفات پائیں اور زمین کے نیچے رہیں اور حضرت عیسیٰ آسمان پر چلے جائیں

یہ ممکن نہیں اس خرافات کا کیا جواب ہے۔ بینوا توجروا۔

**الجواب۔** قادیانی مکاروں کا فریب ہے کہ مرزا کے صریح کفر اور انبیا علیہم الصلاۃ والسلام
خصوصًا سیدنا عیسیٰ علیہ الصلاۃ والسلام کو جو اوس نے سڑی سڑی گالیاں دی ہیں چھپاتے اور مسئلہ حیات
وموت سیدنا عیسیٰ علیہ الصلاۃ والسلام میں بحث کرتے ہیں جسکے ماننے نہ ماننے پر کچھ اسلام وکفر کا مدار نہیں
جمہور ائمہ کرام کا مذہب یہی ہے کہ سیدنا عیسیٰ علیہ الصلاۃ والسلام نے ابھی انتقال نہ فرمایا قریب قیامت
نزول فرمائینگے دجال کو قتل کرینگے برسوں رہ کر انتقال فرمائیں گے روضۂ پاک حضور سید عالم صلی اللہ تعالےٰ
علیہ وسلم میں ایک مزار کی جگہ خالی ہے وہاں دفن ہوں گے۔ اوس کا وہ جاہلانہ احمقانہ خیال تو یہیں سے
دفع ہو گیا اور فقط آسمان پر ہونا اگر موجب فضل ہو تو فرشتوں کو تو آسمان پر مانے گا۔ قال تعالیٰ وکم من
ملک فی السمٰوات آسمانوں میں بہتیرے فرشتے ہیں خود حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو دونوں
عالم سے افضل کہہ رہا ہے کیا ملائکہ سے افضل نہ مانیگا یا حضور کے وفات پاکر زمین پر رہنے اور ملائکہ کے
آسمان پر ہونے سے معاذ اللہ شان اقدس کا گھٹنا جانے گا اور فرشتے بھی نہ سہی چاند سورج ستارے تو
آسمان پر ہیں حالانکہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خاک پا اون سے افضل ہے اور یہ تو کس
سے کہا جائے کہ زمین آسمان سے افضل ہے خصوصًا محل تربت اقدس کہ عرش اعظم سے بھی اعلیٰ وافضل
ہے اندھوں نے جہت میں اوپر نیچے دیکھ لیا اور یہ نہ جانا کہ دل تمام اعضا کا سلطان اور سب سے افضل
ہے اگرچہ بہت اعضا اوس سے اوپر ہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ میلاد شریف کب سے نکلا اور کس نے
نکالا اپنے امام اعظم کے زمانہ میں تھا یا نہیں اپنے امام صاحب نے اسکو کیا ہے یا نہیں صحابہ کے
زمانہ میں تھا یا نہیں کسی نے محفل کی تھی یا نہیں۔ بینوا توجروا

**الجواب۔** بیان میلاد شریف قرآن مجید نے نکالا اور اوس نے متعدد آیتوں میں
اوس کا حکم دیا کار ڈمیں آیتیں نہیں لکھی جا سکتیں غرض مقصود سے بے نام نیا ہونے سے شی نئی نہیں
ہو سکتی جو اوس سے مقصود ہے وہ خود حضور اقدس علیہ افضل الصلاۃ والسلام نے کیا۔ صحیح
بخاری شریف میں ہے حضور اقدس علیہ افضل الصلاۃ والسلام مسجد مدینہ طیبہ میں حضرت حسان بن
ثابت انصاری علیہ الرضوان کے لئے منبر بچھاتے اور وہ اوس پر قیام کر کے نعت اقدس سناتے
حضور اور صحابہ کرام سنتے۔ وہو تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** از ضلع ہوشنگ آباد مقام وڈاکخانہ واسٹیشن ۱۵ رموسارے مسئولہ دولت الدین ۱۳ شوال ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ بعض عالم ومولوی اعتراض کرتے ہیں کہ یا شیخ عبدالقادر جیلانی شیئاً للہ کا وظیفہ کرنا ناجائز ہے۔ مہربانی فرماکر خلاصہ مسئلہ تحریر فرمائیں۔ بینوا توجروا

**الجواب۔** یہ مبارک وظیفہ بیشک جائز ہے فتاوی خیریہ علامہ خیرالدین رملی استاد صاحب درمختار میں ہے واما قولھم یا شیخ عبدالقادر فنداء فما الموجب لحرمتہ یہاں اسکو ناجائز کہنے والے وہابی ہیں اور وہابیہ بیدین ہیں اونکی بات سننی جائز نہیں۔ وہو تعالی اعلم۔

**مسئلہ۔** از ڈیرہ غازی خاں بلاک ۱۳ مرسلہ مولوی احمد بخش صاحب ۱۲ ذی القعدہ سنہ ۱۳۳۹ھ

حضرت ملک العلماء والفضلاء تقی رجائی ادام اللہ تعالی ظلہ علی رؤس المستفیضین۔ نیاز بے انداز وشوق زیارت کے بعد جن کا کوئی حد وانداز نہیں گذارش ہے میں دیوبندیوں کو امکان کذب باری کے متعلق سخت مبغوض اور ملحد جانتا تھا ان ایام میں جو جہد المقل مؤلفہ محمود حسن دیوبندی کا اتفاق مطالعہ ہوا تو عقلی دلائل کی پرواہ نہ کرکے کتب معتبرہ کی نقول وروایات جو اوس میں موجود ہیں سخت مخالف عقیدہ خود ثابت ہوئی ہے سوا اسکے کوئی چارہ نہ ملا کہ حضور کی خدمت میں دریافت کرنے سے یہ مشکل حل ہو اگر کوئی جہد المقل کا جواب مفصل یا کوئی اور تسلی بخش رسالہ یا کتاب چھپی ہو تو کسی خادم کے نام حکم فرماکر وی پی بھیجدیں ممنون فرمائیں۔ ورنہ مجھے مطمئن فرمادیں کہ شرح مقاصد وشرح مواقف وشرح طوالع ومسایرہ وغیرہ کتب کثیرہ کی عبارات کا کیا جواب ہے جن میں صاف طور پر موجود ہے کہ خدائے پاک جل شانہ سے صدور قبائح ممکن ہے۔ فقط

**الجواب۔** بملاحظہ مولٰنا المکرم ذی المجد الاتم والفضل والکرم دامت معالیہ وبورکت ایامہ ولیالیہ ـــــ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ نامی نامہ بریلی سے واپس ہوکر یہاں آیا فقیر ۱۲ ربیع الاول شریف کی مجلس مبارک پڑھکر شام سے سخت علیل ہوا کہ ایسا مرض کبھی نہ ہوا تھا۔ میں نے وصیت نامہ لکھوادیا۔ بارے بحمدہ تعالٰی مولٰی عزوجل نے شفا بخشی وللہ الحمد۔ اسی دوران میں آپ کا قصیدہ حمیدہ نعتیہ آیا تھا مجھ میں دیکھنے کی قوت کہاں تھی وہ کاغذات میں مل گیا اور مہینوں بلکہ مگر الحمد للہ گم رہا مجھے زیادہ ندامت اس کی تھی کہ جناب نے تحریر فرمایا تھا کہ اس کا مثنی یہاں نہیں دو مہینوں کے بعد مل گیا۔ زوال مرض کو مہینے گذرے مگر جو ضعف شدید اوس سے پیدا ہوا تھا اب تک بدستور ہے۔ فرض ووتر اور صبح کی سنتیں بدقت کھڑے ہوکر پڑھتا ہوں باقی سنتیں بیٹھکر۔ مسجد میرے دروازے سے دس بارہ قدم ہے وہاں تک چار آدمی کرسی پر بٹھاکر لیجاتے اور لاتے۔ اور باقی امراض کہ کئی برس سے کاللازم ہیں بدستور رہیں کبھی ترقی کبھی تنزل۔ والحمد للہ علی کل حال واعوذ باللہ من حال اہل النار۔ حاش للہ استغفر اللہ معاذ اللہ یہ بطور شکایت نہیں بلکہ صرف معذرت کیلئے اظہار واقعیت اوس کی وجہ کریم کو حمد ابدی ہے بعزتہ وجلالہ سر سے پاؤں تک ایک ایک رونگٹے پر کروروں بے شمار نعمتیں ہیں لاکھوں بے حساب عافیتیں ہیں وللہ الحمد

حمد اکثیرا طیبا مبارکاً فیہ کما یحب ربنا ویرضی ملأ السموات وملاء الارض وملأ ما شاء من شیئ
بعد والحمد للہ رب العالمین۔ ان حالات میں شدت گرما سے گھبرا کر رمضان شریف کرنے اور گرمیاں گذارنے
۲۹ رشعبان سے یہاں پہاڑ پر آیا طالب دعا ہوں۔ یہ کمزوری یہ قوت ضعف یہ علالتیں پھر میری تنہائی اور اون پر
اعدائے دین کا چار طرف سے نرغہ ادسی کی پھر اوس کے حبیب صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی مدد ہے کہ برابر دفع
اعدار دین و دشمنان اسلام میں وقت صرف ہوتا ہے تقبل المولی بکرمہ ولہ الحمد علی نعمہ یہاں آکر
بھی پانچ رسالے رد خبثا میں تصنیف ہو چکے ہیں اور چھٹا زیر تصنیف ہے۔ یہ سوال کہ جناب نے فرمایا مدت
ہوئی اس کے جواب میں بھی ایک مستقل رسالہ القمع المبین لآمال المکذبین تصنیف کر چکا ہوں جو میرے
رسالہ سبحٰن السبوح عن عیب کذب مقبوح کے آخر میں طبع ہونا شروع ہوا تھا مگر افسوس کہ اب تک پورا
نہ چھپا میں مطبع کو لکھتا ہوں کہ وہ جسقدر بھی چھپا ہے حاضر خدمت کرے۔ اجمالاً یہاں بھی دو حرف گذارش
کردوں۔ کہ جناب جیسے فاضل کامل کے لئے بعونہ عزوجل کافی ووافی ہوں گے۔ ان عبارتوں کے جواب کو
ارباب دین وانصاف کے لئے بحمدہ تعالٰی ایک نکتہ بس ہے عقیدہ وہ ہوتا ہے جو متون یا تراجم ابواب وفصول
یا فہرست وفذلکۂ عقائد میں لکھتے ہیں وہی اہلسنت کا معتقد ہوتا ہے وہی خود ان علما کا دین معتمد ہوتا ہے۔
ہنگام ذکر دلائل وابحاث ومناظرہ جو کچھ ضمنا لکھ جاتے ہیں اوس پر نہ اعتماد ہے نہ خود اونکا اعتقاد
ہے اور تو اور خود سب سے اعلیٰ واجلی مسئلہ توحید میں لاحظہ فرمائیے۔ اس کلام محدث میں اوسکے دلائل پر کیا کیا
نقض وارد کئے ہیں۔ دلائل عقلیہ بالائے طاق رکھئے خود برہان قطعی یقینی ایمانی قرآنی لوکان فیہما آلہۃ
الا اللہ لفسدتا پر کیا کچھ شور وشغب نہوا حتی کہ علامہ سعد الدین تفتازانی نے اوسے محض امتناعی لکھدیا
جس پر نوبت کہاں تک پہنچی کہ معاذ اللہ اشداد سکے یہ معنی ہیں کہ ان کو توحید پر ایمان نہیں یا اوس میں کچھ شک ہے
نہیں یہ صرف طبع آزمائیاں اور بحث ومباحثہ کی خامہ فرسائیاں ہیں۔ جو گمراہوں کے لئے باعث ضلال و
دستاویز اضلال ہو جاتی ہیں اور اہل متانت واستقامت جانتے ہیں کہ ماضربوہ لک الاجدلا بل ہم
قوم خصمون ولہذا ائمۂ دین وکبرائے ناصحین ہمیشہ سے اس کلام محدث کی مذمت اور اوس میں اشتغال
سے ممانعت فرماتے آئے۔ یہاں تک کہ سیدنا امام ابو یوسف رضی اللہ تعالٰی عنہ نے فرمایا من طلب
العلم بالکلام تزندق فقہائے کرام نے فرمایا جو وصیت علما کے لئے کی جائے متکلمین اوس سے کچھ
حصہ نہ پائیں گے۔ میں نے القمع المبین میں متعدد نظائر اسکے ذکر کئے ہیں کہ ایمان وعقیدہ کچھ ہے اور
بحث ومباحثہ میں کچھ کا کچھ حتی کہ کفر صریح تک لکھتے ہیں مولوی نے حاشیہ خیالی میں خود خیالی سے کیسا
ناپاک خیال نقل کیا اور خود اوسے مسلم ومقرر رکھا کہ باری عزوجل کا علم متناہی ہے انا للہ وانا الیہ
راجعون ٥ یہ صریح مناقض ایمان ہے۔ علامہ سید شریف قدس سرہ کے استاد سید مبارک شاہ

نے شرح حکمۃ العین میں لکھدیا کہ وجوب اپنے وجود میں کسی کا محتاج نہیں ہوتا اپنے تعین و تشخص میں دوسرے کا محتاج ہو تو کیا حرج ہے کیا یہ دین ہے کیا یہ اسلام ہے کلا واللہ اور اتنا بھی خیال نہ کیا کہ اوسکے تعین و وجود تو ایک ہی ہیں۔ کہ اوس کے ذات کریم کے عین ہیں معاذ اللہ تعین میں محتاج ہوا تو نفس وجود میں محتاج غیر ہوا پھر واجب الوجود کیسے رہا ولاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم یہ حضرات خود بھی تصریح کر گئے ہیں کہ عقائد معلوم و متعین ہو چکے ابحاث و مشاجرات وغیرہا میں جو کچھ ہم لکھیں اوس پر اعتماد نہ کرو عقیدہ سے مطابقت و مخالفت دیکھ لو پھر بھی اگر الذین فی قلوبھم زیغ بگڑیں یبتغون ما تشابہ منہ ابتغاء الفتنۃ پر اڑیں تو یہ اون کی بدنصیبی و بے ایمانی۔ شرح مقاصد میں فرمایا کثیرا ما تورد الاٰراء الباطلۃ من غیر تعرض لبیان البطلان الا فیما یحتاج الی زیادۃ بیان۔ اسی طرح حسن چلپی علی شرح المواقف میں ہے خود مواقف میں فرمایا انما لانتعرض لامثالہ للاعتماد علی معرفتک بھا فی موضعھا۔ شرح مواقف میں فرمایا علیک برعایۃ قواعد اھل الحق فی جمیع المباحث وان لم یصرح بھا۔ فتح القدیر و نہر الفائق و درمختار کتاب النکاح میں ہے الحق عدم تکفیر اھل القبلۃ وان وقع الزاماً فی المباحث شاہ عبدالعزیز صاحب نے تحفہ اثنا عشریہ میں تصریح کی کہ جو کچھ میں اس میں کہوں میرا مذہب نہ سمجھا جائے میری باگ ایک قوم بے ادب کے ہاتھ میں ہے جدھر لیجاتے ہیں جانا پڑتا ہے بالجملہ مباحث کلام و مناظرہ کا کچھ اعتبار نہیں محل بیان عقائد میں جو لکھا ہے وہ عقیدہ ہے یا جس پر صراحۃً اجماع ملت بتایا جائے یا اوسے تصریحاً عقیدہ اہلسنت کہا جائے یا اوس کے خلاف کو مذہب گمراہاں بتایا جائے ایسے مواقع پر ملاحظہ فرمائے۔ کتب مذکورہ میں کیا لکھا ہے۔ شرح مقاصد میں ہے طریقۃ اھل السنۃ ان العالم حادث والصانع قدیم متصف بصفات قدیمۃ لیست عینہ ولا غیرہ و واحد لا شبہ لہ ولا ضد ولا ند ولا نھایۃ لہ ولا صورۃ ولا حد ولا یحل فی شیئ ولا یقوم بہ حادث ولا یصح علیہ الحرکۃ والانتقال ولا الجھل ولا الکذب ولا النقص وانہ یری فی الاٰخرۃ۔ اوسی میں ہے الکذب محال اما اولاً فباجماع العلماء واما ثانیاً فبما تواتر من اخبار الانبیاء علیہم الصلاۃ والسلام واما ثالثاً فلان الکذب نقص باتفاق العقلاء وھو علی اللہ تعالٰی محال الخ۔ مواقف و شرح مواقف میں ہے (تفریع علی) ثبوت (الکلام) للہ تعالٰی وھو انہ (یمتنع علیہ الکذب اتفاقاً اما عندنا فلثلثۃ اوجہ الاول انہ نقص والنقص علی اللہ تعالٰی محال) اجماعاً۔ اونہیں میں آخر کتاب فذلکۂ عقائد اہلسنت میں ہے الفرق الناجیۃ اھل السنۃ والجماعۃ فقد اجمعوا علی حدوث العالم ووجود الباری تعالٰی وانہ لاخالق سواہ وانہ قدیم لیس فی حیز ولا جھۃ ولا یصح علیہ الحرکۃ والانتقال ولا الجھل ولا الکذب ولا شیئ من صفات النقص اونہیں میں بیان فرق ضالہ میں ہے (المزداریۃ ھو ابو موسٰی عیسٰی بن صبیح المزدار تلمیذ بشر) اخذ العلم عنہ وتزھد حتی سمی راھب المعتزلۃ (قال اللہ قادر علی ان یکذب ویظلم)

ولو فعل لکان الٰہا کاذبا ظالما تعالی اللہ عما قالہ علوا کبیرا[1]۔ مسایرہ امام ابن الہمام میں ہے یستحیل علیہ تعالٰی سمات النقص والجہل والکذب اوسکی شرح مسامرہ میں ہے لاخلاف بین الاشعریۃ وغیرہم فی ان کل ما کان وصف نقص فالباری تعالٰی عنہ منزہ وھو محال علیہ تعالٰی والکذب وصف نقص یونہی مسایرہ میں تلخیص عقائد اہلسنت میں اوسکی تصریح فرمائی۔ مسامرہ کی یہ عبارت میرے پاس منقول نکل آئی۔ کتاب وطن میں ہے۔ یوہیں شرح طوالع یہاں پاس نہیں ورنہ اور عبارتیں بھی حاضر کرتا اور انصافاً کسی مسلم صحیح الاعتقاد کو یہاں عبارات کی کیا حاجت اگر بفرض غلط علما تصریح نہ بھی فرماتے تو اپنا ایمان بھی کوئی چیز ہے جس میں معاذ اللہ نقص کی گنجائش وہ سبوح وقدوس کیونکر ہوا اور اوسکی تسبیح کیسی تعالی اللہ عما یقول الظلمون علوا کبیرا۔ اور دیوبندیوں سے تو اب امکان کذب کی بحث ہی فضول ہے اون کے پیشوا گنگوہی نے صراحۃً وقوع کذب مان لیا۔ اور تصریح کردی کہ جو اللہ تعالٰی کو معاذ اللہ کاذب بالفعل کہے اوسے کافر یا گمراہ یا فاسق کہنا کیا معنی کوئی سخت لفظ نہ کہنا چاہئے اوس کا اختلاف حنفی شافعی کا سا ہے۔ اس بیان کے لئے میرے قصیدہ الاستمداد ص۲۴ کے پہلے تین شعر پھر ص۲۵ پر اونکا حاشیہ نمبری ۱۷۶ تا ۱۸۰ پھر اوسکی تکمیلات میں ص۹۱ سے ص۹۴ تک تکمیل ۵۹ ملاحظہ فرمائیے جہد المقل کا مصنف اللہ عزوجل کا نہ صرف کاذب ہونا ممکن جانتا تھا بلکہ اوسے بالامکان ظالم چور شرابی بھی جانتا تھا۔ یوں کروروں خدا موجود بالفعل مانتا تھا اس کے بیان کے لئے قصیدہ الاستمداد ص۲۲ پر

ع چور شرابی ظالم جاہل یہاں سے چار شعر تک اور اسی صفحہ پر اس کا حاشیہ نمبری ۱۵۴ تا ۱۵۷ و ۱۵۹ و ۱۶۰ اور تکمیلات آخر ص۸۱ سے ص۸۲ تک تکمیل ۵۰ و ۵۱ اور اوسکے متعلق رسالہ اڈیٹر شکن کہ ص۸۲ سے ص۹۰ تک نوٹ میں ہے ملاحظہ ہو۔ میں مطبع کو لکھ دونگا کہ یہ اور سبحن السبوح ہدیۃً خدمت میں بنظر احتیاط بیرنگ حاضر کرے۔ والسلام مع الاکرام

تحریر بر فہرست عقائد دیوبندیان مرتبہ مولوی رکن الدین صاحب الوری پیش کردہ مولوی حاکم علی صاحب پروفیسر اسلامیہ کالج لاہور غرہ ربیع الاول ۱۳۳۹ھ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ وکفی وسلام علی عبادہ الذین اصطفی لاسیما علی حبیبہ المصطفی فہرست نظر سے گذری جزی اللہ من حررہ وصف بہ وقررہ حضرات کفر سمات گنگوہ ونانوتہ وانبہٹہ وتھانہ بھون وسائر وہابیہ (اخذہم اللہ تعالٰی اخذۃ الرابیہ) کے کفر وضلال حد شمار سے خارج ہیں۔ جسے انموذج وافر ووافی پر اطلاع منظور ہو فقیر کا قصیدہ الاستمداد علی اجیال الارتداد اور اوسکی شرح کشف ضلال دیوبند مطالعہ فرمائے جس میں بحوالہ کتب وصفحات ان کے دوسوتیس اقوال

کفر و ضلال ہیں یہ پندرہ سولہ کہ یہاں شمار ہوئے بلکہ ان میں سے صرف دو ایک علم شیطان کا علم نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے زائد ہونا کہ براہین قاطعہ گنگوہی میں ہے دوسرا حضور کا سا علم غیب ہر پاگل ہر چوپایہ ہر جانور کو حاصل ہونا کہ حفظ الایمان تھانوی میں ہے ہر مسلمان کے سمجھنے کو یہی بس ہیں۔ یہ دونوں کفر قطعی و ارتداد یقینی ہیں۔ ان پر علمائے کرام حرمین شریفین نے بحوالہ شفا شریف و بزازیہ و مجمع الانہر و درمختار وغیرہا حکم فرمایا کہ من شك فی كفره وعذابه فقد كفر۔ ان قائلوں کے کافر ہونے میں جو شک کرے وہ بھی کافر۔ (۱) ابن عبد الوہاب نجدی کے کفر عام آشکار ہیں اکابر عرب و عجم نے دفتر کے دفتر اوس کی تکفیر و تضلیل میں تصنیف فرمائے۔ وہ روضہ انور کو صنم اکبر کہتا اور چھ سو برس کے تمام ائمہ و اکابر کو کافر کہتا اور کچھ نہ ہوتا تو یہی اوسکے کفر کو کیا کم تھا کہ حضور سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم و امیر المومنین مولیٰ کرم اللہ تعالیٰ وجہہ و سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے خالی اسماء طیبہ محض بلا تعظیم لکھکر کہا یہ سب جہنم کی راہیں ہیں۔

الا لعنة الله على الظلمين گنگوہی صاحب اوسے اچھا اور اوس کے عقائد کو عمدہ کیوں نہ بتائیں کہ وہ انکے دشمن محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو سخت گالیاں دینے والا تھا۔ طرفہ یہ کہ گنگوہی صاحب کو اوس پر ایمان بالغیب ہے انکے فتاوی حصہ اول ص۶۴ میں ہے محمد بن عبد الوہاب کے عقائد کا حال مجھ کو معلوم نہیں پھر بھی صفحہ ۸ پر لکھتے ہیں محمد بن عبد الوہاب کے عقائد عمدہ تھے وہ اور اون کے مقتدی اچھے ہیں یعنی اتنا اجمالاً معلوم تھا کہ وہ محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو سخت گالیاں دیتا بس اتنا ہی اوسکے اچھے اور اوسکے عقائد عمدہ ہونیکے لئے کافی ہے زیادہ تحقیقات کی کیا حاجت ہے دیگ سے ایک ہی چاول دیکھ لینا بس ہے (۲) قول دوم میں وہابیہ غیر مقلدین کے ساتھ عقائد میں اپنا اتحاد اور اعمال میں خلاف بتایا پہلا جملہ ضرور صحیح ہے بے شک وہابیہ مقلدین و غیر مقلدین یقیناً تمام عقائد کفر و ضلال میں متحد ہیں اور اگر کچھ اختلاف ہوتا تو نہ ہوتا کہ الکفر ملة واحدة عجب کہ گنگوہی صاحب جو اپنے رب کو کاذب مانتے ہیں خود یہاں سچ بول گئے مگر الكذوب قد يصدق دوسرا جملہ کہ اعمال میں اختلاف ہے جھوٹ ہے صوری اختلاف ہو معنوی کچھ نہیں کہ براہین قاطعہ ص۱۳۷ میں صاف لکھا ہے کہ مختلف فیہ مسئلہ تو یوں بھی بلا ضرورت جائز ہوجاتا ہے اور فتاوی حصہ اول ص۵ میں ہے حدیث پر عمل کرنا لوجہ اللہ تعالیٰ اچھا ہے ص۶ پر رفع یدین و آمین بالجہر کرنے والے کو کہا تعصب اچھا نہیں وہ بھی عامل بحدیث ہے بلکہ کہا اگرچہ نفسانیت سے کرتا ہے مگر فعل تو فی حد ذاتہ درست ہے ص۵ پر تھا سب حدیث پر ہی عامل ہیں مقلد ہو یا غیر مقلد (۳) ترک تقلید کا بیج ہندوستان میں اسمٰعیل دہلوی نے بویا جیسا کہ اسکی تقویۃ الایمان اور تنویر العینین سے ظاہر ہے گنگوہی صاحب کا اوس پر ایمان

قرآن عظیم پر ایمان سے بہت زائد ہے۔ فتاوی حصہ اول ص۱۲۲ میں کہتے ہیں اسکا رکھنا اور پڑھنا اور عمل کرنا عین اسلام ہے۔ ہر شخص جانتا ہے کہ عین کی نفی ضد کا ثبوت ہے جب تقویۃ الایمان کا پڑھنا عین اسلام ہے تو نہ پڑھنا قطعًا کفر ہے حالانکہ کروڑوں مسلمان ہیں جو قرآن عظیم پڑھے ہوئے نہیں جب تقویۃ الایمان کا رکھنا عین اسلام ہے تو نہ رکھنا کفر ہے حالانکہ کروڑوں مسلمانوں کے پاس قرآن نہیں ہوتا وہ کافر نہ ہوئے لیکن تقویت الایمان وہابیہ ضرور پاخانہ میں بھی لیجاتے ہوں گے کہ جو وقت نہ رکھی عین اسلام سے چھٹے اور کافر ہوئے غالبًا گنگوہی صاحب کی قبر میں بھی رکھدی گئی ہوگی کہ مرکر تو کافر نہ ہوں۔ مگر مصیبت یہ ہے کہ انہیں مٹی میں ملے پندرہ سال سے زائد ہوئے کتاب بھی گل گئی ہوگی جب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے دشمن انکے نزدیک مرکر مٹی میں مل گئے تو وہ ناپاک کتاب کیا رہی ہوگی۔ بہرحال گنگوہی صاحب اب تو اپنے حکم سے بھی کافر ہوئے ہوں گے۔ خیر کہنا یہ ہے کہ جب ایسی کتاب نے غیر مقلدی بوئی تو گنگوہی صاحب اوسکی اجازت کیوں نہ دیں ثابت ہوا کہ ان کے نزدیک مقلدین ائمہ معاذ اللہ کفار تھے اور ہیں کہ تقلید کر کے تقویت الایمان کا خلاف کیا اور اوس پر عمل عین اسلام تھا تو ضرور کافر ہوئے اور اگر کہئے کہ یوں تو گنگوہی و نانوتوی و تھانوی و دیوبندی صاحبان سب کفار ٹھہریں گے کہ ظاہرا ان سب کا عمل تقلید پر ہے تو گنگوہی صاحب تقیہ کا حکم دیکر اس کا علاج کر گئے ہیں وہ کہدینگے کہ ہمارا اور اُن کا تقلید پر عمل تقیۃً ہے تو صورۃً کافر ہوئے دل میں تو کفر نہیں کہ غیر مقلدی بھری ہے (۴) امکان کذب کا اب ذکر فضول ہے گنگوہی اور اونکے اتباع صراحۃً وقوع کذب لکھ چکے اس کی تفصیل کشف ضلال دیوبند میں صفحہ ۹۱ سے صفحہ ۹۴ تک دیکھئے۔ (۵) وصف کریم رحمۃ للعلمین مسلمانوں کے نزدیک تو ضرور خاصہ حضور رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہے مگر گنگوہی صاحب اسے کیونکر مانتے کہ اس سے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا مثل محال ہوجاتا کہ آیۂ کریمہ وما ارسلناك الا رحمۃ للعلمین تمام ماسوا اللہ کو حضور کی رسالت عام کررہا ہے سب ماسوا اللہ حضور کے امتی ہیں اور امتی کا مثل نبی ہونا بداہۃً محال لہذا عالمین کے عموم قطعی کو رد کر کے اوس وصف کریم کو گلی گلی کے ملون میں مبتذل کر دیا (۶) اسکی نسبت اوپر گزرا کہ کفر قطعی ہے مگر گنگوہی صاحب سے اسکی شکایت نہ چاہئے ہر شخص اپنے بڑے کی بڑائی چاہتا ہے۔ (۷) مجلس میلاد مبارک کی نسبت جو مبشرات علمائے کرام وصلحائے عظام نے دیکھے کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اس عمل مبارک سے شاد ہیں اور فرماتے ہیں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم من فرح بنا فرحنا بہ جو ہماری خوشی کرتا ہے ہم اوس سے خوش ہوتے ہیں۔ یونہیں شاہ ولی اللہ صاحب کے والد شاہ عبدالرحیم صاحب نے حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو اپنی نیاز سالانہ پر شاد و فرحاں دیکھا ان خوابوں کے جواب میں اونکے متکلمین کہتے ہیں

کہ خواب کا کیا اعتبار یہاں تک کہ عبد اللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی خواب مروی صحیح بخاری شریف کہ شادی ولادت اقدس پر ابولہب ملعون پر روز دوشنبہ قدرے تخفیف ہوتی ہے اسے بھی مہمل بتاتے اور یہ شعر گاتے ہیں۔

چو غلام آفتابم ہمہ ز آفتاب گویم ۔۔۔ نہ شبنم نہ شب پرستم کہ حدیث خواب گویم

سبحٰن اللہ غلام محمد و غلام نبی شرک اور غلام آفتاب ہونے کا خود اقرار اس کا ترجمہ عربی میں عبد شمس اور ہندی میں سورج داس ہی ہوا کچھ اور وہاں تو خوابوں کی یہ کیفیت اور اپنے سے استاذی نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا فخر ثابت کرنے کے لئے ایک جعلی خواب سے تمسک۔ مگر ہونا ضرور تھا لترکبن طبقا عن طبق ٥ ان کے اگلوں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو کیا کہا تھا قالوا معلم مجنون پڑھایا ہوا دیوانہ انھوں نے پڑھائے کی تصدیق اس خواب سے کی اور دیوانہ کی تکمیل تھانوی صاحب نے حفظ الایمان کہ " ان کا سا علم غیب ہر مجنون کو ہے "۔ وسیعلم الذین ظلموا ای منقلب ینقلبون (۸) وہ مجلس مبارک جنم کنہیا سے تشبیہ کیوں نہ دیں جو قرآن عظیم کو وید اشلوک سے تشبیہ دے چکے ہیں دیکھو براہین قاطعہ ص۲۹ (۹، ۱۰) نفس میلاد و عرس سے انکار کا کیا گلہ جب کہ انہیں نفس انبیا و اولیا اور خود حضور سید الانبیا علیہم الصلاۃ والسلام سے صاف انکار ہے اور ان کا ماننا خبط ٹھہراتے ہیں۔ ان کے قرآن بلکہ ان کے نزدیک قرآن سے اعظم تقویۃ الایمان مطبع صدیقی دہلی ۱۲۶۷ھ ص۲۱ میں ہے اللہ کے سوا کسی کو نہ مان ص۳ اور وں کا ماننا محض خبط ہے ص۱۹ اللہ صاحب نے فرمایا کسیکو میرے سوا نہ مانیو ص۱۷ جتنے پیغمبر آئے ہیں سو اللہ کی طرف سے یہی حکم لائے ہیں کہ اللہ کو مانے اور اوس کے سوا کسی کو نہ مانے (۱۱) ایصال ثواب کے طریقوں کو بدعت سیئہ و حرام کیوں نہ کہیں ۔ جگ بیتی سے کیا مطلب ہے اپنی بیتی سناتے ہیں۔ انکی میت کو ثواب پہنچنا محال کہ ما لھم فی الاخرۃ من خلاق انکے قاری کو ثواب ملنا محال کہ قدمنا الی ما عملوا من عمل فجعلنہ ھباء منثورا ٥ (۱۲) سالگرہ دو طرح ہوتی ہے ایک میں کچھ قرآن مجید و درود شریف پڑھکر حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم و سیدنا غوث اعظم وغیرہ اولیائے کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی نیاز اور احباب و فقرا کو کچھ تقسیم گنگوہی صاحب اسے ہرگز جائز نہیں کہہ سکتے کہ اس میں تو دن کی تعیین بھی ہے اور ہر سال کا التزام بھی اور اون کے دشمنوں کی نیاز بھی اسے جائز کہکر وہابیت میں کس دین کے رہتے دوسری وہ جو کفار و فجار کرتے ہیں کہ جس میں لہو لعب ناچ رنگ وغیرہا شیطنتیں ہوتی ہیں گنگوہی صاحب اسے جائز فرماتے ہیں تو اون پر اعتراض بیجا ہے۔ رہا یہ کہ اس میں بھی تعیین و التزام ہے۔ ہوا کرے۔ تعیین تو التزام ہی کے لئے ہوتی ہے اور ان کے یہاں

حسنات ہی کا التزام حرام ہے بلکہ سیئات بلکہ بسا اوقات سیئات کا التزام انکے یہاں فرض قطعی بلکہ مدار ایمان ہے جیسا انکے قرآن تقویۃ الایمان سے عیاں ہے صـ۱۲ میں ہے اوسکے گھر دور دور سے قصد کرکے سفر کرنا اور راستے میں نامعقول باتیں کرنے سے بچنا کام عبادت کے ہیں جو کسی پیغمبر یا بھوت کو کرے اوس پر شرک ثابت ہے۔ تو ثابت ہوا کہ مدینہ طیبہ کے راستے میں نامعقول باتیں کرنا فرض بلکہ مدار ایمان ہیں اگر نہ کریگا مشرک ہوجائے گا اور نہ ایک مدینہ طیبہ بلکہ سفر حج کے سوا گنگوہ یا دیوبند یا تھانہ بھون جہاں کہیں جاتے ہوئے بھی نامعقول باتیں اور جنگ و جدال بلکہ فسق و فجور بھی نہ کریگا مشرک ہوجائیگا کہ آیت نے سب کو ایک نسق میں بیان فرمایا ہے کہ فلا رفث ولا فسوق ولا جدال فی الحج۔

(۱۳) دادا پیر سے بغض کی کیا شکایت جب خود رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے شدید بغض رکھتے ہیں۔ جنکی تفصیل کتب کثیرہ میں ہوچکی اور پھر آپس میں اپنا اصطلاحی فیض بانٹ رہے ہیں۔ الحق یہ فیض شیطانی ہے۔ اور محبوبوں کے بغض ہی سے ملتا ہے۔ تو نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے انقطاع سلسلہ جو بفیض مشائخ سلسلہ سے حاصل ہوگا۔ مضر نہیں بلکہ ضرور ہے۔ (۱۴) اوپر گزرا کہ یہ ملعون اخبث قول کفر قطعی وارتداد یقینی ہے لعن اللہ قائلہ وقابلہ ان مرتدین سے کیا شکایت عجب اون سے جو مسلمان کہلاتے اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شان میں ایسی شدید ناپاک گالیاں سنتے اور پھر اونکی تاویل کرتے یا قائل کو کافر کہتے ہچکچاتے ہیں لاواللہ وہ خود اپنا ایمان اوس دشنام دہندہ پر لٹاتے ہیں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے لاتجد قوما یؤمنون باللہ والیوم الاٰخر یوادون من حاد اللہ ورسولہ ولوکانوا اٰباء ھم او ابناءھم او اخوانھم او عشیرتھم۔ تو نہ پائیگا اون لوگوں کو جو اللہ اور قیامت پر ایمان رکھتے ہیں کہ دوستی کریں اون سے جنھوں نے اللہ و رسول سے مخالفت کی اگرچہ وہ اونکے باپ یا بیٹے یا بھائی یا عزیز ہوں۔

(۱۵) تقیہ کی اجازت بلکہ حکم دینے کی کیا شکایت کہ آخر اون بڑوں کی وراثت ہے جو بارگاہ اقدس میں حاضر آکر شدید غلیظ قسمیں کھاکر کہا کرتے نشھد انک لرسول اللہ ہم گواہی دیتے ہیں کہ بےشک حضور یقیناً اللہ کے رسول ہیں رب العزۃ نے اسپر ارشاد فرمایا کہ اللہ خوب جانتا ہے بیشک تم اوسکے رسول ہو اور اللہ گواہی دیتا ہے کہ یہ خبیث جھوٹے ہیں زبانی ادعا یہ تھا اور دل کی خباثت وہ کہ لئن رجعنا الی المدینۃ الایہ یہی حال ان صاحبوں کا ہے مسلمانوں کے دکھاوے کو حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی تعریفیں کرینگے بات بات پر بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر کہیں گے اور دلی خباثتیں وہ کہ چوڑھا چمار ہر ذرہ ناچیز سے کمتر اون کی سرداری ایسی جیسے قوم کا چودھری عاجز ناکارے مرکر مٹی میں مل گئے وغیرہ وغیرہ الا لعنۃ اللہ علی الظلمین ان الذین یؤذون اللہ ورسولہ لعنھم اللہ فی الدنیا والاٰخرۃ واعدلھم عذابا مھینا ○ (۱۶) سبحن اللہ وہ جو اللہ و رسول کو شدید گالیاں دے چکے اون سے کوا

کھانے بلکہ اوسے ثواب بتانیکی کیا شکایت سنن ابن ماجہ شریف میں عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالی عنہما سے ہے کہ فرمایا من یاکل الغراب وقد سماہ رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم فاسقا و اللہ ماھو من الطیبات کوّا کون کھائیگا رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم نے تو اسکا نام فاسق رکھا ہے خدا کی قسم وہ پاک چیزوں سے نہیں۔ یہی مجانست وجہ موانست ہوئی شاعر کا قول "پرد ہم جنس باہم جنس در زاغ + کبوتر با کبوتر باز با باز"۔ اگر نہ مانے تو کیا اللہ عزوجل کا ارشاد بھی نہ مانیں گے کہ الخبیثت للخبیثین والخبیثون للخبیثت تمام کتب مذہب متون وشروح وفتاوی مملو ہیں کہ غراب ابقع یعنی دورنگا کوّا حرام ہے گنگوہی صاحب اگر اب آنکھوں سے معذور ہو گئے تھے تو ما درزاد اندھے تو نہ تھے کہ دیسی کوے میں دورنگ نظر نہ آتے بڑی دلیل یہ لاتے ہیں کہ وہ صرف نجاست نہیں بلکہ دانہ بھی کھاتا ہے۔ تو مرغی کی طرح ہوا یوں تو پہاڑی کوّا بھی حلال کرلیں وہ بھی بکثرت دانہ کھاتا ہے کھیتوں پر کثرت سے گرتا ہے اور کتا تو روٹی اور گوشت سب کچھ کھاتا ہے یہ مرغی کے دانہ کھانے پر گئے اور نہ دیکھا کہ وہ فاسق نہیں جیفہ خوار نہیں اور کوا فاسق وجیفہ خوار ہے بہر حال ان باتوں میں اون سے بحث بیکار ہے کہ اونکو نفس اسلام ہی سے انکار ہے۔

وسیعلم الذین ظلموا ای منقلب ینقلبون۔ وسیعلم الذین اجرموا ای منقلب ینقلبون۔ نسأل اللہ العافیۃ ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم وصلی اللہ تعالی علی سیدنا ومولٰنا محمد واٰلہ وصحبہ اجمعین وبارک وسلم ومجد وکرم۔ واللہ تعالی اعلم۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# استفتاء

کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ میں کہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا شفیع ہونا کس حدیث سے ثابت ہے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## الجواب

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الْبَصِیْرِ السَّمِیْعِ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَی الْبَشِیْرِ الشَّفِیْعِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ کُلَّ مَسَاءٍ سَطِیْع سبحان اللہ ایسے سوال سن کر کتنا تعجب آتا ہے کہ مسلمان و مدعیان سنیت۔ اور ایسے واضح عقائد میں تشکیک کی آفت۔ یہ بھی قرب قیامت کی ایک علامت ہے اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَیْهِ رَاجِعُوْنَ۔ احادیث شفاعت بھی ایسی چیز ہیں جو کسی طرح چھپ سکیں۔ بیسیوں صحابہ، صدہا تابعین، ہزارہا محدثین، اُن کے راوی۔ حدیث کی ہر گونہ کتابیں صحاح سنن مسانید معاجم جوامع مصنفات ان سے مالا مال۔ اہلسنت کا ہر متنفس، یہاں تک کہ زنان و اطفال، بلکہ دہقانی جہال بھی اس عقیدے سے آگاہ۔ خدا کا دیدار، محمد کی شفاعت، ایک ایک کی زبان پر جاری۔ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَبَارَكَ وَشَرَّفَ وَمَجَّدَ وَکَرَّمَ فقیر غفر اللہ تعالیٰ لہ نے رسالہ "سَمْعٌ وَّطَاعَةٌ لِاَحَادِیْثِ الشَّفَاعَةِ" میں بہت کثرت سے ان احادیث کی جمع و تلخیص کی ہے یہاں بہ نہایت اجمال صرف چالیس حدیثوں کی طرف اشارت اور ان سے پہلے چند آیات قرآنیہ کی تلاوت کرتا ہوں: **آیت اولیٰ** قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَسٰۤی اَنْ یَّبْعَثَكَ رَبُّكَ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا[1] صحیح بخاری شریف میں ہے حضور شفیع المذنبین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے عرض کی گئی: مقام محمود کیا چیز ہے؟ فرمایا ھُوَ الشَّفَاعَةُ وہ شفاعت ہے۔ **آیت ثانیہ**۔ وَلَسَوْفَ یُعْطِیْكَ رَبُّكَ فَتَرْضٰی[2] اور قریب تر ہے تجھے تیرا رب اتنا دے گا کہ تو راضی ہو جائے گا۔ دیلمی مسند الفردوس میں امیر المومنین مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ سے راوی جب یہ آیت اتری حضور شفیع المذنبین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا۔ اِذًا لَّا اَرْضٰی وَوَاحِدٌ مِّنْ اُمَّتِیْ فِی النَّارِ یعنی جب اللہ تعالیٰ مجھ سے راضی کر دینے کا وعدہ فرماتا ہے تو میں راضی نہ ہوں گا اگر میرا ایک امتی بھی دوزخ میں رہا اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَیْهِ طبرانی اوسط اور بزار مسند میں اس جناب مولی المسلمین رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی حضور شفیع المذنبین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں: اَشْفَعُ لِاُمَّتِیْ حَتّٰی یُنَادِیَنِیْ رَبِّیْ اَرَضِیْتَ یَا مُحَمَّدُ فَاَقُوْلُ اَیْ رَبِّ رَضِیْتُ میں اپنی امت کی شفاعت کروں گا یہاں تک کہ میرا رب پکارے گا اے محمد تو راضی ہوا؟ میں عرض کروں گا اے رب میرے میں راضی ہوا۔ **آیت ثالثہ**: قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی وَاسْتَغْفِرْ لِذَنْۢبِكَ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ[3] اس آیت میں اللہ تعالیٰ اپنے حبیب کریم علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم کو حکم دیتا ہے کہ مسلمانوں مردوں اور مسلمان عورتوں کے گناہ مجھ سے

---

[1] پ۱۵ ع ۹۔ سورۂ بنی اسرائیل، ۱۲[2] پ۳۰ ع ۱۸۔ الضحیٰ ۵، ۱۲[3] پ۲۶ ع ۶۔ سورۂ محمد، ۱۲۔

بخشواؤ۔ اور شفاعت کاہے کا نام ہے؟۔ **آیت رابعہ** قَالَ اللّٰہُ تعالیٰ وَلَوْ اَنَّهُمْ اِذْ ظَّلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ جَآءُوْكَ فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰهَ وَاسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُوْلُ لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِيْمًا[1]۔ اور وہ جب اپنی جانوں پر ظلم کریں تیرے پاس حاضر ہوں پھر خدا سے استغفار کریں اور رسول ان کی بخشش مانگے تو بیشک اللہ تعالیٰ کو توبہ قبول کرنے والا مہربان پائیں۔ اس آیت میں مسلمانوں کو ارشاد فرماتا ہے اگر گناہ ہوجائے تو اس نبی کی سرکار میں حاضر ہو اور اس سے درخواست شفاعت کرو۔ محبوب تمہاری شفاعت فرمائے گا تو ہم یقیناً تمہارے گناہ بخشدیں گے۔ **آیت خامسہ** قَالَ اللّٰہُ تعالیٰ وَاِذَا قِيْلَ لَهُمْ تَعَالَوْا يَسْتَغْفِرْ لَكُمْ رَسُوْلُ اللّٰهِ لَوَّوْا رُءُوْسَهُمْ[2] جب ان منافقوں سے کہا جائے آؤ رسول اللہ تمہاری مغفرت مانگیں تو اپنے سر پھیر لیتے ہیں۔ اس آیت میں منافقوں کا حال بدمآل ارشاد ہوا کہ وہ حضور شفیع المذنبین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے شفاعت نہیں چاہتے۔ پھر جو آج نہیں چاہتے وہ کل نہ پائیں گے۔ اور جو کل نہ پائیں گے وہ "کل" نہ پائیں گے۔ اللہ دنیا و آخرت میں ان کی شفاعت سے ہمیں بہرہ مند فرمائے۔ حشر میں ہم بھی سیر دیکھیں گے منکر آج ان سے التجا نہ کرے وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى شَفِيْعِ الْمُذْنِبِيْنَ وَاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَحِزْبِهٖ اَجْمَعِيْنَ

**الاحادیث**۔ شفاعت کبریٰ کی حدیثیں جن میں صاف صریح ارشاد ہوا کہ عرصات محشر میں وہ طویل دن ہوگا کہ کاٹے نہ کٹے۔ اور سروں پر آفتاب اور دوزخ نزدیک۔ اس دن سورج میں دس برس کامل کی گرمی جمع کریں گے اور سروں سے کچھ ہی فاصلہ پر لاکر رکھیں گے۔ پیاس کی وہ شدت کہ خدا نہ دکھائے۔ گرمی وہ قیامت کی کہ اللہ بچائے بانسوں پسینہ زمین میں جذب ہوکر اوپر چڑھے گا، یہاں تک کہ گلے گلے سے بھی اونچا ہوگا جہاز چھوڑیں تو بہنے لگیں۔ لوگ اس میں غوطے کھائیں گے۔ گھبرا گھبرا کر دل حلق تک آجائیں گے۔ لوگ ان عظیم آفتوں میں جان سے تنگ آکر شفیع کی تلاش میں جابجا پھریں گے۔ آدم و نوح، خلیل و کلیم و مسیح علیہم الصلوٰۃ والتسلیم کے پاس حاضر ہوکر جواب صاف سنیں گے سب انبیاء فرمائیں گے ہمارا یہ مرتبہ نہیں۔ ہم اس لائق نہیں۔ ہم سے یہ کام نہ نکلے گا۔ نفسی نفسی۔ تم اور کسی کے پاس جاؤ۔ یہاں تک کہ سب کے بعد حضور پرنور خاتم النبیین سید الاولین والآخرین، شفیع المذنبین، رحمۃ للعالمین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوں گے۔ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اَنَا لَهَا اَنَا لَهَا۔ فرمائیں گے۔ یعنی میں ہوں شفاعت کے لیے۔ پھر اپنے رب کریم جل جلالہ کی بارگاہ میں حاضر ہوکر سجدہ کریں گے۔ ان کا رب تبارک و تعالیٰ ارشاد فرمائے گا۔ يَا مُحَمَّدُ ارْفَعْ رَأْسَكَ، وَقُلْ تُسْمَعْ وَسَلْ تُعْطَهْ وَاشْفَعْ تُشَفَّعْ۔ اے محمد اپنا سر اٹھاؤ اور عرض کرو تمہاری بات سنی جائے گی۔ اور مانگو کہ تمہیں عطا ہوگا۔ اور شفاعت کرو کہ تمہاری شفاعت قبول ہے۔ یہی مقام محمود ہوگا جہاں تمام اولین و آخرین میں حضور کی تعریف و حمد و ثنا کا غل پڑ جائے گا۔ اور موافق و مخالف سب پر کھل جائے گا بارگاہ الٰہی میں جو وجاہت ہمارے آقا کی ہے کسی کی نہیں۔ اور ملک عظیم جل جلالہ کے یہاں جو عظمت ہمارے مولیٰ کے لیے ہے کسی کے لیے نہیں۔ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ اسی کے لیے اللہ تعالیٰ اپنی حکمت کاملہ کے مطابق

---

[1] پ ۵ ع ۶۔ النساء، ۱۲۔ [2] پ ۲۸ ع ۱۳۔ منافقون، ۱۲ محمد عبدالمبین نعمانی

لوگوں کے دلوں میں ڈالے گا کہ پہلے اور انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کے پاس جائیں اور وہاں سے محروم پھر کر ان کی خدمت میں حاضر آئیں تاکہ سب جان لیں کہ منصبِ شفاعت اسی سرکار کا خاصہ ہے دوسرے کی مجال نہیں کہ اس کا دروازہ کھول سکے۔ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ یہ حدیثیں صحیح بخاری وصحیح مسلم تمام کتابوں میں مذکور۔ اور اہل اسلام میں معروف ومشہور ہیں۔ ذکر کی حاجت نہیں کہ بہت طویل ہیں۔ شک کرنے والا اگر دو حرف بھی پڑھا ہو تو مشکوٰۃ شریف کا اردو میں ترجمہ منگا کر دیکھ لے۔ یا کسی مسلمان سے کہے کہ پڑھ کر سنا دے۔ اور انھیں حدیثوں کے آخر میں یہ بھی ارشاد ہوا ہے کہ شفاعت کرنے کے بعد حضور شفیع المذنبین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بخششِ گناہگاران کے لیے بار بار شفاعت فرمائیں گے اور ہر دفعہ اللہ تعالیٰ وہی کلمات فرمائے گا اور حضور ہر مرتبہ بے شمار بندگانِ خدا کو نجات بخشیں گے۔
میں ان مشہور حدیثوں کے سوا ایک "اربعین" یعنی چالیس حدیثیں اور لکھتا ہوں جو گوشِ عوام تک کم پہونچی ہوں، جن سے مسلمان کا ایمان ترقی پائے، منکر کا دل آتشِ غیظ[1] میں جل جائے۔ بالخصوص جن سے اس ناپاک تحریف کا رد شریف ہو جو بعض بددینوں۔ خدا ناترسوں۔ ناحق کوشوں۔ باطل کیشوں نے معنیٔ شفاعت میں کیں اور انکارِ شفاعت کے چہرۂ نجس چھپانے کو ایک جھوٹی صورت نام شفاعت کی دل[2] سے گڑھی۔ ان حدیثوں سے واضح ہوگا کہ ہمارے آقا شفاعت کیلئے متعین ہیں انھیں کی سرکار بیکس پناہ ہے۔ انھیں کے در سے بے یاروں کا پناہ ہے جس طرح ایک بدمذہب کہتا ہے کہ "جس کو چاہے گا اپنے حکم سے شفیع بنا دے گا" یہ حدیثیں ظاہر کریں گی کہ ہمیں خدا ورسول نے کان کھول کر شفیع کا پیارا نام بتا دیا۔ اور صاف فرمایا کہ وہ محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہیں۔ نہ یہ بات گول رکھی ہو جیسے ایک بدبخت کہتا ہے کہ اس کے اختیار پر چھوڑ دیجئے جس کو وہ چاہے ہمارا شفیع کر دے۔ یہ حدیثیں مژدۂ جانفزا دیں گی کہ حضور کی شفاعت نہ اس کے لیے ہے جس سے اتفاقاً گناہ ہوگیا ہو اور وہ اس پر ہر وقت نادم وپشیمان وترساں ولرزاں ہے۔ جس طرح ایک دزدِ باطن کہتا ہے کہ "چور پر تو چوری ثابت ہوگئی، مگر وہ ہمیشہ کا چور نہیں اور چوری کو اس کے کچھ اپنا پیشہ نہیں ٹھہرایا مگر نفس کی شامت سے قصور ہوگیا سو اس پر شرمندہ ہے۔ اور رات دن ڈرتا ہے۔" نہیں نہیں ان کے رب کی قسم جس نے انھیں شفیع المذنبین کیا ان کی شفاعت ہم جیسے روسیاہوں، پُرگناہوں، سیہ کاروں، ستم گاروں کے لیے ہے۔ جن کا بال بال گناہ میں بندھا ہے جن کے نام سے گناہ بھی ننگ وعار رکھتا ہے۔ ع ترسم آلودہ شد دامنِ عصیاں از من وَحَسْبُنَا اللّٰہُ تَعَالٰی وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ: وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَی الشَّفِیْعِ الْجَمِیْلِ: وَعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ بَالُوْفِ التَّبْجِیْلِ: وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔ **حدیث ۱ و ۲** امام احمد بسندِ صحیح اپنی مسند میں حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے اور ابن ماجہ حضرت ابو موسیٰ اشعری سے راوی حضور شفیع المذنبین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ خُیِّرْتُ بَیْنَ الشَّفَاعَۃِ وَبَیْنَ اَنْ یَّدْخُلَ شَطْرُ اُمَّتِیَ الْجَنَّۃَ فَاخْتَرْتُ الشَّفَاعَۃَ لِاَنَّھَا اَعَمُّ وَاَکْفٰی تَرَوْنَھَا لِلْمُؤْمِنِیْنَ الْمُتَّقِیْنَ لَا وَلٰکِنَّھَا لِلْمُذْنِبِیْنَ الْخَطَّائِیْنَ اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِکْ

---

[1] یعنی غصے کی آگ میں، ۱۲ [2] دل کا چور ۱۲

علیہ - والحمد للہ رب العلمین

اللہ تعالیٰ نے مجھے اختیار دیا کہ یا تو شفاعت لو یا یہ کہ تمہاری آدھی امت جنت میں جائے میں نے شفاعت لی کہ وہ زیادہ تمام اور زیادہ کام آنے والی ہے۔ کیا تم یہ سمجھ لیے ہو کہ میری شفاعت پاکیزہ مسلمانوں کے لیے ہے نہیں بلکہ ان گناہگاروں کے لیے ہے جو گناہوں میں آلودہ سر اور سخت کار ہیں۔

**حدیث ۳** ابن عدی حضرت ام المومنین ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے راوی حضور شفیع المذنبین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ شَفَاعَتِیْ لِلْهَالِكِیْنَ مِنْ اُمَّتِیْ میری شفاعت میرے ان امتیوں کے لیے ہے جنھیں گناہوں نے ہلاک کر ڈالا۔ حق ہے اے شفیع میرے۔ میں قربان تیرے۔ صلی اللہ علیک

**حدیث ۴ تا ۸** ابو داؤد و ترمذی و ابن حبان و حاکم و بیہقی با فائدہ تصحیح حضرت انس بن مالک۔ اور ترمذی و ابن ماجہ و ابن حبان و حاکم حضرت جابر بن عبداللہ اور طبرانی معجم کبیر میں حضرت عبداللہ بن عباس۔ اور خطیب بغدادی حضرت عبداللہ بن عمر فاروق و حضرت کعب بن عجرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے راوی حضور شفیع المذنبین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ شَفَاعَتِیْ لِاَهْلِ الْكَبَائِرِ مِنْ اُمَّتِیْ میری شفاعت میری امت میں ان کے لیے ہے جو کبیرہ گناہ والے ہیں صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْكَ وَسَلَّمَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ

**حدیث ۹** ابوبکر احمد بن علی بغدادی حضرت ابو الدرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی حضور شفیع المذنبین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا۔ شَفَاعَتِیْ لِاَهْلِ الذُّنُوْبِ مِنْ اُمَّتِیْ میری شفاعت میرے گنہگار امتیوں کے لیے ہے۔ ابو درداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کی۔ وَاِنْ زَنٰی وَاِنْ سَرَقَ اگرچہ زانی ہو اگرچہ چور ہو۔ فرمایا۔ وَاِنْ زَنٰی وَاِنْ سَرَقَ عَلٰی رَغْمِ اَنْفِ اَبِی الدَّرْدَاءِ اگرچہ زانی ہو، اگرچہ چور ہو، برخلاف خواہش ابو درداء کے۔

**حدیث ۱۰ و ۱۱** طبرانی و بیہقی حضرت بریدہ اور طبرانی معجم اوسط میں حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی حضور شفیع المذنبین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ اِنِّیْ لَاَشْفَعُ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ لِاَكْثَرَ مِمَّا عَلٰی وَجْهِ الْاَرْضِ مِنْ شَجَرٍ وَحَجَرٍ وَمَدَرٍ۔ یعنی روئے زمین پر جتنے پیڑ پتھر ڈھیلے ہیں میں قیامت میں ان سب سے زیادہ آدمیوں کی شفاعت فرماؤں گا۔

**حدیث ۱۲** بخاری مسلم حاکم بیہقی حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے راوی۔ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں شَفَاعَتِیْ لِمَنْ شَهِدَ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُخْلِصًا یُّصَدِّقُ لِسَانَهٗ قَلْبُهٗ میری شفاعت ہر کلمہ گو کے لیے ہے۔ جو سچے دل سے کلمہ پڑھے کہ زبان کی تصدیق دل کرتا ہو۔

**حدیث ۱۳** احمد طبرانی و بزار حضرت معاذ بن جبل و حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی حضور شفیع المذنبین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ اِنَّهَا اَوْسَعُ لَهُمْ هِیَ لِمَنْ مَّاتَ وَلَا یُشْرِكُ بِاللّٰهِ شَیْئًا شفاعت میں امت کے لیے زیادہ وسعت ہے کہ وہ ہر شخص کے واسطے ہے جس کا خاتمہ ایمان پر ہو۔

**حدیث ۱۴** طبرانی معجم اوسط میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی۔ حضور شفیع المذنبین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ اٰتِیْ جَهَنَّمَ فَاَضْرِبُ بَابَهَا فَیُفْتَحُ لِیْ فَاَدْخُلُهَا فَاَحْمَدُ اللّٰهَ مَحَامِدَ مَا حَمِدَهٗ اَحَدٌ قَبْلِیْ مِثْلَهٗ وَلَا یَحْمَدُهٗ اَحَدٌ بَعْدِیْ مِثْلَهٗ ثُمَّ اُخْرِجُ مِنْهَا مَنْ قَالَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُخْلِصًا میں جہنم کا دروازہ کھلوا کر تشریف لے جاؤں گا وہاں خدا کی تعریفیں کروں گا ایسی کہ نہ مجھ سے پہلے کسی نے کیں۔ نہ میرے بعد کوئی کرے۔ پھر دوزخ سے

ہر اس شخص کو نکال لوں گا جس نے خالص دل سے "لا الٰہ الا اللہ" کہا۔ **حدیث ۱۵**- حاکم بافادۂ تصحیح اور طبرانی و بیہقی حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی حضور شفیع المذنبین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ یُوْضَعُ لِلْاَنْبِیَاءِ مَنَابِرُ مِنْ ذَهَبٍ یَجْلِسُوْنَ عَلَیْهَا وَیَبْقٰی مِنْبَرِیْ وَلَمْ اَجْلِسْ، لَا اَزَالُ اُتِیْمُ خَشْیَةً اَنْ اَدْخُلَ الْجَنَّةَ وَیَبْقٰی اُمَّتِیْ بَعْدِیْ فَاَقُوْلُ یَارَبِّ اُمَّتِیْ اُمَّتِیْ فَیَقُوْلُ اللّٰهُ یَا مُحَمَّدُ وَمَا تُرِیْدُ اَنْ اَصْنَعَ بِاُمَّتِكَ؟ فَاَقُوْلُ یَارَبِّ عَجِّلْ حِسَابَهُمْ فَمَا اَزَالُ حَتّٰی اُعْطٰی وَقَدْ بُعِثْتُ بِهِمْ اِلَی النَّارِ وَحَتّٰی اَنَّ مَالِكًا خَازِنَ النَّارِ یَقُوْلُ یَا مُحَمَّدُ مَا تَرَكْتَ لِغَضَبِ رَبِّكَ فِیْ اُمَّتِكَ مِنْ بَقِیَّةٍ۔ انبیاء کے لیے سونے کے منبر بچھائے جائیں گے وہ ان پر بیٹھیں گے اور میرا منبر باقی رہے گا کہ میں اس پر جلوس نہ فرماؤں گا بلکہ اپنے رب کے حضور سرو قد کھڑا رہوں گا اس ڈر سے کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ مجھے جنت میں بھیج دے اور میری امت میرے بعد رہ جائے۔ پھر عرض کروں گا اے رب میرے میری امت میری امت۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا اے محمد تیری کیا مرضی ہے میں تیری امت کے ساتھ کیا کروں؟ عرض کروں گا اے رب میرے ان کا حساب جلد فرما دے۔ پس میں شفاعت کرتا رہوں گا یہاں تک کہ مجھے رہائی کی چٹھیاں ملیں گی جنھیں دوزخ بھیج چکے تھے یہاں تک کہ مالک داروغہ دوزخ عرض کریگا۔ اے محمد آپ نے اپنی امت میں رب کا غضب نام کو نہ چھوڑا۔ اللھم صل و بارک علیہ والحمد للّٰہ رب العٰلمین۔ **حدیث ۱۶- تا ۲۱**- بخاری و مسلم و نسائی حضرت جابر بن عبداللہ اور احمد بسند حسن۔ اور بخاری تاریخ میں۔ اور بزار، طبرانی و بیہقی و ابو نعیم حضرت عبداللہ بن عباس۔ اور احمد بسند حسن و بزار بسند جید و دارمی و ابن شیبہ و ابویعلیٰ و ابو نعیم و بیہقی حضرت ابوذر۔ اور طبرانی معجم اوسط میں بسند حضرت ابوسعید خدری۔ اور کبیر میں حضرت سائب بن یزید اور احمد باسناد حسن۔ اور ابن شیبہ و طبرانی حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے راوی۔ واللفظ لجابر قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَاُعْطِیْتُ مَالَمْ یُعْطَهُنَّ اَحَدٌ قَبْلِیْ اِلٰی قَوْلِهٖ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَاُعْطِیْتُ الشَّفَاعَةَ — ان چھوؤں حدیثوں میں یہ بیان ہوا ہے کہ حضور شفیع المذنبین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں میں شفیع مقرر کر دیا گیا اور شفاعت خاص مجھی کو عطا ہوگی میرے سوا کسی نبی کو یہ منصب نہ ملا۔ **حدیث ۲۲ و ۲۳**- ابن عباس و ابوسعید و ابوموسیٰ سے انھیں حدیثوں میں وہ مضمون بھی ہے جو احمد و بخاری و مسلم نے انس اور شیخین نے ابو ہریرہ سے روایت کیا رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین کہ حضور شفیع المذنبین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ اِنَّ لِكُلِّ نَبِیٍّ دَعْوَةً قَدْ دَعَا بِهٖ فِیْ اُمَّتِهٖ وَاسْتُجِیْبَ لَهٗ (وهذا اللفظ لانس ولفظ اَبِیْ سَعِیْدٍ) لَیْسَ مِنْ نَبِیٍّ اِلَّا وَقَدْ اُعْطِیَ دَعْوَةً فَتَعَجَّلَهَا (ولفظ ابن عباس) لَمْ یَبْقَ نَبِیٌّ اِلَّا اُعْطِیَ لَهٗ (ورجعنا الی لفظ انس والفاظ الباقین کمثله معنی) قَالَ وَاِنِّیْ اخْتَبَاْتُ دَعْوَتِیْ شَفَاعَةً لِاُمَّتِیْ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ (زاد ابوموسیٰ) جَعَلْتُهَا لِمَنْ مَاتَ مِنْ اُمَّتِیْ لَا یُشْرِكُ بِاللّٰهِ شَیْئًا۔ یعنی انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی۔ اگرچہ ہزاروں دعائیں قبول ہوتی ہیں مگر ایک دعا انھیں خاص جناب باری تبارک و تعالیٰ سے ملتی ہے کہ جو چاہو مانگ لو۔ بے شک دیا جائے گا تمام انبیاء آدم سے عیسیٰ تک علیہم الصلوٰۃ والسلام سب اپنی اپنی وہ دعا دنیا میں کر چکے۔ اور میں نے آخرت

کے لیے اٹھا رکھی۔ وہ میری شفاعت ہے میری امت کے لیے۔ قیامت کے دن میں نے اسے اپنی ساری امت کے لیے رکھا ہے جو ایمان پر دنیا سے اٹھی۔ اَللّٰھُمَّ ارْزُقْنَا بِجَاھِہٖ عِنْدَکَ اٰمِیْن۔ اللہ اکبر۔ اے گنہگاران امت! کیا تم نے اپنے مالک و مولیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی یہ کمالِ رافت و رحمت اپنے حال پر نہ دیکھی؟ کہ بارگاہ الٰہی عزجلالہ سے تین سوال حضور کو ملے کہ جو چاہو مانگ لو۔ عطا ہوگا حضور نے کوئی سوال اپنی ذات پاک کے لیے نہ رکھا۔ سب تمہارے ہی کام میں صرف فرمادیے دو سوال دنیا میں کئے وہ بھی تمہارے ہی واسطے۔ تیسرا آخرت کو اٹھا رکھا وہ تمہاری اس عظیم حاجت کے واسطے جب اس مہربان مولا رؤف و رحیم آقا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے سوا کوئی کام آنے والا، بگڑی بنانے والا نہ ہوگا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔ حق فرمایا۔ حضرت حق عزوجل نے عَزِیْزٌ عَلَیْہِ مَا عَنِتُّمْ حَرِیْصٌ عَلَیْکُمْ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ[1] واللہ العظیم قسم اس کی جس نے انھیں ہم پر مہربان کیا کہ ہرگز ہرگز کوئی ماں اپنے عزیز پیارے اکلوتے بیٹے پر زنہار اتنی مہربان نہیں جس قدر وہ اپنے ایک امتی پر مہربان ہیں۔ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔ الٰہی! تو ہمارا عجز و ضعف اور ان کے حقوق عظیمہ کی عظمت جانتا ہے اے قادر! اے واجد! اے ماجد! ہماری طرف سے ان پر اور ان کی آل پر وہ برکت والی درودیں نازل فرما جو ان کے حقوق کو وافی ہوں اور ان کی رحمتوں کو مکافی اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِکْ عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ قَدْرَ رَاْفَتِہٖ وَرَحْمَتِہٖ بِاُمَّتِہٖ وَرَحْمَتِکَ بِہٖ اٰمِیْنَ اِلٰہَ الْحَقِّ اٰمِیْن۔ سبحان اللہ! امتیوں نے ان کی رحمتوں کا یہ معاوضہ رکھا کہ کوئی افضلیت میں تشکیکیں نکالتا ہے، کوئی ان کی شفاعت میں شبہ ڈالتا ہے، کوئی ان کی تعریف اپنی سی جانتا ہے کوئی ان کی تعظیم پر بگڑ کر گرّاتا ہے۔ افعال محبت کا بدعت نام — اجلال و ادب پر شرک کے احکام۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔ وَسَیَعْلَمُ الَّذِیْنَ ظَلَمُوْٓا اَیَّ مُنْقَلَبٍ یَّنْقَلِبُوْنَ وَلَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔ **حدیث ۲۴**۔ صحیح مسلم میں حضرت ابی بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی حضور شفیع المذنبین صلی اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں اللہ تعالیٰ نے مجھے تین سوال عطا فرمائے میں نے دوبار تو دنیا میں عرض کر لی اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِاُمَّتِیْ اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِاُمَّتِیْ۔ الٰہی میری امت کی مغفرت فرما الٰہی میری امت کی مغفرت فرما وَاَخَّرْتُ الثَّالِثَۃَ لِیَوْمٍ یَّرْغَبُ اِلَیَّ فِیْہِ الْخَلْقُ حَتّٰی اِبْرَاھِیْمُ اور تیسری عرض اس دنیا کے لیے اٹھا رکھی جس میں تمام مخلوق الٰہی میری طرف نیازمند ہوگی یہاں تک کہ ابراہیم خلیل اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام وَصَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِکْ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ **حدیث ۲۵**۔ بیہقی حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی حضور شفیع المذنبین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے شبِ اسریٰ اپنے رب سے عرض کی تو نے انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کو یہ یہ فضائل بخشے رب عزمجدہ نے فرمایا۔ اُعْطِیْتُکَ خَیْرًا مِّنْ ذٰلِکَ (الٰی قولہ) خَبَاْتُ شَفَاعَتَکَ وَلَمْ اَخْبَاْھَا لِنَبِیٍّ غَیْرِکَ میں نے تجھے عطا فرمایا وہ ان سب سے میں نے تیرے لیے شفاعت چھپا رکھی ہے اور تیرے سوا دوسرے کو نہ دی۔ **حدیث ۲۶** ابی شیبہ و ترمذی بافادۂ تحسین و تصحیح اور ابن ماجہ و حاکم بحکم تصحیح حضرت ابی بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی حضور شفیع المذنبین

---

[1] پ ۱۱ ع ۵ سورۂ توبہ، ن۔

صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ وَاِذَا کَانَ یَوْمُ الْقِیٰمَةِ کُنْتُ اِمَامَ النَّبِیِّیْنَ وَخَطِیْبَهُمْ وَصَاحِبَ شَفَاعَتِهِمْ غَیْرَ فَخْرٍ۔ قیامت کے دن میں انبیاء کا پیشوا اور ان کا خطیب اور ان کا شفاعت والا ہوں گا اور یہ کچھ فخر کی راہ سے نہیں فرمایا۔

**حدیث ۲۷ تا ۴۰**۔ ابن منیع حضرت زید بن ارقم وغیرہ چودہ صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے راوی حضرت شفیع المذنبین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں شَفَاعَتِیْ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ حَقٌّ فَمَنْ لَّمْ یُؤْمِنْ بِهَا لَمْ یَکُنْ مِّنْ اَهْلِهَا میری شفاعت روزِ قیامت حق ہے۔ جو اس پر ایمان نہ لائے گا اس کے قابل نہ ہوگا منکر مسکین اس حدیث متواتر کو دیکھے اور اپنی جان پر رحم کر کے شفاعت مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر ایمان لائے۔ اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ تَعْلَمُ اَنَّكَ هَدَیْتَ فَاٰمَنَّا بِشَفَاعَةِ حَبِیْبِكَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَیْهِ وَسَلَّمَ۔ فَاجْعَلْنَا مِنْ اَهْلِهَا فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ۔ یَا اَهْلَ التَّقْوٰی وَاَهْلَ الْمَغْفِرَةِ۔ وَاجْعَلْ اَشْرَفَ صَلَوَاتِكَ۔ وَاَنْمٰی بَرَکَاتِكَ۔ وَاَزْکٰی تَحِیَّاتِكَ۔ عَلٰی هٰذَا الْحَبِیْبِ الْمُجْتَبٰی۔ وَالشَّفِیْعِ الْمُرْتَجٰی۔ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ دَائِمًا اَبَدًا۔ اٰمِیْن اٰمِیْن یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔

وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔

# غایۃ التحقیق فی امامۃ العلی والصدیق

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اللہ رب محمد صلی علیہ وسلما

## کیا فرماتے ہیں علمائے دین ان مسائل میں

رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وعترتہ وسلم نے وقت رحلت یا کسی اور وقت اپنے بعد اپنا جانشین کس کو مقرر کیا۔

## الجواب

جانشینی ونیابت دو قسم ہے اوّل جزئی مقید کہ امام کسی خاص کام یا خاص مقام پر عارضی طور پر کسی خاص وقت کے لیے دوسرے کو اپنا نائب کرے جیسے بادشاہ کا لڑائی میں کسی کو سردار بنا کر بھیجنا یا کسی ضلع کی حکومت دینا یا تحصیل خراج پر مامور کرنا یا کہیں جاتے ہوئے انتظام شہر سپرد کر جانا اس قسم کا استخلاف صریح حضور پر نور سید یوم النشور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم وعترتہ وازواجہ واصحابتہ اجمعین وبارک وسلّم سے بارہا واقع ہوا جیسے بعض غزوات میں امیر المومنین صدیق اکبر بعض میں حضرت اسامہ بن زید غزوۂ ذات السلاسل میں حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ تعالٰی عنہم کو سپہ سالار بنا کر بھیجا تحصیل زکوٰۃ پر امیر المومنین فاروق اعظم وحضرت خالد بن ولید وغیرہما رضی اللہ تعالٰی عنہم کو مقرر فرمایا یہ بھی یقیناً حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وعلٰی آلہ واصحابہ کا ہے قال تعالٰی خُذْ مِنْ اَمْوَالِهِمْ صَدَقَةً تُطَهِّرُهُمْ وَتُزَكِّيْهِمْ بِهَا وَصَلِّ عَلَيْهِمْ اِنَّ صَلٰوتَكَ سَكَنٌ لَّهُمْ (اے محبوب ان کے مال سے زکوٰۃ تحصیل کرو جس سے تم انھیں ستھرا اور پاکیزہ کر دو اور ان کے حق میں دعائے خیر کرو۔ بیشک تمہاری دعا ان کے دلوں کا چین ہے (پارہ ۱۱ رکوع ۲) تعلیم قرآن ودین کے لیے قرائے کرام شہدائے عظام کو مقرر فرمایا حضرت عتاب بن اسید کو مکہ معظمہ حضرت معاذ بن جبل کو ولایت جند حضرت ابوموسٰی اشعری کو زبید وعدن حضرت ابوسفیان والد امیر معاویہ یا حضرت عمرو بن حزم کو شہر نجران حضرت زیاد بن لبید کو حضرت موت حضرت خالد بن سعید اموی کو صنعا حضرت عمرو بن العاص کو عمان کا ناظم وصوبہ کیا باذان بن ساسان کیانی مغل کو صوبہ داری یمن پر مقرر رکھا امیر المومنین مولٰی علی کرم اللہ تعالٰی وجہہ کو ملک یمن پر مقرر رکھا امیر المومنین مولٰی علی کرم اللہ تعالٰی وجہہ کو ملک یمن کا عہدہ قضا بخشا ۸ھ میں حضرت عتاب ۹ھ میں حضرت صدیق اکبر کو امیر الحاج بنایا بعض وقائع میں امیر المومنین فاروق اعظم بعض میں حضرت معقل بن یسار بعض وقائع میں امیر المومنین فاروق اعظم بعض میں حضرت معقل بن یسار بعض میں حضرت عقبہ کو حکم قضا دیا غزوۂ تبوک کو تشریف لے جاتے امیر المومنین مرتضٰی علی کو اہلبیت کرام اور غزوہ بدر میں حضرت ابولبابہ اور تیرہ ۱۳ غزوات واسفار کو نہضت فرماتے حضرت عمرو ابن ام مکتوم کو مدینہ طیبہ کا امیر ووالی فرمایا ازاں جملہ غزوۂ ابوا کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلّم کا پہلا غزوہ تھا وغزوۂ بواط وغزوۂ ذی العشیرہ وغزوۂ طلب کرز بن جابر وغزوۂ سویق وغزوہ غطفان وغزوۂ احد وغزوۂ حمراء الاسد وغزوۂ نجران وغزوۂ ذات الرقاع

وسفر حجۃ الوداع کہ حضور پر نور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا پچھلا سفر تھا رضی اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین لخصنا کل ذٰلک من صحیح البخاری وشروحہ والمواھب اللدنیۃ والمنح المحمدیۃ وشرحھا للزرقانی والاصابۃ فی تمییز الصحابۃ للامام الحافظ العسقلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین۔ دوم کلی مطلق کہ حیات مستخلف سے جمع نہیں ہو سکتی یعنی امام کا اپنے بعد کسی کے لیے امامت کبریٰ کی وصیت فرمانا اس کا نص صریح علی الاعلان تبصریح نام حضور اعلیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے کسی کے واسطے نہ فرمایا ورنہ صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم ضرور پیش کرتے اور قریش و انصار میں دربارۂ خلافت مباحثے مشاورے نہ ہوتے امیرالمومنین امام الاشجعین اسد اللہ الغالب علی مرتضیٰ کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم سے باسانید صحیحہ تو یہ ثابت کہ جب اُن سے عرض کی گئی۔ اِستَخْلِفْ عَلَیْنَا ہم پر کسی کو خلیفہ کر دیجئے فرمایا لا ولکن کما ترککم رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں کسی کو خلیفہ نہ کروں گا بلکہ یوں ہی چھوڑ دوں گا جیسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم چھوڑ گئے تھے۔ اخرجہ الامام احمد بسند حسن والبزار بسند قوی والدار قطنی وغیرھم۔ بزار کی روایت میں بسند صحیح ہے حضرت مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ نے فرمایا۔ ما استخلف رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فاستخلف علیکم۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے کسی کو خلیفہ نہ کیا کہ میں کروں۔

دارقطنی کی روایت میں ہے ارشاد فرمایا:۔ دخلنا علی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فقلنا یا رسول اللہ استخلف علینا قال لا ان یعلم اللہ فیکم خیرا یول علیکم خیرکم قال علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نعلم اللہ فینا خیرا فولی علینا ابا بکر۔ ہم نے خدمت اقدس حضور سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں حاضر ہو کر عرض کی یا رسول اللہ ہم پر کسی کو خلیفہ فرما دیجئے۔ ارشاد ہوا نہ۔ اگر اللہ تعالیٰ تم میں بھلائی جانے گا تو جو تم میں سب میں بہتر ہے اُسے تم پر والی فرما دے گا۔ حضرت مولیٰ کرم اللہ تعالیٰ وجہہ نے فرمایا ربّ العزت جل وعلا نے ہم میں بھلائی جانی پس ابو بکر کو ہمارا والی فرمایا رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین۔ امام اسحٰق بن راہویہ ودارقطنی وابن عساکر وغیرہم بطرق عدیدہ واسانید کثیرہ راوی۔ دو شخصوں نے امیرالمومنین مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم سے اُن کے زمانہ خلافت میں دربارۂ خلافت استفسار کیا۔ اَعَھْدٌ عَھِدَہٗ اِلَیْکَ النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اَمْ رَأْیٌ رَأَیْتَہٗ۔ کیا یہ کوئی عہد و قرارداد حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی طرف سے ہے یا آپ کی رائے ہے۔ فرمایا۔ بل رَأْیٌ رَأَیْتُہٗ۔ بلکہ ہماری رائے ہے۔ اَمَّا اَنْ یَکُوْنَ عِنْدِیْ عھد من النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم عھدہ الی فی ذالک فلا واللہ لئن کنت۔ رہا یہ کہ اس باب میں میرے لیے حضور پر نور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے کوئی عہدہ وقرارداد فرما دیا ہو سو خدا کی قسم ایسا نہیں، اگر سب سے پہلے میں نے حضور کی تصدیق کی تو میں سب سے پہلے حضور پر افترا کرنے والا نہ ہوں گا۔

ولو کان عندی منہ عھد فی ذالک ماترکت اخا بنی تمیم بن مرۃ وعمر بن الخطاب یثوبان علی منبرہ ولقاتلتھما بیدی ولو لم اجد الا بردتی ھذہ اور اگر اس باب میں حضور والا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی طرف سے

میرے پاس کوئی عہد ہوتا تو میں ابوبکر و عمر کو منبر اطہر حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر جست نہ کرنے دیتا۔ اور بیشک اپنے ہاتھ سے ان سے قتال کرتا اگرچہ اپنی اس چادر کے سوا کوئی ساتھی نہ پاتا۔ ولکن رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم لم یقتل قتلا ولم یمت فجاءۃ مکث فی مرضہ ایاما ولیالی یاتیہ المؤذن یؤذنہ بالصلاۃ فیامر ابابکر فیصلی بالناس وھو یری مکانی ثم یاتیہ المؤذن فیؤذن بالصلاۃ فیامر ابابکر فیصلی بالناس وھو یری مکانی۔ ولقد اردت امرأۃ من نسائہ تصرفہ عن ابی بکر فابی وغضب وقال انتن صواحب یوسف مروا ابابکر فلیصل بالناس۔ بات یہ ہوئی کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم معاذ اللہ کچھ قتل نہ ہوئے نہ یکایک انتقال فرمایا بلکہ کئی دن رات حضور کو مرض میں گذرے موذن آتا نماز کی اطلاع دیتا حضور ابوبکر کو امامت کا حکم فرماتے حالانکہ میں حضور کے پیش نظر موجود، پھر مؤذن آتا اطلاع دیتا حضور ابوبکر ہی کو حکم امامت دیتے حالانکہ میں کہیں غائب نہ تھا۔ اور خدا کی قسم ازواج مطہرات سے ایک بی بی نے اس معاملہ کو ابوبکر سے پھیرنا چاہا تھا حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے نہ مانا اور غضب کیا اور فرمایا تم وہی یوسف والیاں ہو، ابوبکر کو حکم دو کہ امامت کرے۔ فلما قبض رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نظرنا فی امورنا فاخترنا لدنیانا من رضیہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم لدیننا وکانت الصلاۃ عُظْمَ الاسلام وقوام الدین فبایعنا ابابکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وکان لذلک اھلا لم یختلف علیہ منا اثنان۔ پس جبکہ حضور پر نور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے انتقال فرمایا ہم نے اپنے کاموں میں نظر کی تو اپنی دنیا یعنی خلافت کے لئے اسے پسند کر لیا جسے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ہمارے دین یعنی نماز کے لئے پسند فرمایا تھا، کہ نماز تو اسلام کی بزرگی اور دین کی درستی تھی لہذا ہم نے ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بیعت کی اور وہ اس کے لائق تھے ہم میں کسی نے اس بارہ میں اختلاف نہ کیا۔

یہ سب کچھ ارشاد کر کے حضرت مولیٰ کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الاسنیٰ نے فرمایا:

فادیت الی ابی بکر حقہ وعرفت لہ طاعتہ وغزوت معہ فی جنودہ وکنت اٰخذ اذا اعطانی واغزو اذا اغزانی واضرب بین یدیہ الحدود بسوطی لہ۔ پس میں نے ابوبکر کو ان کا حق دیا اور ان کی اطاعت لازم جانی اور ان کے ساتھ ہو کر ان کے لشکروں میں جہاد کیا۔ جب وہ مجھے بیت المال سے کچھ دیتے میں لے لیتا اور جب مجھے لڑائی پر بھیجتے میں جاتا اور ان کے سامنے تازیانہ سے حد لگاتا۔

پھر بعینہ یہی مضمون امیر المومنین فاروق اعظم و امیر المومنین عثمان غنی کی نسبت ارشاد فرمایا رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین۔

ہاں البتہ ارشادات جلیلہ واضحہ بارہا فرمائے[۲] مثلاً ایک بار ارشاد ہوا:

میں نے خواب دیکھا کہ ایک کنوئیں پر ہوں اس پر ایک ڈول ہے میں اس سے پانی بھرتا رہا جب تک اللہ نے

---

[۱] الصواعق المحرقہ ص۴۷ [۲] کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ۱۲،

چاہا پھر ابوبکر نے ڈول لیا دو ایک بار کھینچا۔ پھر وہ ڈول ایک پل ہوگیا جسے چرسہ کہتے ہیں اسے عمر نے لیا تو میں نے کسی سردار زبردست کو اس کام میں ان کے مثل نہ دیکھا یہاں تک کہ تمام لوگوں کو سیراب کر دیا کہ پانی پی پی کر اپنی فرودگاہ کو واپس ہوئے، رواہ الشیخان عن ابی ھریرۃ وعن ابن عمر رضی اللہ تعالٰی عنھم [۱]۔

امیر المومنین مولیٰ علی کرم اللہ تعالٰی وجہہ فرماتے ہیں :

میں نے بارہا بکثرت حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو فرماتے سنا کہ ہوا میں اور ابوبکر و عمر، کیا میں نے اور ابوبکر و عمر نے، چلا میں اور ابوبکر و عمر۔ رواہ الشیخان عن ابن عباس رضی اللہ عنھما [۲]

ایک بار حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا :

آج کی رات ایک مرد صالح (یعنی خود حضور پرنور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم) نے خواب دیکھا کہ ابوبکر رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم سے متعلق ہیں، اور عمر ابوبکر سے، اور عثمان عمر سے۔ جابر بن عبداللہ انصاری رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں، جب ہم خدمت اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم سے اٹھے آپس میں تذکرہ کہ وہ مرد صالح تو حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ہیں اور بعض کا بعض سے تعلق وامر کا والی ہونا جس کے ساتھ حضور پُرنور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم مبعوث ہوئے ہیں۔ رواہ عنہ ابوداؤد والحاکم [۳]

انس رضی اللہ تعالٰی عنہ فرماتے ہیں :

مجھے بنی مُصْطَلِق نے خدمت اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم میں بھیجا کہ حضور سے دریافت کروں، حضور کے بعد ہم اپنے اموال زکوٰۃ کس کے پاس بھیجیں؟ فرمایا ابوبکر کے پاس، عرض کی اگر انہیں کوئی حادثہ پیش آئے تو کسے دیں؟ فرمایا عمر کو، عرض کی جب ان کا بھی واقعہ ہو؟ فرمایا عثمان کو۔ رواہ عنہ فی المستدرک وقال صحیح [۴]

ایک بی بی خدمت اقدس میں حاضر ہوئیں اور کچھ سوال کیا، حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے حکم فرمایا کہ پھر حاضر ہو، انہوں نے عرض کی۔ آؤں اور حضور کو نہ پاؤں، فرمایا مجھے نہ پائے تو ابوبکر کے پاس آنا۔ رواہ الشیخان عن جُبیر بن مطعم رضی اللہ تعالٰی عنہ [۵]

یونہی ایک مرد سے ارشاد فرمانا مروی کہ میں نہ ہوں تو ابوبکر کے پاس آنا، عرض کی جب انہیں نہ پاؤں؟ تو فرمایا عمر کے پاس، عرض کی جب وہ نہ ملیں؟ فرمایا تو عثمان کے پاس۔ اخرجہ ابونعیم فی الحلیۃ والطبرانی عن سھل بن ابی حثمۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ۔

---

[۱] بخاری و مسلم بروایت ابوہریرۃ وابن عمر رضی اللہ تعالٰی عنہم [۲] اس حدیث کو امام بخاری و مسلم نے حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہما سے روایت کیا [۳] اس حدیث کو امام ابوداؤد اور حاکم نے حضرت جابر رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت کی، مشکوٰۃ ص ۵۶۳-۲) [۴] حاکم نے اس حدیث کو مستدرک میں حضرت انس رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت کیا اور فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔ [۵] اس حدیث کو روایت کیا امام بخاری و مسلم نے جبیر بن مطعم رضی اللہ تعالٰی عنہ سے۔

ایک شخص سے کچھ اونٹ قرضوں میں خریدے یہ واپس جاتا تھا کہ مولیٰ علی کرم اللہ وجہہٗ ملے حال پوچھا اس نے بیان کیا، فرمایا حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت میں پھر حاضر ہو اور عرض کر، اگر حضور کو کچھ حادثہ پیش آئے تو میری قیمت کون ادا کرے گا؟ فرمایا ابوبکر پھر دریافت کرایا اور جو ابوبکر کو کچھ حادثہ پیش آئے تو کون دے گا، فرمایا عمر، پھر دریافت کرایا، انہیں بھی کچھ حادثہ درپیش ہو فرمایا:

ویحك اذا مات عمر فان استطعت ان تموت فمت۔ ہائے نادان جب عمر مرجائے تو اگر مرسکے تو مر جانا۔ رواہ الطبرانی فی الکبیر عن عصمۃ بن مالك رضی اللہ تعالیٰ عنہ وحسنہ الامام جلال الدین السیوطی [۱]

انہیں ارشادات جلیلہ سے ہے حضور پرنور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ایام مرض وفات اقدس میں صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو اپنی جگہ امامت مسلمین پر قائم کرنا، اور دوسرے کی امامت پر راضی نہ ہونا غضب فرمانا، جس سے امیر المومنین مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہٗ الکریم نے استناد فرمایا کہ:

رضیہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم لدیننا افلانرضاہ لدنیانا۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے انہیں چن لیا ہمارے دین کی پیشوائی کو، کیا انہیں ہم پسند نہ کریں اپنی دنیا کی امامت کو؟

اور نہایت روشن و صریح قریب نص و تصریح وہ ارشاد اقدس ہے کہ امام احمد و ترمذی نے بافادۂ تحسین اور ابن ماجہ و ابن حبّان و حاکم نے بافادۂ تصحیح اور ابوالمحاسن رویانی نے حضرت حذیفہ بن الیمان رضی اللہ تعالیٰ عنہما اور ترمذی و حاکم نے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور طبرانی نے حضرت ابو درداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور ابن عدی نے کامل میں حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا کہ حضور پرنور سیّد یوم النشور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ واصحابہ بارک وسلم نے فرمایا:

انی لاادری مابقائی فیکم فاقتدوا بالذین من بعدی ابی بکر وفی لفظ اقتدوا بالذین من بعدی من اصحابی ابی بکر وعمر [۲]

میں نہیں جانتا میرا رہنا تم میں کب تک ہو لہذا تمہیں حکم فرماتا ہوں کہ میرے ان دو صحابیوں کی پیروی کرو جو میرے بعد ہوں گے ابوبکر و عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما۔

ایک بار آخر حیات اقدس میں نص صریح بھی فرما دینا چاہا تھا پھر خدا اور مسلمانوں کو چھوڑ کر حاجت نہ سمجھی، امام احمد و امام بخاری و امام مسلم ام المومنین صدیقہ محبوبہ سیّد المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیہم وعلیہا وسلم سے راوی کہ وہ ارشاد فرماتی ہیں:

---

[۱] اس حدیث کو امام طبرانی نے معجم کبیر میں حضرت عصمہ بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا اور امام جلال الدین سیوطی نے اسے حسن قرار دیا ہے۔ [۲] مشکوٰۃ صفحہ ۵۶۰۔ والصواعق المحرقہ صفحہ ۲۱۔

قال لی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فی مرضہ الذی مات فیہ ادعی لی اباک و اخاک حتی اکتب کتابا فانی اخاف ان یتمنی متمن ویقول قائل انا اولی ویابی اللہ والمومنون الا ابابکر[۱]

حضور اقدس سیّد عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جس مرض میں انتقال فرمانے کو ہیں اس میں مجھ سے فرمایا اپنے باپ اور بھائی کو بلالے کہ میں ایک نوشتہ تحریر فرمادوں کہ مجھے خوف ہے۔ کوئی تمنا کرنے والا تمنا کرے اور کوئی کہنے والا کہہ اٹھے کہ میں زیادہ مستحق ہوں اور اللہ نہ مانے گا اور مسلمان نہ مانیں گے مگر ابوبکر کو۔

امام احمد کے ایک لفظ یہ ہیں کہ فرمایا:

ادعی لی عبد الرحمن بن ابی بکر اکتب لابی بکر کتابا لایختلف علیہ احد ثم قال دعیہ معاذ اللہ ان یختلف المومنون فی ابی بکر[۲]

عبدالرحمن بن ابی بکر کو بلا لو کہ میں ابوبکر کے لئے نوشتہ لکھ دوں کہ ان پر کوئی اختلاف نہ کرے پھر فرمایا رہنے دو خدا کی پناہ کہ مسلمان اختلاف کریں ابوبکر کے بارے میں۔

صلی اللہ تعالیٰ علی الحبیب وآلہ وصحبہ وبارک وسلم واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم وعلمہ احکم۔

# سوال دوم

خلفائے ثلثہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم سے آیا حضرت علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ افضل تھے یا کم؟

**الجواب:** اہلسنّت وجماعت نصرھم اللہ تعالیٰ کا اجماع ہے کہ مرسلین ملائکہ ورسل وانبیائے بشر، صلوات اللہ تعالیٰ وتسلیماتہ علیہم کے بعد حضرات خلفائے اربعہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم تمام مخلوق الٰہی سے افضل ہیں، تمام امم عالم اولین وآخرین میں کوئی شخص ان کی بزرگی وعظمت وعزت ووجاہت وقبول وکرامت وقرب وولایت کو نہیں پہونچتا۔ اِنَّ الْفَضْلَ بِیَدِ اللّٰہِ یُؤْتِیْہِ مَنْ یَّشَآءُ ط وَاللّٰہُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِیْمِ[۳]

پھر ان میں باہم ترتیب یوں ہے کہ سب سے افضل صدیق اکبر، پھر فاروق اعظم پھر عثمان غنی پھر مولیٰ علی صلی اللہ تعالیٰ علی سیدھم ومولاھم وآلہ وعلیھم وبارک وسلم۔

اس مذہب مہذب پر آیات قرآن عظیم واحادیث کثیرہ حضور پر نور نبی کریم علیہ وعلیٰ آلہ وصحبہ الصلوٰۃ والتسلیم، وارشادات جلیلہ واضحہ امیر المومنین مولیٰ علی مرتضی ودیگر ائمہ اہل بیت طہارت وارتضا واجماع صحابہ کرام وتابعین عظام وتصریحات اولیائے امت وعلمائے ملت رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین سے وہ دلائل[۴] باہرہ وحجج قاہرہ ہیں جن کا استیعاب[۵]

---

[۱] مشکوٰۃ شریف ص۵۵۵ [۲] الصواعق المحرقہ ص ۲۲، ۲۳ [۳] یہ کہ فضل اللہ کے ہاتھ ہے جسے چاہے اور اللہ بڑے فضل والا ہے، ترجمہ رضویہ پ۲۷ رکوع ۲۰ [۴] روشن دلیلیں اور زبردست حجتیں [۵] پورا پورا حاصل کرنا۔

نہیں ہوسکتا۔

فقیر غفر اللہ تعالیٰ لہ نے اس مسئلہ میں ایک کتاب عظیم بسیط وضخیم، دو مجلّد پر منقسم نام تاریخی[۱] مطلع القمرین فی ابانۃ سبقۃ العمرین سے[۲] متسم تصنیف کی اور خاص تفسیر آیہ کریمہ اِنَّ اَکْرَمَکُمْ عِنْدَ اللّٰہِ اَتْقٰکُمْ[۳] اور اس سے افضلیت مطلقہ صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اثبات واحقاق اور اوہام خلاف کے ابطال وازہاق میں ایک جلیل رسالہ مسمّٰی بنام تاریخی[۴] الزلال الانقٰی من بحر سبقۃ الاتقٰی تالیف کیا، اس مبحث کی تفصیل ان کتب پر موکول[۵] یہاں صرف چند ارشادات ائمہ اہل بیت کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم پر اقتصار ہوتا ہے۔

اللہ عزوجلّ کی بے شمار رحمت ورضوان وبرکت امیر المومنین اسد حیدر، حق گوحق داں، حق پرور کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الاسنٰی پر کہ اس جناب نے مسئلہ تفضیل کو بغایت مفصّل فرمایا، اپنی کرسی خلافت وعرش زعامت پر بر سر منبر مسجد جامع مشاہد ومجامع جلوات عامہ وخلوات خاصہ میں بطُرُق عدیدہ وتامد مدیدہ سپید وصاف ظاہر وواشگاف، محکم ومفسّر بے احتمال دگر، حضرات شیخین کریمین وزیرین جلیلین رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا اپنی ذات پاک اور تمام امت مرحومہ سید لولاک صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے بہتر وافضل ہونا ایسے روشن واَبین[۶] طور پر ارشاد کیا جس میں کسی طرح شائبہ شک وتردّد نہ رہا، مخالف[۷] مسئلہ کو مفتری بنایا، اسی کوڑے کا مستحق ٹھہرایا، حضرت[۸] سے ان اقوال کریمہ کے راوین اسی سے زیادہ صحابہ وتابعین رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین۔

صواعق امام ابن حجر مکی میں ہے:

قال الذھبی وقد تواتر ذلك عنه فی خلافته وکرسی مملکته وبین الجم الغفیر من شیعته ثم بسط الاسانید الصحیحة فی ذلك قال: ویقال رواہ عنه نیف وثمانون نفسا وعدد منھم جماعة ثم قال فقبح الله الرافضة ما اجھلھم[۹] انتھٰی۔

ذہبی نے کہا تواتر سے ثابت ہے کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یہ بات اپنے دور خلافت وحکومت میں اور کثیر مصاحبین کے درمیان فرمائی بعد ازاں اس بارے میں صحیح سندوں کو تفصیل سے ذکر کیا یہ بھی کہا کہ محدثین کے نزدیک حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اس امر کی روایت کرنے والے اسّی سے زیادہ حضرات ہیں ان میں سے ایک جماعت کا ذکر بھی کیا اور فرمایا خدا روافض کو ذلیل کرے کس قدر جاہل ہیں (مترجم)

---

[۱] چاند سورج کی طلوع گاہ صدیق وعمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی فضیلت ظاہر کرنے میں ۱۲۹۷ھ [۲] موسوم [۳] بے شک اللہ کے یہاں تم میں زیادہ عزت والا وہ جو تم میں زیادہ پرہیزگار ہے ۱۲ حجرات پ۲۶ ع ۱۴ (ترجمہ رضویہ) [۴] سب سے زیادہ متقی (صدیق اکبر رضی اللہ عنہ) فضیلت کے سمندر کے صاف اور خوشگوار پانی ۱۳۰۱ھ [۵] واضح [۶] یعنی فضیلت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مخالف کو افترا پرداز بتایا [۸] مولیٰ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ۱۲ [۹] امام احمد بن حجر مکی (م ۹۷۴ھ) الصواعق المحرقہ مطبوعہ مصر ۱۳۸۵ھ ص۱۰۶، اسی کو بستان المحدثین میں شاہ عبد العزیز محدث دہلوی نے بھی نقل فرمایا ہے۔

یہاں تک کہ بعض مصنفان شیعہ مثل عبدالرزاق محدث صاحب مصنّف نے باوصف تشیع تفضیل شیخین اختیار کی اور کہا جب خود حضرت مولیٰ کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الاسنیٰ انہیں اپنے نفس کریم پر تفضیل دیتے ہیں تو مجھے اس کے اعتقاد سے کب مفر ہے[1] مجھے یہ گناہ کیا تھوڑا ہے کہ علی سے محبت رکھوں اور علی کا خلاف کروں۔ صواعق میں ہے:

ما احسن ماسلکہ بعض الشیعۃ المنصفین کعبد الرزاق فانہ قال اُفضِّلُ الشیخین بتفضیل علیّ ایاھما علی نفسہ والّا لما فضّلتھما کفی بی وزرًا ان احبّہ ثم اخالفہ[2]

بعض منصف شیعہ مثلاً عبدالرزاق محدث نے کیا ہی عمدہ طریقہ اختیار کیا ہے وہ کہتے ہیں، میں شیخین، ابوبکر و عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما، کو اس لئے افضل مانتا ہوں کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے انہیں اپنے آپ سے افضل قرار دیا، ورنہ میں انہیں افضل نہ مانتا، میرے لئے یہی گناہ کیا کم ہے کہ میں ان کی محبت کرتے ہوئے ان کی مخالفت کروں۔

اب چند احادیث مرتضوی سنیئے:

**حدیث اول:** صحیح بخاری شریف میں سیدنا و ابن سیدنا امام محمد بن حنفیہ صاحبزادہ حضرت مولیٰ کرم اللہ تعالیٰ وجوہہما سے مروی:

قلت لابی ای النّاس خیر بعد النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم قال ابوبکر قال قلت ثم من قال عمر۔

میں نے اپنے والد ماجد کرم اللہ تعالیٰ وجہہ سے عرض کی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد سب آدمیوں میں بہتر کون ہیں، فرمایا ابوبکر، میں نے عرض کی پھر کون؟ فرمایا عمر، رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین۔

**حدیث دوم:** امام بخاری اپنی صحیح اور ابن ماجہ سنن میں بطریق عبداللہ بن سلمہ امیر المومنین کرم اللہ تعالیٰ وجہہ سے راوی کہ فرماتے:

خیر النّاس بعد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ابوبکر وخیر النّاس بعد ابی بکر عمر۔

بہترین مردم بعد سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم، ابوبکر ہیں اور بہترین مردم بعد ابوبکر عمر، رضی اللہ تعالیٰ عنہما۔

**حدیث سوم:** امام ابوالقاسم اسمٰعیل بن محمد بن الفضل بلخی کتاب السنۃ میں راوی:

اخبرنا ابوبکر بن مردویۃ ثنا سلیمٰن بن احمد ثنا حسن بن المنصور الرّمانی ثنا داؤد بن معاذ ثنا ابوسلمۃ العتکی عبداللہ بن عبدالرحمٰن عن سعید بن ابی عروبۃ عن منصور بن المعتمر عن ابراھیم علقمۃ قال بلغ علیا ان اقواما یفضّلونہ علی ابی بکر وعمر فصعد المنبر فحمد اللہ واثنی علیہ ثم قال: یا ایھا النّاس انہ بلغنی ان اقواما یفضّلونی علی ابی بکر وعمر ولو کنت تقدمت فیہ لعاقبت فیہ فمن سمعتہ بعد ھذا الیوم یقول ھذا فھو مفتر علیہ حد المفتری

---

[1] بھاگنے کی جگہ، ۱۲، [2] الصواعق المحرقہ ص ۶۲۔

ثم قال ان خیر ھذہ الامۃ بعد نبیھا ابوبکر ثم عمر ثم اللہ اعلم بالخیر بعد قال و فی المجلس الحسن بن علی فقال واللہ لو سمی الثالث لسمی عثمان [1]

یعنی حضرت علقمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: امیر المومنین کرم اللہ وجہہ کو خبر پہونچی کہ کچھ لوگ انہیں حضرات صدیق وفاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے افضل بتاتے ہیں، یہ سن کر ممبر پر جلوہ فرما ہوئے، حمد وثنائے الٰہی بجالائے پھر فرمایا: اے لوگو! مجھے خبر پہونچی کہ کچھ لوگ مجھے ابوبکر وعمر سے افضل بتاتے ہیں، اس بارے میں اگر میں نے پہلے سے حکم سنا دیا ہوتا تو بے شک سزا دیتا، آج سے جسے ایسا کہتے سنوں گا وہ مفتری ہے اس پر مفتری کی حد یعنی اسّی کوڑے لازم ہیں۔ پھر فرمایا: بے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد افضل امت ابوبکر ہیں پھر عمر پھر خدا خوب جانتا ہے کہ ان کے بعد سب سے بہتر کون ہے۔ علقمہ فرماتے ہیں مجلس میں سیدنا امام حسن مجتبیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی تشریف فرما تھے انھوں نے فرمایا خدا کی قسم اگر تیسرے کا نام لیتے تو عثمان کا نام لیتے رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین۔

**حدیث چہارم:** امام دارقطنی "سنن" میں اور ابوعمرو بن عبدالبر "استیعاب" میں حکم بن جحل سے راوی حضرت مولیٰ کرم اللہ تعالیٰ وجہہٗ فرماتے ہیں:

لا اجد احدا فضلنی علی ابی بکر و عمر الا جلدتہ حد المفتری۔

میں جسے پاؤں گا کہ مجھے ابوبکر وعمر سے افضل کہتا ہے اسے مفتری کی حد لگاؤں گا۔

امام ذہبی فرماتے ہیں یہ حدیث صحیح ہے۔

**حدیث پنجم:** سنن دارقطنی میں حضرت ابوجحیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے صحابی اور امیر المومنین کرم اللہ تعالیٰ وجہہٗ کے مقرب بارگاہ تھے۔ جناب امیر انہیں "وھب الخیر" فرمایا کرتے تھے، مروی:

انہ کان یری ان علیا افضل الامۃ فسمع اقواما یخالفونہ فحزن حزنا شدیدا فقال لہ علی بعد ان اخذ بیدہ و ادخلہ بیتہ ما احزنک یا ابا جحیفۃ فذکر لہ الخبر فقال الا اخبرک بخیر الامۃ خیرھا ابوبکر ثم عمر قال ابوجحیفۃ فاعطیت اللہ عھدا ان لا اکتم ھذا الحدیث بعد ان شافھنی بہ علی ما بقیت۔

یعنی ان کے خیال میں مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہٗ، تمام امت تھے انھوں نے کچھ لوگوں کو اس کے خلاف کہتے سنا سخت رنج ہوا حضرت مولیٰ ان کا ہاتھ پکڑ کر کاشانہ ولایت میں لے گئے غم کی وجہ پوچھی، گذارش کی فرمایا کہ میں تمہیں نہ بتاؤں کہ امت میں سب سے بہتر کون ہے، ابوبکر ہیں پھر عمر حضرت ابوجحیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں میں نے اللہ عزوجل سے عہد کیا کہ جب تک جیوں گا اس حدیث کو نہ چھپاؤں گا۔ بعد اس کے کہ خود حضرت مولیٰ نے بالمشافہ مجھ سے

---

[1] الصواعق المحرقہ ص ۶۰ (بالفاظ مختلفہ)

ایسا فرمایا۔

**حدیث ششم:** امام احمد مسند ذی الیدین رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں ابوحازم سے راوی:

قال جاء رجل الی علی بن الحسین رضی اللہ تعالیٰ عنہما فقال ما کان منزلۃ ابی بکر و عمر من النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فقال منزلتھما الساعۃ وھما ضجیعاہ۔

یعنی ایک شخص نے حضرت امام زین العابدین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت اقدس میں حاضر ہو کر عرض کی حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بارگاہ میں ابوبکر و عمر کا مرتبہ کیا تھا فرمایا جو مرتبہ ان کا اب ہے کہ حضور کے پہلو میں آرام کر رہے ہیں۔

**حدیث ہفتم:** دارقطنی حضرت امام باقر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ ارشاد فرماتے:

اجمع بنو فاطمۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہم علی ان یقولوا فی الشیخین احسن ما یکون من القول

یعنی اولاد امجاد حضرت بتول زہرا صلی اللہ تعالیٰ علیٰ ابیہا الکریم وعلیہا وعلیہم وبارک وسلم کا اجماع و اتفاق ہے کہ ابوبکر و عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے حق میں وہ بات کہیں جو سب سے بہتر ہو۔

ظاہر ہے کہ سب سے بہتر بات اسی کے حق میں کہی جاتے گی جو سب سے بہتر ہو۔

**حدیث ہشتم:** امام ابن عساکر وغیرہ سالم بن ابی الجعد سے راوی:

قلت لمحمد بن الحنفیۃ ھل کان ابوبکر اول القوم اسلاما قال لا قلت فبم علا ابوبکر وسبق حتی لا یذکر احد غیر ابی بکر قال لانہ کان افضلھم اسلاما حین اسلم حتی لحق بربہ۔

یعنی میں نے امام محمد بن حنفیہ سے عرض کی کیا ابوبکر سب سے پہلے اسلام لاتے تھے، فرمایا نہ، میں نے کہا پھر کیا بات ہے کہ ابوبکر سب سے بالا رہے اور پیشی لے گئے یہاں تک کہ لوگ ان کے سوا کسی کا ذکر ہی نہیں کرتے فرمایا یہ اس لئے کہ وہ اسلام میں سب سے افضل تھے جب سے اسلام لائے یہاں تک کہ اپنے رب عزوجل سے ملے۔

**حدیث نہم:** امام ابوالحسن دارقطنی، جندب اسدی سے راوی، کہا کہ امام محمد بن عبداللہ محض بن حسن مثنیٰ بن حسن مجتبیٰ بن علی مرتضیٰ کرم اللہ تعالیٰ وجوہہم کے پاس کچھ اہل کوفہ و جزیرہ نے حاضر ہو کر، ابوبکر و عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے بارے میں سوال کیا، امام ممدوح نے میری طرف ملتفت ہو کر فرمایا:

انظر الی اھل بلادک یسألونی عن ابی بکر وعمر، لھما افضل عندی من علی۔

اپنے شہر والوں کو دیکھو مجھ سے ابوبکر و عمر کے بارے میں سوال کرتے ہیں وہ دونوں میرے نزدیک بلاشبہ مولیٰ علی سے افضل ہیں رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین۔

یہ امام اجل حضرت امام حسن مجتبیٰ کے پوتے اور حضرت امام حسین شہید کربلا کے نواسے ہیں۔ ان کا لقب مبارک "نفس زکیہ" ہے۔ ان کے والد حضرت عبداللہ محض کہ سب میں پہلے حسنی حسینی دونوں شرف کے جامع ہوتے، لہٰذا محض کہلاتے، اپنے زمانہ میں سردار بنی ہاشم تھے ان کے والد ماجد امام حسن مثنیٰ اور والدہ ماجدہ حضرت فاطمہ صغریٰ بنت امام

حسین صلی اللہ تعالیٰ علیٰ ابیہم وعلیہم وبارک وسلم ہیں۔

**حدیث دہم :** امام حافظ عمرو بن ابی شیبہ، حضرت امام اجل سید زید شہید ابن امام علی سجاد زین العابدین ابن امام حسین سعید شہید صلوات اللہ تعالیٰ وتسلیماتہ علیٰ جدہم الکریم وعلیہم سے روایت کرتے ہیں :

انطلقت الخوارج فبرأت ممن دون ابی بکر وعمر ولم یستطیعوا ان یقولوا فیھما شیئا وانطلقتم فتفرتم فوق ذلک فبرائتم منھما فمن بقی فواللہ مابقی احد الابرئتم منہ۔

یعنی خارجیوں نے اٹھ کر ان سے تبری کی جو ابو بکر وعمر سے کم تھے (یعنی عثمان وعلی، رضی اللہ تعالیٰ عنہم) مگر ابو بکر وعمر کی شان میں کچھ کہنے کی گنجائش نہ پائی۔ اور تم نے اے کوفیو! اوپر جست کی کہ ابو بکر وعمر سے تبری کی تو اب کون رہ گیا خدا کی قسم اب کوئی نہ رہا جس پر تم نے تبرا نہ کہا ہو، والعیاذ باللہ رب العالمین۔

اللہ اکبر! امام زید شہید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا یہ ارشاد مجید ہم غلامان خاندان زیدیہ کو بحمد اللہ کافی ووافی ہے۔

سید سادات بلگرام حضرت مرجع الفریقین، مجمع الطریقین، حبر شریعت، بحر طریقت، بقیۃ السلف، حجۃ الخلف، سیدنا ومولانا میر عبد الواحد حسینی زیدی واسطی بلگرامی قدس اللہ تعالیٰ سرہٗ السامی نے کتاب مستطاب "سبع سنابل شریف" تصنیف فرمائی کہ بارگاہِ عالم پناہ حضور سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں موقع قبول عظیم پر واقع ہوئی۔ حضرت مستفتی دامت برکاتہم کے جد امجد اور اس فقیر کے آقائے نعمت ومولائے اوحد، حضرت اسد الواصلین، محبوب العاشقین سیدنا ومولانا حضرت سید شاہ حمزہ حسینی زیدی مارہروی قدس سرہٗ القوی کتاب مستطاب "کاشف الاستار شریف" کی ابتدا میں فرماتے ہیں :

باید دانست کہ در خاندان ما حضرت سند المحققین سید عبد الواحد بلگرامی بسیار صاحب کمال برخاستہ اند، قطب فلک ہدایت، ومرکز دائرۂ ولایت بود در علم صوری ومعنوی فائق واز مشارب اہل تحقیق ذائق، صاحب تصنیف وتالیف است، ونسب ایں فقیر بہ چہار واسطہ بذات مبارکش می پیوندد۔

جاننا چاہیے کہ ہمارے خاندان میں حضرت سند المحققین سید عبد الواحد بلگرامی بہت بڑے صاحب کمال ہوئے ہیں، آسمان ہدایت کے قطب اور دائرہ ولایت کے مرکز تھے، ظاہری ومعنوی علم میں کامل اور اہل تحقیق کے مشرب چشیدہ اور صاحب تصنیف و تالیف تھے اس فقیر کا نسب ان کی ذات مبارکہ چار واسطوں سے پہونچتا ہے۔

پھر چند اجزا کے بعد فرماتے ہیں :

اشہر تصانیف او کتاب سبع سنابل است در سلوک وعقائد، حاجی الحرمین سید غلام علی آزاد سلمہ اللہ "در مآثر الکرام" می نویسد وقتے در شہر رمضان المبارک سنہ خمس وثلثین ومأتہ والف مولف اوراق در دار الخلافہ شاہجہاں آباد خدمت شاہ کلیم اللہ چشتی قدس سرہٗ رازیارت کردو ذکر میر عبد الواحد قدس سرہٗ درمیان آمد، شیخ مناقب ومآثر میر تادیر بیان کرد فرمود شبے در مدینہ منورہ پہلو بر بستر خواب گزاشتیم درواقعہ می بینم کہ من وسید صبغۃ اللہ بروجی معّاد مجلس اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم باریاب شدیم جمعے از صحابۂ کرام واولیائے امت حاضر اند درینہا شخصے است کہ حضرت با او لب بہ تبسم شیریں کردہ حرفہا می زنند والتفاتے تمام دارند، چوں مجلس آخر شد از سید صبغۃ اللہ استفسار کردم کہ ایں شخص کیست کہ حضرت با او التفات بایں مرتبہ دارند گفت میر عبد الواحد بلگرامی و باعث مزید احترام او ایں ست کہ

"سبع سنابل" تصنیف اور در جناب رسالت پناہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم مقبول افتادہ انتہی کلامہٗ انتہی مقالہ الشریف بلفظہ المنیف قدس سرہٗ اللطیف۔

سلوک وعقائد میں آپ کی مشہور ترین تصنیف "سبع سنابل شریف" ہے حاجی الحرمین سید غلام علی آزاد بلگرامی "مآثر الکرام" میں لکھتے ہیں کہ ایک دفعہ رمضان المبارک ۱۰۳۵ھ میں مؤلف اوراق (سید آزاد بلگرامی) دارالخلافہ شاہجہاں آباد میں حضرت شاہ کلیم اللہ چشتی قدس سرہٗ کی زیارت کے لئے حاضر ہوا حضرت شیخ دیر تک میر عبدالواحد کے فضائل ومناقب بیان فرماتے رہے فرمایا: ایک رات مدینہ طیبہ میں آرام کر رہا تھا کیا دیکھتا ہوں کہ میں اور سید صبغۃ اللہ دربار رسالت میں باریاب ہیں۔ صحابۂ کرام اور اولیائے عظام کی ایک جماعت حاضر بارگاہ ہے۔ ان میں سے ایک شخص کے ساتھ سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تبسم فرماتے ہوئے گفتگو فرمارہے ہیں اور خوب توجہ فرمارہے ہیں جب مجلس ختم ہوئی تو میں نے سید صبغۃ اللہ سے پوچھا یہ شخص کون ہیں جن کی طرف حضرت اس قدر توجہ فرمارہے ہیں، انہوں نے بتایا یہ سید عبدالواحد بلگرامی ہیں، ان کے اعزاز کی وجہ یہ ہے کہ ان کی تصنیف "سبع سنابل" دربار رسالت میں مقبول ہوچکی ہے۔

حضرت میر قدس سرہٗ المنیر نے اس کتاب مقبول ومبارک میں مسئلہ تفضیل بکمال تفصیل وتاکید جمیل وتہدید جلیل ارشاد فرمایا، لفظ مبارک سے چند حروف کی نقل سے شرف حاصل کروں۔ اولیائے کرام ومحدثین وفقہائے جملہ اہل حق کے اجماعی عقائد میں بیان فرماتے ہیں

واجماع دارند کہ افضل از جملہ بشر بعد انبیاء ابوبکر صدیق است وبعد از وے عمر فاروق است وبعد از وے عثمان ذی النورین است وبعد از وے علی مرتضیٰ است رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین۔

اوران کا اجماع ہے کہ انبیاء کے بعد تمام بشر میں افضل حضرت ابوبکر صدیق ہیں اوران کے بعد حضرت عمر فاروق اوران کے بعد حضرت عثمان ذی النورین اوران کے بعد حضرت علی مرتضی رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین ہیں۔ پھر فرمایا:

فضل ختنین از فضل شیخین کمتر است بے نقصان وقصور۔ یعنی حضرت عثمان وعلی کی فضیلت ابوبکر وعمر سے بغیر کسی عیب و نقصان کے کم ہے۔ پھر فرمایا: اجماع اصحاب وتابعین وتبع تابعین وسائر علمائے امت ہم بریں عقیدہ واقع شدہ است۔ یعنی صحابہ تابعین، تبع تابعین اور تمام علمائے امت کا اسی عقیدے پر اجماع ہے۔ پھر فرمایا: مخدوم قاضی شہاب الدین در "تیسیر الحکام" نبشت کہ ہیچ ولی بدرجہ ہیچ پیغمبرے نہ رسد زیرا کہ امیر المومنین ابوبکر بحکم حدیث بعد پیغمبراں از ہمہ اولیاء برتر است واو بدرجہ ہیچ پیغمبرے نہ رسید وبعد او امیر المومنین عمر بن خطاب است وبعد او امیر المومنین عثمان بن عفان است وبعد او امیر المومنین علی بن ابی طالب است رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین، کسیکہ امیر المومنین علی را خلیفہ نداند او از خوارج است وکسیکہ او را بر امیر المومنین ابوبکر وعمر تفضیل کند او از روافض است۔

مخدوم قاضی شہاب الدین نے "تیسیر الحکام" میں لکھا ہے کہ کوئی ولی کسی نبی کے مقام کو نہیں پہونچ سکتا، کیونکہ حضرت امیر المومنین حضرت ابوبکر صدیق از روئے حدیث انبیاء کے بعد تمام اولیاء سے افضل ہیں اور وہ کسی پیغمبر کے مقام کو نہ پہونچ سکے ان کے بعد امیر المومنین عمر بن خطاب ان کے بعد امیر المومنین عثمان بن عفان اوران کے بعد امیر المومنین علی بن ابی طالب ہیں رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین۔ جو شخص حضرت امیر المومنین علی کو خلیفہ نہ جانے وہ خارجی ہے اور جو شخص انہیں امیر المومنین ابوبکر وعمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما پر فضیلت دے وہ رافضی ہے۔ پھر فرمایا:

ازیں جا باید دانست کہ در جہاں نہ ہمچو مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پیرے پیدا شد و نہ ہمچو ابوبکر مریدے ہویدا گشت اے عزیز! اگرچہ کمالیت فضائل شیخین بر ختنین مفرط و فائق اعتقاد باید کرد اما نہ بر وجہیکہ در کمالیت فضائل قصورے و نقصانے بخاطر تو رسد، بلکہ فضائل ایشاں و فضائل جملہ اصحاب از عقول لبشریہ و افکار انسانیہ بسے بالا تر است۔

اسی جگہ سے جاننا چاہیے کہ حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جیسا جہان میں نہ کوئی پیر پیدا نہ ابوبکر ایسا کوئی مرید ظاہر ہوا۔ اے عزیز! اگرچہ شیخین (حضرت ابوبکر و عمر) کی ختنین (حضرت عثمان و علی) پر فضیلت کا کامل اعتقاد رکھنا چاہیے لیکن اس طور سے نہیں کہ حضرت عثمان و علی کے فضائل کے بارے میں تیرے دل میں کوئی کمی واقع ہو۔ بلکہ ان کے اور تمام صحابۂ کرام کے فضائل بشری عقل اور انسانی فکر سے بہت بلند ہیں۔ رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔ پھر فرمایا:

پس چوں اجماع صحابہ کہ انبیاء صفت اند بر تفضیل شیخین واقع شد و مرتضیٰ نیز دریں اجماع متفق و شریک بود مفضلہ در اعتقاد خود غلط کردہ است اے خانمان ما فدائے نام مرتضیٰ۔ واے دل و جان ما نثار اقدام مرتضیٰ باد۔ کدام بدبخت ازل کہ محبت مرتضیٰ در دلش نہ باشد و کدام راندۂ درگاہ مولیٰ کہ اہانت او روا دارد، مفضلہ گمان بردہ است کہ نتیجۂ محبت با مرتضیٰ تفضیل اوست بر شیخین و نمی دانند کہ ثمرۂ محبت موافقت است با او نہ مخالفت کہ چوں مرتضیٰ فضل شیخین و ذی النورین را بر خود روا داشت و اقتدا با ایشاں کرد و حکمائے عہد خلافت ایشاں را امتثال فرمود، شرط محبت با او آں باشد کہ در راہ و روش با او موافق باشد نہ مخالف ــــ جب انبیاء صفت، صحابہ کرام کا شیخین کی فضیلت پر اتفاق ہے اور حضرت علی مرتضیٰ بھی اس اجماع میں شریک ہیں لہٰذا مفضلہ (یعنی حضرت علی کو شیخین پر فضیلت دینے والوں) کا یہ اعتقاد غلط ہے۔ ہمارا خاندان حضرت علی کے نام پر فدا ہو ہمارا دل و جان حضرت علی مرتضیٰ کے قدموں پر نثار ہو۔ کون ازلی بدبخت ہے جس کے دل میں حضرت علی مرتضیٰ کی محبت نہ ہوگی اور کون مردود درگاہ ان کی توہین روا رکھے گا۔ اہل تفضیل کا گمان ہے کہ حضرت علی مرتضیٰ کی محبت کا تقاضا یہ ہے کہ انہیں شیخین پر فضیلت دی جائے اور یہ نہیں سمجھتے کہ محبت کا تقاضا ان کی موافقت ہے نہ مخالفت کہ جب علی مرتضیٰ نے شیخین اور ذی النورین کی فضیلت اپنے اوپر جائز رکھی، ان کی اقتدا کی، ان کے عہد خلافت کے احکام کی تعمیل کی تو آپ کی محبت کی شرط یہ ہے کہ آپ کے طرز و طریق کی موافقت کی جائے نہ مخالفت۔

حضرت میر قدس سرہٗ المنیر نے یہ بحث پانچ ورق سے زائد میں افادہ فرمائی ہے۔ من طلب الزیادۃ فلیرجع الیہ[1]

الحمد للہ یہ عقیدہ ہے کہ اہلسنت و جماعت اور ہم غلامان دودمان زید شہید کا، واللہ تعالیٰ اعلم۔

کتبہ عبدہ المذنب احمد رضا البریلوی عفی عنہ
بمحمدن المصطفیٰ النبی الامی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

---

[1] جو زیادہ تفصیل دیکھنا چاہے وہ اصل کتاب کی طرف رجوع کرے۔

# شمول الاسلام لاصول الرسول الکرام

۱۳۱۵ھ

## استفتاء

از مُعسکر بنگلور مسجد جامع مدرسہ جامع العلوم مرسلہ حضرت مولٰینا مولوی سیدہ شاہ محمد عبدالغفار صاحب قادری نسباً وطریقۃً اعلٰی مدرس مدرسہ مذکورہ ۲۱ شوال ۱۳۱۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ سرورِ کائنات مفخر موجودات رسول خدا محمد مصطفٰے صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے ماں باپ آدم علٰی نبینا وعلیہ الصلاۃ والسلام تک مؤمن تھے یا نہیں۔ بینوا توجروا

## فتوٰی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

### الجواب

اللّٰھم لک الحمد الدائم الباطن الظاھر ؛ صل وسلم علی المصطفی الکریم نورک الطیب الطاھر الزاھر الذی نزھتہ من کل رجس واودعتہ فی کل مستودع طاھر ونقلتہ من طیب الی طیب فلہ الطیب الاول والاٰخر وعلٰی آلہ وصحبہ الاطائب الاطاھر اٰمین۔

**اولاً** اللہ عزوجل فرماتا ہے ولعبد مؤمن خیر من مشرک بیشک مسلمان غلام بہتر ہے مشرک سے۔ اور رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں۔

بعثت من خیر قرون بنی آدم قرنا فقرنا حتی کنت فی القرن الذی کنت فیہ میں ہر قرن وطبقہ میں تمام قرون بنی آدم کے بہتر سے بھیجا گیا یہاں تک کہ اس قرن میں ہوا جس میں پیدا ہوا۔

رواہ البخاری فی صحیحہ عن ابی ہریرہ رضی اللہ تعالٰی عنہ حضرت امیرالمؤمنین مولی المسلمین سیدنا علی مرتضٰی کرم اللہ تعالٰی وجہہ کی حدیث صحیح میں ہے

لم یزل علی وجہ الدھر سبعۃ مسلمون فصاعدا فلولا ذلک ھلکت الارض

ومن علیھا روئے زمین پر ہر زمانے میں کم سے کم سات مسلمان ضرور رہے ہیں ایسا نہ ہوتا تو زمین و اہل زمین سب ہلاک ہو جاتے اخرجہ عبد الرزاق و ابن المنذر بسند صحیح علی شرط الشیخین حضرت عالم القرآن حبر الامہ سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی حدیث صحیح میں ہے

ماخلت الارض من بعد نوح من سبعة یدفع اللہ بھم عن اھل الارض نوح علیہ الصلاۃ والسلام کے بعد زمین کبھی سات بندگان خدا سے خالی نہ ہوئی جن کے سبب اللہ تعالیٰ اہل زمین سے عذاب دفع فرماتا ہے۔ جب صحیح حدیثوں سے ثابت کہ ہر قرن و طبقہ میں روئے زمین پر لااقل سات مسلمان بندگان مقبول ضرور رہے ہیں اور خود صحیح بخاری شریف کی حدیث سے ثابت کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جن سے پیدا ہوتے۔ وہ لوگ ہر زمانے ہر قرن میں خیار قرن سے تھے اور آیت قرآنیہ ناطق کہ کوئی کافر اگرچہ کیسا ہی شریف القوم بالانسب ہو کسی غلام مسلمان سے بھی خیر و بہتر نہیں ہو سکتا تو واجب ہوا کہ مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے آبا و امہات ہر قرن و طبقہ میں انہیں بندگان صالح و مقبول سے ہوں ورنہ معاذ اللہ صحیح بخاری میں ارشاد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم قرآن عظیم میں ارشاد حق جل وعلا کے مخالف ہوگا۔

**اقول** والمعنی ان الکافر لایستاھل شرعا ان یطلق علیہ انہ من خیار القرآن لاسیما وھناك مسلمون صالحون وان لم یرد الخیریۃ الابحسب النسب فافھم **یہ دلیل** امام جلیل خاتم الحفاظ جلال الملۃ والدین سیوطی قدس سرہٗ نے افادہ فرمائی فاللہ یجزیہ الجزاء الجمیل۔

**ثانیا** قال اللہ عزوجل انما المشرکون نجس کافر تو ناپاک ہی ہیں۔ اور حدیث میں ہے حضور سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ "لم یزل اللہ ینقلنی من الاصلاب الطیبۃ الطاھرۃ مصفی مھذبا لاتنشعب شعبتان الاکنت فی خیرھما" ہمیشہ اللہ تعالیٰ مجھے پاک ستھری پشتوں میں نقل فرماتا رہا صاف ستھرا آراستہ۔ جب دو شاخیں پیدا ہوئیں میں ان میں بہتر شاخ میں تھا۔ اور ایک لفظ میں ہے فرماتے ہیں۔ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم "لم ازل انقل من اصلاب الطاھرین الی ارحام الطاھرات" میں ہمیشہ پاک مردوں کی پشتوں سے پاک بیبیوں کے پیٹوں میں منتقل ہوتا رہا۔ "رواھما ابونعیم فی دلائل النبوۃ عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنھما دوسری حدیث میں ہے فرماتے ہیں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم" لم یزل اللہ ینقلنی من الاصلاب الکریمۃ والارحام الطاھرۃ حتی اخرجنی من بین ابوی" ہمیشہ اللہ عزوجل مجھے کرم والی پشتوں اور طہارت والے شکموں میں نقل فرماتا رہا یہاں تک کہ مجھے میرے ماں باپ سے پیدا کیا۔ رواہ ابن ابی عمر والعدنی فی مسندہ عنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ" تو ضرور ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے آبائے کرام طاہرین و امہات کرائم طاہرات سب اہل ایمان و توحید ہوں کہ بنص قرآن عظیم کسی کافر و کافرہ کے لئے کرم و طہارت سے حصہ نہیں۔ یہ دلیل امام اجل فخر المتکلمین علامۃ الوریٰ فخر الدین رازی رحمۃ اللہ تعالیٰ نے افادہ فرمائی اور امام جلال الدین سیوطی اور علامہ محقق سنوسی و علامہ تلمسانی شارح شفا و امام ابن حجر مکی و

علامہ محمد زرقانی شارح مواہب وغیرہم اکابر نے اس کی تائید وتصویب کی۔

**ثالثاً** قال اللہ تبارک وتعالیٰ توکل علی العزیز الرحیم ۰ الذی یریک حین تقوم ۰ وتقلبک فی الساجدین ۰ بھروسا کر زبردست مہربان پر جو تجھے دیکھتا ہے جب تو کھڑا ہو اور تیرا کروٹیں بدلنا سجدہ کرنے والوں میں۔ امام رازی فرماتے ہیں۔ معنی آیت یہ ہیں کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا نور پاک ساجدوں سے ساجدوں کی طرف منتقل ہوتا رہا تو آیت اس پر دلیل ہے کہ سب آبائے کرام مسلمین تھے امام ابن حجر وعلامہ زرقانی وغیرہم کبرا نے اس کی تقریر وتائید وتاکید وتشیید فرمائی اور حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے اس کے مؤید روایت ابونعیم کے یہاں آئی۔ "وقد صرحوا ان القراٰن محتج بہ علی جمیع وجوھہ ولا ینفی تاویل ویشھد لہ عمل العلماء فی الاحتجاج بالآیات علی احد التاویلات قدیما وحدیثا"

**رابعاً** قال المولیٰ وتعالیٰ ولسوف یعطیک ربک فترضیٰ البتہ عنقریب تجھے تیرا رب اتنا دیگا کہ تو راضی ہوجائے گا۔ اللہ اکبر بارگاہ عزت میں مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی عزت ووجاہت ومحبوبیت کرامت کے حق میں تو رب العزۃ جل وعلا نے فرمایا ہی تھا سنرضیک فی امتک ولا نسئوک بہ قریب ہے کہ ہم تجھے تیری امت کے باب میں راضی کردیں گے اور تیرا دل برا نہ کریں گے رواہ مسلم فی صحیحہ مگر اس عطا ورضا کا مرتبہ یہاں تک پہنچا کہ صحیح حدیث میں حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ابوطالب کی نسبت فرمایا۔ "وجدتہ فی غمرات من النار فاخرجتہ الی ضحضاح" میں نے اسے سراپا آگ میں ڈوبا پایا تو کھینچکر ٹخنوں تک کی آگ میں کردیا۔ "رواہ البخاری ومسلم عن العباس بن عبد المطلب رضی اللہ تعالیٰ عنہما" دوسری روایت صحیح میں فرمایا "ولولا انا لکان فی الدرک الاسفل من النار" اگر میں نہ ہوتا تو ابوطالب جہنم کے سب سے نیچے طبقے میں ہوتا رواہ ایضا عنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ دوسری حدیث صحیح میں فرماتے ہیں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم "اھون اھل النار عذابا ابوطالب" دوزخیوں میں سب سے ہلکا عذاب ابوطالب پر ہے۔ "رواہ عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما" اور پر ظاہر کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے جو قرب والدین کریمین کو ہے ابوطالب کو اس سے کیا نسبت پھر ان کا عذر بھی واضح کہ نہ انہیں دعوت پہنچی نہ انھوں نے زمانہ اسلام پایا تو اگر معاذاللہ وہ اہل جنت نہ ہوتے تو ضرور تھا کہ ان پر ابوطالب سے بھی کم عذاب ہوتا اور وہی سب سے ہلکے ہوتے یہ حدیث صحیح کے خلاف ہے تو واجب ہوا کہ والدین کریمین اہل جنت ہیں وللہ الحمد اس دلیل کی طرف بھی امام خاتم الحفاظ نے اشارہ فرمایا۔

**اقول** وباللہ التوفیق تقریر دلیل یہ ہے کہ صادق مصدوق صلی اللہ علیہ وسلم نے خبر دی کہ اہل نار میں سب سے ہلکا عذاب ابوطالب پر ہے اب ہم پوچھتے ہیں ابوطالب پر یہ تخفیف کس وجہ سے ہے آیا حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی یاری وغمخواری وپاسداری وخدمت گزاری کے باعث یا اس لئے کہ سید المحبوبین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو ان سے محبت طبعی تھی حضور کو ان کی رعایت منظور تھی حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

فرماتے ہیں۔" عم الرجل صنو ابیہ" آدمی کا چچا اس کے باپ کی بجائے ہوتا ہے۔" رواہ الترمذی بسند حسن عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ وعن علی والطبرانی فی الکبیر عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہم" شق اول باطل ہے قال اللہ عزوجل" وقدمنا الیٰ ما عملوا من عمل فجعلنٰہ ھباء منثورا" صاف ارشاد ہوتا ہے کہ کافر کے سب عمل برباد محض ہیں لاجرم شق ثانی ہی صحیح ہے اور یہی ان احادیث صحیحہ مذکورہ سے مستفاد ابو طالب کے عمل کی حقیقت تو یہاں تک تھی کہ حضور اقدس صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے سراپا آگ میں کھینچ لیا میں نہ ہوتا تو وہ جہنم کے طبقۂ زیرین میں ہوتا لاجرم یہ تخفیف صرف محبوب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا پاس خاطر اور حضور کا اکرام ظاہر و باہر ہے اور بالبداہتہ واضح کہ محبوب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خاطر اقدس پر ابوطالب کا عذاب ہرگز اتنا گراں نہیں ہو سکتا جس قدر معاذ اللہ والدین کریمین کا معاذ اللہ نہ ان سے تخفیف میں حضور کی آنکھوں کی وہ ٹھنڈک جو حضرات والدین کے بارے میں نہ ان کی رعایت میں حضور کا وہ اعزاز و اکرام جو حضرات والدین کے چھٹکارے میں تو اگر عیاذا باللہ وہ اہل جنت نہ ہوتے تو ہر طرح سے وہی اس رعایت وعنایت کے زیادہ مستحق تھے۔ **وبوجہ آخر** فرض کیجئے کہ یہ ابوطالب کے حق پرورش وخدمت ہی کا معاوضہ ہے پھر کونسی پرورش جزئیت کے برابر ہو سکتی ہے کونسی خدمت حمل و وضع کا مقابلہ کر سکتی ہے کیا کبھی کسی پرورش کنندہ یا خدمت گزار کا حق حق والدین کے برابر ہو سکتا ہے جسے رب عزوجل نے اپنے حق عظیم کے ساتھ شمار فرمایا۔" ان اشکرلی ولوالدیك" حق مان میرا اور اپنے ماں باپ کا۔ پھر ابوطالب نے جہاں برسوں خدمت کی چلتے وقت رنج بھی وہ دیا جس کا جواب نہیں ہرچند حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے کلمہ پڑھنے کو فرمایا نہ پڑھنا تھا نہ پڑھا جرم وہ کیا جس کی مغفرت نہیں عمر بھر معجزات دیکھنا احوال پر علم تام رکھنا اور زیادہ حجۃ اللہ قائم ہونے کا موجب ہوا بخلاف ابوین کریمین کہ نہ انہیں دعوت دی گئی نہ انکار کیا تو ہر وجہ ہر لحاظ ہر حیثیت سے یقیناً انہیں کا پلہ بڑھا ہوا ہے تو ابو طالب کا عذاب سب سے ہلکا ہونا یوں ہی متصور کہ ابوین کریمین اہل نار ہی سے نہ ہوں و ہو المقصود والحمد للہ العلی الودود۔

**خامساً اقول** "قال المولیٰ عزوعلا لا یستوی اصحٰب النار واصحٰب الجنۃ اصحٰب الجنۃ ھم الفائزون" برابر نہیں دوزخ والے اور جنت والے اور جنت والے ہی مراد کو پہنچے حدیث میں ہے حضور پر نور سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اولاد امجاد حضرت عبدالمطلب سے ایک پاک طیبہ خاتون رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو آتے دیکھا جب پاس آئیں فرمایا۔" ما اخرجك من بیتك" اپنے گھر سے باہر کہاں گئی تھیں عرض کی" اتیت اھل ھذا المیت فترحمت الیھم وعزیتھم بمیتھم" یہ جو ایک موت ہو گئی تھی میں ان کے یہاں تعزیت و دعائے رحمت کرنے گئی تھی۔ فرمایا" لعلك بلغت معھم الکدیٰ" شاید تو ان کے ساتھ قبرستان تک گئی عرض کی" معاذ اللہ ان آکون بلغتھا وقد سمعتك تذکر فی ذلك ما تذکر" خدا کی پناہ کہ میں وہاں تک جاتی حالانکہ حضور سے سن چکی جو کچھ اس باب میں ارشاد ہوا تھا سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا

"لو بلغتها ما رأيت الجنة حتى يراها جد ابيك" اگر تو ان کے ساتھ وہاں تک جاتی تو جنت نہ دیکھتی جب تک عبد المطلب نہ دیکھیں" رواہ ابو داود والنسائی واللفظ لہ عن عبد اللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہما اما ابو داود فتأدب وکنی وقال فذکر تشدیدا فی ذلک واما ابو عبد الرحمٰن فادی وروی لتبلیغ العلم واداء الحدیث علی وجھہ لکل وجھۃ ھو مولیھا" یہ تو حدیث کا ارشاد ہے اب ذرا عقائد اہلسنت پیش نظر رکھے ہوئے نگاہ انصاف درکار عورتوں کا قبرستان جانا غایت درجہ اگر ہے تو معصیت ہے اور ہرگز کوئی معصیت مسلمان کو جنت سے محروم اور کافر کے برابر نہیں کر سکتی اہلسنت کے نزدیک مسلمان کا جنت میں جانا واجب شرعی ہے اگرچہ معاذ اللہ مؤاخذے کے بعد اور کافر کا جنت میں جانا محال شرعی کہ ابدالآباد تک کبھی ممکن ہی نہیں اور نصوص کو حتی الامکان ظاہر پر محمول کرنا واجب اور بے ضرورت تاویل ناجائز اور عصمت نوع بشر میں خاصہ حضرات انبیاء علیہم الصلوٰۃ والثنا ان کے غیر سے اگرچہ کیسا ہی عظیم الدرجات ہو وقوع گناہ ممکن ومتصور یہ چاروں باتیں عقائد اہل سنت میں ثابت ومقرر اب اگر بحکم مقدمہ رابعہ مقابر تک بلوغ فرض کیجئے تو بحکم مقدمہ ثالثہ جزا کا ترتب واجب اور اس تقدیر پر کہ حضرت عبد المطلب کو معاذ اللہ غیر مسلم کہئے بحکم مقدمتین اولین ونیز بحکم آیت کریمہ محال وباطل تو واجب ہوا کہ حضرت عبد المطلب مسلمان واہل جنت ہوں اگرچہ مثل صدیق وفاروق وعثمٰن وعلی وزہرا وصدیقہ وغیرہم رضی اللہ تعالیٰ عنہم سابقین اولین میں نہ ہوں اب معنی حدیث بلاتکلف وبے حاجت تاویل وبل وتصرف عقائد اہل سنت سے مطابق ہیں یعنی اگر یہ امر تم سے واقع ہوتا تو سابقین اولین کے ساتھ جنت میں جانا نہ ملتا بلکہ اس وقت جاتیں جبکہ عبد المطلب داخل بہشت ہوں گے ہکذا ینبغی التحقیق واللہ تعالیٰ ولی التوفیق۔

**سادسا اقول** قال ربنا الاعز الاجل عز وعلا وللہ العزۃ ولرسولہ وللمؤمنین ولکن المنٰفقین لا یعلمون ٥ عزت تو اللہ اور رسول اور مسلمانوں ہی کے لئے ہے مگر منافقوں کو علم نہیں وقال تعالیٰ یاایھا الناس انا خلقنٰکم من ذکر وانثی وجعلنٰکم شعوبا وقبائل لتعارفوا ان اکرمکم عند اللہ اتقٰکم ان اللہ علیم خبیر اے لوگو ہم نے بنایا تمہیں ایک نر و مادہ سے اور کیا تمہیں قومیں اور قبیلے کہ آپس میں ایک دوسرے کو پہچانو بیشک اللہ کے نزدیک تمہارا زیادہ عزت والا وہ ہے جو تم میں زیادہ پرہیزگار ہے۔ ان آیات کریمہ میں رب العزۃ جل وعلا نے عزت وکرم کو مسلمانوں میں منحصر فرمادیا اور کافر کو کتنا ہی قوم دار ہو لئیم وذلیل ٹھہرا دیا اور کسی لئیم وذلیل کی اولاد سے ہونا کسی عزیز وکریم کے لئے باعث مدح نہیں ولہذا کافر باپ دادوں کے انتساب سے فخر کرنا حرام ہوا صحیح حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں من انتسب الی تسعۃ آباء کفار یرید بھم عزا وکرامۃ کان عاشرھم فی النار جو شخص عزت وکرامت چاہنے کو اپنی نو پشت کافر کا ذکر کرے کہ میں فلاں ابن فلاں ابن فلاں کا بیٹا ہوں ان کا دسواں جہنم میں یہ شخص ہو" رواہ الامام احمد عن ابی ریحانہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بسند صحیح اور احادیث کثیرہ مشہورہ سے ثابت کہ حضور اقدس صلے اللہ

تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنے فضائل کریمہ کے بیان اور مقام رجز و مدح میں بارہا اپنے آبائے کرام وامہات کرائم کا ذکر فرمایا روز حنین جب حسب ارادۂ الٰہیہ تھوڑی دیر کے لئے کفار نے غلبہ پایا معدود بندے رکاب رسالت میں باقی رہے اللہ الغالب کے رسول غالبؐ پر شان جلال طاری تھی ارشاد فرماتے تھے:" انا النبی لاکذب ؛ انا ابن عبد المطلب میں نبی ہوں کچھ جھوٹ نہیں میں ہوں بیٹا عبد المطلب کا" رواہ احمد والبخاری ومسلم والنسائی عن البراء بن عازب رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضور قصد فرما رہے ہیں کہ تنہا ان ہزاروں کے مجمع پر حملہ فرمائیں حضرت عباس بن عبد المطلب رضی اللہ تعالیٰ عنہما بغلۂ شریفہ کی لگام مضبوط کھینچے ہوئے ہیں کہ بڑھ نہ جائے اور حضور فرما رہے ہیں:" انا النبی لاکذب انا ابن عبد المطلب" میں سچا نبی ہوں اللہ کا پیارا میں ہوں عبد المطلب کی آنکھ کا تارا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم" رواہ ابوبکر بن ابی شیبہ وابونعیم عنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ" امیر المومنین عمر لگام روکے ہیں اور حضرت عباس دُمچی تھامے اور حضور فرما رہے ہیں:" قدماھا انا النبی لاکذب انا ابن عبد المطلب" اسے بڑھنے دو میں ہوں نبی صریح حق پر میں ہوں عبد المطلب کا پسر صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم رواہ ابن عساکر عن مصعب بن شیبۃ عن ابیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ" جب کافر نہایت قریب آگئے بغلۂ طلبہ سے نزول اجلال فرمایا اس وقت بھی یہی فرماتے تھے:" انا النبی لاکذب انا ابن عبد المطلب اللھم انصر نصرك میں ہوں نبی برحق سچا میں ہوں عبد المطلب کا بیٹا الٰہی اپنی مدد نازل فرما۔" رواہ ابن ابی شیبۃ وابن جریر عن البراء رضی اللہ تعالیٰ عنہ" پھر ایک مٹھی خاک دست پاک میں لیکر کافروں کی طرف پھیکی اور فرمایا:" شاھت الوجوہ" بگڑ گئے چہرے۔ وہ خاک ان ہزاروں کافروں پر ایک ایک کی آنکھ میں پہنچی اور سب کے مونہ پھر گئے ان میں جو مشرف بالا سلام ہوئے وہ بیان فرماتے ہیں جس وقت حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے وہ کنکریاں ہماری طرف پھینکیں ہمیں یہ نظر آیا کہ آسمان سے زمین تک تانبے کی دیوار قائم کی گئی اور اس پر سے پہاڑ ہم پر لڑھکائے گئے سوا بھاگنے کے کچھ بن نہ آئی وصلی اللہ تعالیٰ علی الحق المبین سید المنصورین وآلہ وبارك وسلم" اسی غزوہ کے رجز میں ارشاد فرمایا۔ "انا ابن العواتك من سلیم" میں بنی سلیم سے ان چند خاتون کا بیٹا ہوں جن کا نام عاتکہ تھا۔" رواہ سعید بن منصور فی سننہ والطبرانی فی الکبیر عن سیابۃ بن عاصم رضی اللہ تعالیٰ عنہ" ایک حدیث ہے کہ بعض غزوات میں فرمایا:" انا النبی لاکذب انا ابن عبد المطلب انا ابن العواتك" میں نبی ہوں کچھ جھوٹ نہیں میں ہوں عبد المطلب کا بیٹا میں ہوں ان بیبیوں کا بیٹا جن کا نام عاتکہ تھا۔" رواہ ابن عساکر عن قتادہ" علامہ مناوی صاحب تیسیر وامام مجدالدین فیروزآبادی صاحب قاموس وجوہری صاحب صحاح وصغانی وغیرہم نے کہا نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی جدات میں نو بیبیوں کا نام عاتکہ تھا ابن بری نے کہا وہ بارہ بیبیاں عاتکہ نام کی تھیں تین سلمیات یعنی قبیلۂ بنی سلیم سے اور دو قرشیات دو عدوانیات اور ایک ایک کنانیہ اسدیہ ہذلیہ قضاعیہ ازدیہ ذکرہ فی تاج العروس ابوعبداللہ عدوسی نے کہا وہ بیبیاں چودہ تھیں تین قرشیات چار

سلمیات دو عدوانیات اور ایک ایک ہذلیہ قحطانیہ قضاعیہ ثقفیہ اسدیہ نبی اسد خزیمہ سے اوروہ الامام الجلال السیوطی فی الجامع الکبیر" اور ظاہر ہے کہ قلیل نافی کثیر نہیں۔ حدیث آئندہ میں آتا ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنے مقام مدح وبیان فضائل کریمہ میں اکیس پشت تک اپنا نسب نامہ ارشاد کرکے فرمایا میں سب سے نسب میں افضل باپ میں افضل صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تو بحکم نصوص مذکورہ فرض ہے کہ حضور کے آباؤ امہات مسلمین ومسلمات ہوں وللہ الحمد

سابعاً قال اللہ سبحنہ وتعالیٰ انہ لیس من اھلک انہ عمل غیر صلح" اے نوح کنعان تیرے اہل سے نہیں یہ تو ناراستی کے کام والا ہے۔ آیۃ کریمہ نے مسلم وکافر کا نسب قطع فرمادیا ولہذا ایک کا ترکہ دوسرے کو نہیں پہنچتا اور حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ نحن بنو النضر بن کنانۃ لا نقفوا امنا ولا ننتفی من ابینا ہم نضر بن کنانہ کے بیٹے ہیں ہم اپنے باپ سے اپنا نسب جدا نہیں کرتے" رواہ ابوداؤد الطیالسی وابن سعد والامام احمد وابن ماجہ والحارث البآوردی وسمویہ وابن قانع والطبرانی فی الکبیر وابو نعیم والضیاء المقدسی فی المختارۃ عن الاشعث بن قیس الکندی رضی اللہ تعالیٰ عنہ" کفار سے نسب بحکم احکم الحاکمین منقطع ہے پھر معاذ اللہ جدا نہ کرنے کا کیا محل ہوتا۔

ثامناوتاسعاً اقول قال العلی الاعلی تبارک وتعالیٰ ان الذین کفروا من اھل الکتب والمشرکین فی نار جہنم خلدین فیھا اولئک ھم شر البریہ ٥ ان الذین آمنوا وعملوا الصلحت اولئک ھم خیر البریہ ٥ بیشک سب کافر کتابی اور مشرک جہنم کی آگ میں ہیں ہمیشہ اس میں رہیں گے وہ سارے جہان سے بدتر ہیں بیشک جو ایمان لائے اور اچھے کام کئے وہ سارے جہان سے بہتر ہیں اور حدیث میں ہے رسول اللہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ غفر اللہ عزوجل لزید بن عمرو ورحمہ فانہ مات علی دین ابراھیم اللہ عزوجل نے زید بن عمرو کو بخشدیا اور ان پر رحم فرمایا کہ وہ دین ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم پر تھے" رواہ البزار والطبرانی عن سعید بن زید بن عمرو بن نفیل رضی اللہ تعالیٰ عنہما" اور ایک حدیث میں ہے رسول اللہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ان کی نسبت فرمایا "رأیتہ فی الجنۃ یسحب ذیولا"۔ میں نے اسے جنت میں نازکے ساتھ دامن کشاں دیکھا" رواہ ابن سعد والفاکہی عن عامر بن ربیعۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہما" اور بیہقی وابن عساکر کی حدیث میں بطریق مالک عن الزہری عن انس رضی اللہ اللہ تعالیٰ عنہ ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں وہذہ روایۃ البیہقی انا محمد بن عبد اللہ بن عبد المطلب بن ہاشم بن عبد مناف بن قصی بن کلاب بن مرۃ بن کعب بن لوی بن غالب بن فہر بن مالک بن النضر بن کنانۃ بن مدرکۃ بن الیاس بن نزار بن معد بن عدنان ما افترق الناس فرقتین الا جعلنی اللہ فی خیرھما فاخرجت من بین ابوی فلم یصبنی شئ من عھد الجاھلیۃ وخرجت من نکاح ولم اخرج من سفاح من لدن آدم حتی انتھیت الی ابی و امی

فاناخیرکم نفسا وخیرکم ابا وفی لفظ فاناخیرکم نسبا وخیرکم ابا "میں ہوں محمد بن عبداللہ بن عبدالمطلب بن ہاشم یونہی اکیس ۲۱ پشت تک نسب نامۂ مبارک بیان کرکے فرمایا کبھی لوگ دو گروہ نہ ہوئے مگر یہ کہ مجھے اللہ تعالیٰ نے بہتر گروہ میں اپنے ماں باپ سے ایسا پیدا ہوا کہ زمانۂ جاہلیت کی کوئی بات مجھ تک نہ پہنچی اور میں خالص نکاح صحیح سے پیدا ہوا آدم سے لیکر اپنے والدین تک تو میرا نفس کریم تم سب سے افضل اور میرے باپ تم سب کے آبا سے بہتر۔ اس حدیث میں اول تو نفی عام فرمائی کہ عہد جاہلیت کی بات نے نسب اقدس میں کبھی راہ نہ پائی یہ خود دلیل کافی ہے اور امر جاہلیت کو خصوص زنا پر حمل کرنا ایک تو تخصیص بلا مخصص دوسرے لغو کہ نفی زنا صراحۃً اس کے متصل مذکور ثانیاً ارشاد ہوتا ہے کہ میرے باپ تم سب کے آبا سے بہتر ان سب میں حضرت سعید بن زید بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہا بھی قطعاً داخل تو لازم کہ حضرت والد ماجد حضرت زید سے افضل ہوں اور یہ بحکم آیت بے اسلام ناممکن۔

**عاشرا اقوال** قال اللہ عزوجل اللہ اعلم حیث یجعل رسالتہ خدا خوب جانتا ہے جہاں رکھے اپنی پیغمبری۔ آیۂ کریمہ شاہد کہ رب العزۃ عز وعلا سب سے زیادہ معزز و محترم موضع وضع رسالت کے لئے انتخاب فرماتا ہے ولہذا کبھی کم قوموں رذیلوں میں رسالت نہ رکھی پھر کفر و شرک سے زیادہ رذیل و ناپاک شے کیا ہوگی وہ کیونکر اس کا قابل کہ اللہ عزوجل نور رسالت اس میں ودیعت رکھے کفار محل غضب ولعنت ہیں اور نور رسالت کے وضع کو محل رضا و رحمت درکار۔ حضرت ام المؤمنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر ایک بار خوف وخشیت کا غلبہ تھا گریہ وزاری فرما رہی تھیں حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے عرض کی یا ام المؤمنین کیا آپ یہ گمان رکھتی ہیں کہ رب العزۃ جل وعلا نے جہنم کی ایک چنگاری کو مصطفی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا جوڑا بنایا ام المؤمنین نے فرمایا "فرجت عنی فرج اللہ عنک" تم نے میرا غم دور کیا اللہ تعالیٰ تمہارا غم دور کرے۔ خود حدیث میں ہے حضور سید یوم النشور صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں "ان اللہ ابی لی ان اتزوج اوازوج الامن اھل الجنۃ" بیشک اللہ عزوجل نے میرے لئے نہ مانا کہ میں نکاح میں لانے یا نکاح میں دینے کا معاملہ کروں مگر اہل جنت سے" رواہ ابن عساکر عن ھند بن ابی ھالۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ" جب اللہ عزوجل نے اپنے حبیب اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لئے پسند نہ فرمایا خود حبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا نور پاک معاذ اللہ محل کفر میں رکھنے یا حبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا جسم پاک عیاذا باللہ خون کفار سے بنانے کو پسند فرمانا کیوں کر متوقع ہو۔

یہ بحمد اللہ تعالیٰ دس دلیل جلیل ہیں پہلی چار ارشاد ائمہ کبار اور چھ اخیر فیض قدیر سے حسنۂ فقیر تلک عشرۃ کاملۃ والحمد للہ فی الاولیٰ والآخرہ

**تنبیہات باھرہ** حدیث ابی واباک میں باپ سے ابوطالب مراد لینا طریق واضح ہے۔ قال تعالیٰ قالوا نعبد الھک والہ ابائک ابراھیم وسمٰعیل واسحق علماء نے اسی پر کلابیہ ازر کو حمل

فرمایا اہل تواریخ و اہل کتابیں کا اجماع ہے کہ آزر باپ نہ تھا سیدنا خلیل علیہ السلام الجلیل کا چچا تھا استغفار سے نہی معاذاللہ عدم توحید پر دال نہیں صدر اسلام میں سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم مدیوں کے جنازے پر نماز نہ پڑھتے جس کا حاصل اس کے لئے استغفار ہی ہے۔

اقول حدیث صحیح میں ہے جب حضور سید الشافعین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بار بار شفاعت فرمائیں گے اور اہل ایمان کو اپنے کرم سے داخل جناں فرماتے جائیں گے آخیر میں صرف وہ لوگ رہیں گے جن کے پاس سوا توحید کے کوئی حسنہ نہیں شفیع مشفع صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پھر سجدے میں گریں گے حکم ہوگا یا محمد ارفع رأسك وقل تسمع وسل تعطه واشفع تشفع" اے حبیب اپنا سر اٹھاؤ اور عرض کرو کہ تمہاری شفاعت قبول ہوگی سید الشافعین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم عرض کریں گے" یارب ائذن لی فیمن قال لا الہ الا اللہ" اے رب میرے مجھے ان کی بھی پروانگی دیدے جنہوں نے صرف لا الہ الا اللہ کہا ہے۔ رب العزت عز جلالہ ارشاد فرمائے گا" لیس ذلك لك ولكن وعزتی وجلالی وكبريائی وعظمتی لاخرجن منها من قال لا اله الا الله" یہ تمہارے لئے نہیں مگر مجھے اپنی عزت وجلال وکبریا وعظمت کی قسم میں ضرور ان سب کو نار سے نکال لوں گا جنہوں نے لا الہ الا اللہ کہا ہے لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ" والحمد للہ وصلے اللہ تعالیٰ علی الشفیع الرفیع والہ وبارك وسلم رواہ الشیخان عن انس بن مالك رضی اللہ تعالیٰ عنہ" حضرت ابوین کریمین رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا انتقال عہد اسلام سے پہلے تھا تو اس وقت وہ صرف اہل توحید و اہل لا الہ الا اللہ تھے تو نہی از قبیل لیس ذلک لک ہے بعدہ رب العزۃ عز جلالہ نے اپنے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے صدقے میں ان پر اتمام نعمت کے لئے اصحاب کہف رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی طرح انہیں زندہ کیا کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر ایمان لاکر شرف صحابیت پاکر آرام فرمایا ولہذا حکمت الٰہیہ کہ یہ زندہ کرنا حجۃ الوداع میں واقع ہوا جبکہ قرآن عظیم پورا اتر لیا اور الیوم اكملت لكم دينكم واتممت عليكم نعمتی نے نزول فرماکر دین الٰہی کو تام وکامل کردیا تاکہ ان کا ایمان پورے دین کامل شرائع پر واقع ہو۔ حدیث احیا کی غایت ضعف ہے" کما حققہ خاتم الحفاظ الجلال السیوطی ولا عطر بعد عروس" اور حدیث ضعیف دربارۂ فضائل مقبول" کما حققناہ بما لا مزید علیہ فی رسالتنا الهاد الكاف فی حكم الضعاف" بلکہ امام حجر مکی نے فرمایا متعدد حفاظ نے اس کی تصحیح کی افضل القرے لقراء ام القری میں فرماتے ہیں" ان آباء النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم غیر الانبیاء وامهاته الی آدم وحواء ليس فيهم كافر لان الكافر لا يقال فی حقه انه مختار ولا كريم وطاهر بل نجس وقد صرحت الاحاديث بانهم مختارون وان الآباء كرام والامهات طاهرات وايضا قال تعالیٰ وتقلبك فی الساجدين علی احد التفاسير فيه ان المراد تنقل نوره من ساجد الی ساجد وحينئذ فهذا اصرح فی ان ابوی النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وهذا هو الحق بل فی حديث

صححه غیر واحد من الحفاظ ولم یلتفتوا لمن طعن فیہ ان اللہ تعالیٰ احیاھما فامنا بہ الخ مختصرا وفیہ طول"۔ یعنی نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے سلسلۂ نسب کریم میں جتنے انبیائے کرام علیہم الصلاۃ والسلام ہیں وہ تو انبیا ہی ہیں ان کے سوا حضور کے جس قدر آباؤ امہات آدم وحوا علیہما الصلوٰۃ والسلام تک ہیں ان میں کوئی کافر نہ تھا کہ کافر کو پسندیدہ یا کریم یا پاک نہیں کہا جاتا اور حضور اقدس صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے آباء و امہات کی نسبت حدیثوں میں تصریح فرمائی کہ وہ سب پسندیدہ بارگاہ الٰہی ہیں آبا سب کرام ہیں مائیں سب پاکیزہ ہیں اور آیۂ کریمہ وتقلبك فی الساجدین کی بھی ایک تفسیر یہی ہے کہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا نور ایک ساجد سے دوسرے ساجد کی طرف منتقل ہوتا آیا تو اب اس سے صاف ثابت ہے کہ حضور کے والدین حضرت آمنہ وحضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما اہل جنت ہیں کہ وہ تو ان بندوں میں جنہیں اللہ عزوجل نے حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لئے چنا تھا سب سے قریب تر ہیں یہی قول حق ہے بلکہ ایک حدیث میں جسے متعدد حافظان حدیث نے صحیح کہا اور اس میں طعن کرنے والے کی بات کو قابل التفات نہ جانا تصریح ہے کہ اللہ عزوجل نے والدین کریمین رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لئے زندہ فرمایا یہاں تک کہ وہ حضور پر ایمان لائے ھکذا قال واللہ تعالیٰ اعلم۔

اقول" وبما قررت امر الاحیاء اندفع مازعم الحافظ ابن دحیۃ من مخالفتہ لآیات عدم انتفاع الکافر بعد موتہ کیف وانا لانقول ان الاحیاء لاحداث ایمان بعد کفرہ بل لاعطآء الایمان بمحمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وتفاصیل دینہ الاکرم بعد المضی علی محض التوحید وحینئذ لاحاجۃ بنا الی ادعاء التخصیص فی الآیات کما فعل العلما المجیبون" اپنا مسلک اس باب میں یہ ہے ؎

ومن مذھبی حب الدیار لاھلھا ۔۔۔ وللناس فیما یعشقون مذاھب

جسے یہ پسند ہو" فبھا ونعمت" ورنہ آخر اس سے تو کم نہ ہو کہ زبان روکے دل صاف رکھے ان ذلکم کان یوذی النبی سے ڈرے امام ابن حجر مکی شرح میں فرماتے ہیں" ما احسن قول المتوفقین فی ھذہ المسألۃ الحذر الحذر من ذکرھما بنقص فان ذلك قد یوذیہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم لخبر الطبرانی لا تؤذوا الاحیاء بسب الاموات" یعنی کیا خوب فرمایا ان بعض علماء نے جنہیں اس مسئلہ میں توقف تھا کہ دیکھ بچ والدین کریمین کو کسی نقص کے ساتھ ذکر کرنے سے کہ اس سے حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو ایذا ہونے کا اندیشہ ہے کہ طبرانی کی حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا مردوں کو برا کہکر زندوں کو ایذا نہ دو۔ یعنی حضور تو زندہ ابدی ہیں ہمارے تمام افعال واقوال پر مطلع اور اللہ عزوجل فرماتا ہے" والذین یؤذون رسول اللہ لھم عذاب الیم" جو لوگ رسول اللہ کو ایذا دیتے ہیں ان کے لئے دردناک عذاب ہے۔ عاقل کو چاہئے ایسی جگہ سخت احتیاط سے کام لے۔

ع ہشدار کہ رہ بردم تیغ ست قدم را۔ یہ مانا مسئلہ قطعی نہیں اجماعی نہیں پھر اُدھر کونسا قاطع کونسا اجماع ہے آدمی اگر جانب ادب میں خطا کرے تو لاکھ جگہ بہتر ہے اس سے کہ معاذ اللہ اس کی خطا جانب گستاخی جائے جس طرح حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں "ان الامام لان یخطئ فی العفو خیر من ان یخطئ فی العقوبۃ" جہاں تک بن پڑے حدود کو ٹالو کہ بیشک امام کا معافی میں خطا کرنا عقوبت میں خطا کرنے سے بہتر ہے۔ رواہ ابن ابی شیبۃ والترمذی والحاکم وصححہ والبیہقی عن ام المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا" امام حجۃ الاسلام غزالی قدس سرہٗ العالی احیاء العلوم شریف میں فرماتے ہیں کسی مسلمان کی طرف گناہ کبیرہ کی نسبت جائز نہیں جب تک تواتر سے ثابت نہ ہو مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی طرف معاذ اللہ اولاد چنیں وچناں سے ہونا کیوں کر بے تواتر و قطع نسبت کر دیا جائے گا یقین بزبانی کا انتفا حکم وجدانی کا نافی نہیں ہوتا کیا تمہارا وجدان گوارا کرتا ہے کہ مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے سرکار نور بار کے ادنے ادنے غلاموں کے سگان بارگاہ جنات النعیم میں سرر مرفوعہ تکیے لگاتے چین کریں اور جن کی نعلین پاک کے تصدق میں جنت بنی ان کے ماں باپ دوسری جگہ معاذ اللہ غضب وعذاب کی مصیبتیں بھریں ہاں یہ سچ ہے کہ ہم غنی حمید عزجلالہ پر حکم نہیں کر سکتے پھر دوسرے حکم کی کس نے گنجائش دی ادھر کونسی دلیل قاطع پائی حاش للہ ایک حدیث بھی صحیح ہے ہرگز صریح نہیں جس کی طرف ہم نے اجمالی اشارات کر دیئے تو اقل درجہ وہی سکوت وحفظ ادب رہا آئندہ اختیار بدست مختار۔

نکتہ الہیہ اقول ظاہر عنوان باطن ہے اور اسم آئینہ مسمےٰ الاسماء تنزل من السماء سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں "اذا بعثتم الیّ رجلا فابعثوہ حسن الوجہ حسن الاسم" جب میری بارگاہ میں کوئی قاصد بھیجو تو اچھی صورت اچھے نام کا بھیجو" رواہ البزار فی مسندہ والطبرانی فی الاوسط عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بسند حسن علی الاصح ——— اور فرماتے صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم اعتبروا الارض باسمائھا زمین کو اس کے نام پر قیاس کرو" رواہ ابن عدی عن عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ وھو حسن لشواھدہ" عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں "کان رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یتفاءل ولا یتطیر وکان یحب الاسم الحسن رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم، نیک فال لیتے اور بدشگونی نہ مانتے اور اچھے نام کو دوست رکھتے" رواہ الامام احمد والطبرانی والبغوی فی شرح السنۃ" ام المومنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں "ان النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کان یغیر الاسم القبیح" مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم برے نام کو بدل دیتے" رواہ الترمذی وفی اخری عنہا کان رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اذا سمع بالاسم القبیح حولہ الی ماھو احسن منہ" رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جب کسی کا برا نام سنتے اس سے بہتر بدل دیتے" رواہ الطبرانی بسند صحیح وھو عند ابن سعد عن عروۃ مرسلاً" بریدہ اسلمی رضی اللہ تعالےٰ

عنہ فرماتے ہیں۔ ان النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کان لایتطیر من شئ فاذا بعث عاملا سأل عن اسمہ فاذا اعجبہ اسمہ فرح بہ ورؤی بشر ذلک فی وجہہ وان کرہ اسمہ رؤی کراھتہ ذلک فی وجہہ واذا دخل قریۃ سأل عن اسمہا فان اعجبہ اسمہا فرح بہ ورؤی بشر ذلک فی وجہہ وان کرہ اسمہا رؤی کراھیتہ ذلک فی وجہہ" مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کسی چیز سے بدشگونی نہ لیتے جب کسی عہدہ پر کسی کو مقرر فرماتے اس کا نام پوچھتے اگر پسند آتا خوش ہوتے اور اس کی خوشی چہرۂ انور میں نظر آتی اور اگر ناپسند آتا ناگواری کا اثر چہرۂ اقدس سے ظاہر ہوتا اور جب کسی شہر میں تشریف لے جاتے اس کا نام دریافت فرماتے اگر خوش آتا مسرور ہو جاتے اور اس کا سرور روئے پر نور میں دکھائی دیتا اور اگر ناخوش آتا ناخوشی کا اثر روئے اطہر میں نظر آتا۔ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم" رواہ ابو داؤد" اب ذرا چشم حق بیں سے حبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ساتھ مراعات الٰہیہ کے الطاف خفیہ دیکھ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے والد ماجد رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا نام پاک عبداللہ کہ افضل اسمائے امت ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ احب اسمائکم الی اللہ عبد اللہ وعبد الرحمٰن" تمہارے ناموں میں سب سے زیادہ پیارے نام اللہ تعالیٰ کو عبد اللہ وعبد الرحمٰن ہیں" رواہ مسلم وابو داؤد والترمذی وابن ماجہ عن عبد اللہ بن عمر رضی تعالیٰ عنہما" والدہ ماجدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا اسم مبارک آمنہ کہ امن وامان سے مشتق اور ایمان سے ہم اشتقاق ہے جد امجد حضرت عبد المطلب شیبۃ الحمد کہ اس پاک ستودہ مصدر سے اطیب واطہر مشتق محمد واحمد وحامد ومحمود صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے پیدا ہونے کا اشارہ تھا جدہ ماجدہ فاطمہ بنت عمرو بن عائذ اس پاک نام کی خوبی اظہر من الشمس ہے حدیث میں حضرت بتول زہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی وجہ تسمیہ یوں آئی کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا۔ انما سماھا فاطمۃ لان اللہ تعالیٰ فطمھا ومحبیھا من النار" اللہ عزوجل نے اس کا نام فاطمہ اس لئے رکھا کہ اسے اور اس سے عقیدت رکھنے والوں کو نار دوزخ سے آزاد فرمایا" رواہ الخطیب عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما" حضور کے جد مادری یعنی نانا وہب جس کے معنے عطاؤ بخشش ان کا قبیلہ بنی زہرا جس کا حاصل چمک تابش۔ جدۂ مادری یعنی نانی صاحبہ برّہ یعنی نکوکار" کما ذکرہ ابن ھشام فی سیرتہ" بھلا یہ تو خاص اصول ہیں دودھ پلانے والیوں کو دیکھئے پہلی مرضعہ ثویبہ کہ ثواب سے ہم اشتقاق اور اس فضل الٰہی سے پوری بہرہ ور حضرت حلیمہ بنت عبد اللہ بن حارث رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اشج عبد القیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا" ان فیک لخصلتین یحبھا اللہ ورسولہ الحلم والاناۃ" تجھ میں دو خصلتیں ہیں خدا ورسول کو پیاری ورنگ اور بردباری۔ ان کا قبیلہ بنی سعد کہ سعادت ونیک طالعی ہے شرف اسلام وصحابیت سے مشرف ہوئیں کما بینہ الامام مغلطائی فی جزء حافل سماہ التحفۃ" الجسیمہ فی اثبات

اسلام حلیمہ" جب روز حنین حاضر بارگاہ ہوئی ہیں حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ان کے لئے قیام فرمایا اور اپنی چادر انور بچھایا" کما فی الاستیعاب عن عطاء بن یسار" ان کے شوہر جن کا شیر حضور نے نوش فرمایا۔ حارث سعدی یہ بھی شرف اسلام وصحبت سے مشرف ہوئے حضور اقدس صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی قدمبوسی کو حاضر ہوئے تھے راہ میں قریش نے کہا اے حارث تم اپنے بیٹے کی تو سنو وہ کہتے ہیں مُردے جئیں گے اور اللہ نے دو گھر جنت و نار بنا رکھے ہیں انہوں نے حاضر ہو کر عرض کی کہ اے میرے بیٹے حضور کی قوم حضور کی شاکی ہیں فرمایا ہاں میں ایسا فرماتا ہوں اور اے میرے باپ جب وہ دن آئے گا تو میں تمہارا ہاتھ پکڑ کر بتا دوں گا کہ دیکھو یہی دن ہے یا نہیں جس کی میں خبر دیتا تھا یعنی روز قیامت، حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ بعد اسلام اس ارشاد کو یاد کرکے کہا کرتے اگر میرے بیٹے میرا ہاتھ پکڑیں گے تو انشاء اللہ تعالیٰ نہ چھوڑیں گے جب تک مجھے جنت میں داخل نہ فرمالیں" رواہ یونس بن بکیر" حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں" اصدقہا حارث وھمام" سب ناموں میں زیادہ سچے نام حارث وہمام" رواہ البخاری فی الادب المفرد والبوداؤد والنسائی عن ابی الجشمی" رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضور کے رضاعی بھائی جو پستان شریک تھے جن کے لئے حضور سید العادلین صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پستان چپ چھوڑ دیتے عبد اللہ سعدی یہ بھی مشرف باسلام وصحبت ہوئے" کما عند ابن سعد فی مرسل صحیح الاسناد" حضور کی رضاعی بڑی بہن کہ حضور کو گود میں کھلاتیں سینے پر لٹا کر دعائیہ اشعار عرض کرتیں سلاتیں اسی لئے وہ بھی حضور کی ماں کہلاتیں شیما سعدیہ یعنی نشان والی علامت والی جو دور سے چمکے یہ بھی مشرف باسلام وصحابیت ہوئیں رضی اللہ تعالیٰ عنہا حضرت حلیمہ حضور پُر نور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو گود میں لئے راہ میں جاتی تھیں تین نوجوان کنواری لڑکیوں نے وہ خدا بھاتی صورت دیکھی جوش محبت سے اپنی پستانیں دہن اقدس میں رکھیں تینوں کے دودھ اُتر آیا تینوں پاکیزہ بیبیوں کا نام عاتکہ تھا عاتکہ کے معنے زن شریفہ رئیسہ کریمہ سراپا عطر آلود تینوں قبیلہ بنی سُلیم سے تھیں کہ سلامت سے مشتق اور اسلام سے ہم اشتقاق ہے" ذکرہ ابن عبد البر فی الاستیعاب" بعض علما نے حدیث" انا ابن العواتك من سلیم" کو اسی معنے پر محمول کیا" نقلہ السہیلی"

اقول الحق کسی نبی نے کوئی آیت وکرامت ایسی نہ پائی کہ ہمارے نبی اکرم نبی الانبیاء صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیہم وسلم کو اس کی مثل اور اس سے اشمل عطا نہ ہوئی یہ اس مرتبہ کی تکمیل تھی کہ مسیح کلمۃ اللہ صلوات اللہ تعالیٰ وسلامہ علیہ کو بے باپ کے کوآری بتول کے پیٹ سے پیدا کیا حبیب اشرف بریۃ اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لئے تین کوآری عفیفہ لڑکیوں کے پستان میں دودھ پیدا فرمایا۔

؎ انچہ خوباں ہمہ دارند تو تنہا داری۔ وصلی اللہ تعالیٰ علیک وعلیہم وبارک وسلم۔ امام ابو بکر بن العربی فرماتے ہیں" لم ترضعہ مرضعۃ الا اسلمت" سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو جتنی بیبیوں نے دودھ پلایا سب اسلام لائیں" ذکرہ فی کتابہ سراج المریدین" بھلا یہ دودھ پلانا تھا کہ اس میں بھی جزئیت

ہے مرضعہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا نام پاک برکت اور ام ایمن کینت کہ یہ بھی یمن و برکت وراستی وقوت۔ یہ اجلّہ صحابیات سے ہوئیں" رضی اللہ تعالیٰ عنہن" سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم انہیں فرماتے "انت امی بعد امی" تم میری ماں کے بعد میری ماں ہو۔ راہ ہجرت میں انہیں پیاس لگی آسمان سے نورانی رسّی میں ایک ڈول اُترا پی کر سیراب ہوئیں پھر کبھی پیاس نہ معلوم ہوئی سخت گرمی میں روزے رکھتیں اور پیاس نہ ہوتی" رواہ ابن سعد عن عثمٰن بن القاسم" پیدا ہوتے وقت جنہوں نے حضور اقدس صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو اپنے ہاتھوں پر لیا ان کا نام پاک تو دیکھیے سفا" رواہ ابونعیم عنھما" یہ حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی والدہ ماجدہ وصحابیہ جلیلہ ہیں۔ اور ایک بی بی کہ وقت ولادت اقدس حاضر تھیں فاطمہ بنت عبداللہ ثقفیہ یہ بھی صحابیہ ہیں رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔ آے چشم انصاف کیا ہر تعلق ہر علاقہ میں ان پاک مبارک ناموں کا اجتماع محض اتفاقی بطور جزاف تھا کلا واللہ بلکہ عنایت ازلی نے جان جان کر یہ نام رکھے دیکھ دیکھ کر یہ لوگ چنے پھر محل غور ہے جو اس نور پاک کو بُرے نام والوں سے بچائے وہ اسے بُرے کام والوں میں رکھے گا اور برا کام بھی کونسا معاذ اللہ شرک وکفر حاشا ثم حاشا اللہ اللہ دائیاں مسلمان کھلائیاں مسلمان مگر خاص جن پاک مبارک پیٹوں میں محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے پاؤں پھیلائے جن طیب مطیب خونوں سے اس نورانی جسم میں ٹکڑے آئے وہ معاذ اللہ چنیں وچناں حاش للہ کیونکر گوارا ہو۔

ع خدا دیکھا نہیں قدرت سے جانا ع ما بندۂ عشقیم ودگر ہیچ ندانیم فائدہ ظاہرہ باللہ ابوین کریمین رضی اللہ عنہما یہی طریقہ انیقہ اعنی نجات نجات نجات کہ ہم نے بتوفیقہ تعالےٰ اختیار کیا تنوع مسالک پر مختار اجلۂ ائمۂ کبار واعاظم علمائے نامدار ہے

ازانجملہ (۱) امام ابوحفص عمر بن احمد بن شاہین جن کی علوم دینیہ میں تین سو تیس تصانیف ہیں ازانجملہ تفسیر ایک ہزار جزء میں اور مسند حدیث ایک ہزار تین جزء میں (۲) شیخ المحدثین احمد بن خطیب علی البغدادی (۳) حافظ الشان محدث باہر امام القاسم علی بن حسن ابن عساکر (۴) امام اجل ابوالقاسم عبدالرحمٰن بن عبداللہ سہیلی صاحب الروض (۵) حافظ الحدیث امام محب الدین طبری کہ علماء فرماتے ہیں بعد امام نودی کے ان کا مثل علم حدیث میں کوئی نہ ہوا (۶) امام علامہ ناصر الدین ابن المنیر صاحب شرف المصطفٰے صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم (۷) امام حافظ الحدیث ابوالفتح محمد بن سید الناس صاحب عیون الاثر (۸) علامہ صلاح الدین صفدی (۹) حافظ الشان شمس الدین محمد ابن ناصر الدین دمشقی (۱۰) شیخ الاسلام حافظ الشان امام شہاب الدین احمد ابن حجر عسقلانی (۱۱) امام حافظ الحدیث ابوبکر محمد بن عبداللہ اشبیلی ابن العربی مالکی (۱۲) امام ابوالحسن علی بن محمد ماوردی بصری صاحب الحاوی الکبیر (۱۳) امام ابوعبداللہ محمد بن خلف اُبّی مالکی شارح صحیح مسلم (۱۴) امام ابوعبداللہ محمد بن احمد بن ابی بکر قرطبی صاحب تذکرہ (۱۵) امام المتکلمین فخر المدققین فخر الدین محمد بن عمر الرازی (۱۶) امام علامہ شرف الدین مناوی (۱۷) خاتم الحفاظ مجدد القرن العاشر امام جلال الملۃ والدین عبدالرحمٰن ابن ابی سیوطی۔

(۱۸) امام حافظ شہاب الدین احمد بن حجر ہیثمی مکی صاحب افضل القریٰ وغیرہ (۱۹) شیخ نورالدین علی بن الجزار مصری صاحب رسالہ تحقیق آمال الراجین فی ان والدی المصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بفضل اللہ تعالیٰ فی الدین من النار (۲۰) علامہ ابوعبداللہ محمد بن ابی شریف حسنی تلمسانی شارح شفا شریف (۲۱) علامہ محقق سنوسی (۲۲) امام اجل عارف باللہ سیدی عبدالوہاب شعرانی صاحب الیواقیت والجواہر (۲۳) علامہ احمد بن محمد بن علی بن یوسف فاسی صاحب مطالع المسرات شرح دلائل الخیرات (۲۴) خاتمۃ المحققین علامہ محمد بن عبدالباقی زرقانی شارح المواہب (۲۵) امام اجل فقیہ اکمل محمد کردری بزازی صاحب المناقب (۲۶) زین الفقہ علامہ محقق زین الدین بن نجیم مصری صاحب الاشباہ والنظائر (۲۷) سید شریف علامہ احمد حموی صاحب غمز العیون والبصائر (۲۸) علامہ حسین بن محمد بن حسن دیار بکری صاحب الخمیس فی انفس نفیس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم (۲۹) علامہ محقق شہاب الدین احمد خفاجی مصری صاحب نسیم الریاض (۳۰) علامہ طاہر فتنی صاحب مجمع بحار الانوار (۳۱) شیخ شیوخ علماء الہند مولانا عبدالحق محدث دہلوی (۳۲) علامہ .......... صاحب کنز الفوائد (۳۳) مولانا بحرالعلوم ملک العلماء عبدالعلی صاحب فواتح الرحموت (۳۴) علامہ سید احمد مصری طحطاوی محشی درمختار (۳۵) علامہ سید ابن عابدین امین الدین محمد آفندی شامی صاحب ردالمحتار وغیرہم من العلماء الکبار والمحققین الاخیار علیہم رحمۃ الملک العزیز الغفار ان سب حضرات کے اقوال طیبہ اس وقت فقیر کے پیش نظر ہیں مگر فقیر نے یہ سطور نہ مجرد نقل اقوال کے لئے لکھیں نہ مباحث طے کرده علمائے عظام خصوصًا امام جلیل جلال سیوطی کے ایراد کو بلکہ مقصود اس مسئلہ جلیلہ پر چند دلائل جمیلہ کا سنانا اور بتصدق کفش برادری علماء جو فیوض تازہ قلب فقیر پر فائض ہوئے انتفاع برادران دینی کے لئے ان کا ضبط تحریر میں لانا کہ شاید مصطفےٰ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کہ تمام جہان سے اکرم وارحم وابرّ واوفی ہیں محض اپنے کرم سے نظر قبول فرمائیں اور نہ کسی صلے میں بلکہ اپنے خالص فضل کے صدقے میں اس عاجز بیچارہ بیکس بے یار کا ایمان حفظ فرماکر دارین میں عذاب وعقاب سے بچائیں ع۔ بر کریماں کارہا دشوار نیست۔ پھر یہ بھی ان اکابر کا ذکر ہے جن کی تصریحات خاص اس مسئلہ جزیہ میں موجود ورنہ بنظر کلیت نگاہ کیجئے تو امام حجۃ الاسلام محمد محمد غزالی وامام اجل امام الحرمین وامام ابن السمعانی، امام کیا ہراسی وامام اجل قاضی ابوبکر باقلانی حتی کہ خود امام مجتہد سیدنا امام شافعی کی نصوص قاہرہ موجود ہیں جن سے تمام آبا وامہات اقدس کا ناجی ہونا کالشمس والامس روشن وثابت ہے بلکہ بالاجماع تمام ائمہ اشاعرہ اور ائمہ ماتریدیہ سے مشائخ بخارا سب کا یہی مقتضائے مذہب ہے۔ "کما لا یخفی علی من لہ اجالۃ نظر فی علی الاصولین" امام سیوطی سبل النجاۃ میں فرماتے ہیں: "مال الی ان اللہ تعالیٰ احیاھما حتی آمنا بہ طائفۃ من الائمۃ وحفاظ الحدیث" کتاب الخمیس میں کتاب مستطاب الدرج المنیفہ فی الآبا الشریفہ سے نقل کرتے ہیں: "ذھب جمع کثیر من الائمۃ الاعلام الی ان ابوی النبی صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ناجیان محکوم لھما بالنجاۃ فی الآخرۃ وھم اعلم الناس باقوال من خالفھم

قال: یزد لك ولا یقصرون عنهم فی الدرجة ومن احفظ الناس للاحادیث والآثار وانقد الناس بالادلة التی استدل بها اولئك فانهم جامعون لانواع العلوم ومتطلعون من الفنون خصوصًا الاربعة التی استمدّ منها هذه المسألة فلانظن بهم انهم لم یقفوا علی الاحادیث التی استدل بها اولئك معاذ الله بل وقفوا علیها وخاضوا غمرتها واجابوا عنها بالاجوبة المرضیة التی لایردها منصف واقاموا لما ذهبوا الیه ادلة قاطعة کالجبال الرواسی اھ

مختصراً خلاصہ یہ کہ جمع کثیر اکابر ائمہ واجلۂ حفاظ حدیث جامعان انواع علوم وناقدان روایات ومفہوم کا مذہب یہی ہے کہ ابوین کریمین ناجی ہیں ان اعاظم ائمہ کی نسبت یہ گمان بھی نہیں ہوسکتا کہ وہ ان احادیث سے غافل تھے جن سے اس مسئلہ میں خلاف پر استدلال کیا جاتا ہے معاذ اللہ ایسا نہیں بلکہ وہ ضرور ان پر واقف ہوئے اور تہہ تک پہنچے اور ان سے وہ پسندیدہ جواب دیئے جنہیں کوئی انصاف والا رد نہ کرے گا اور نجات والدین شریفین پر دلائل قاطعہ قائم کیں جیسے مضبوط جمے ہوئے پہاڑ کہ کسی کے ہلائے نہیں ہل سکتے بلکہ علامہ زرقانی شرح مواہب میں ائمہ قائلین نجات کے اقوال وکلمات ذکر کرکے فرماتے ہیں "ھذا ما وقفنا علیہ من نصوص علمائنا ولم نر لغیرھم مایخالفہ الامایشم من نفس ابن وحیة وقد تکفل بردہ القرطبی" یہ ہمارے علماء کے وہ نصوص ہیں جن پر میں واقف ہوا اور ان کے غیر سے کہیں اس کا خلاف نظر نہ آیا سوا ایک بوئے خلاف کے جو ابن وحیہ کے کلام سے پائی گئی اور امام قرطبی نے بروجہ کافی اس کا رد کردیا تاہم بات وہی ہے جو امام جلیل سیوطی نے فرمائی "ثم انی لم ادع ان المسألة اجماعیة بل ھی مسألة ذات خلاف حکمھا کحکم سائر المسائل المختلف فیھا غیر انی اخترت اقوال القائلین بالنجاة لانہ الانسب لھذا المقام اھ وقال فی الدرج بعد ما درج واندرج فی الدرج الفریقان ائمة اکابر اجلاء"

اقول تحقیق یہ کہ طالب تحقیق مرہون دست دلیل ہے ابتداءً ظواہر بعض آثار سے جو ظاہر بعض انظار ہوا ظاہر تھا کہ ان سے جوابات شافیہ اور اس پر دلائل وافیہ قائم و مستقیم چارہ کار قبول وتسلیم بالا اقل سکوت وتعظیم اللہ الہادی الی صراط المستقیم **عائدۂ زاہرہ** امام ابونعیم دلائل النبوۃ میں بطریق محمد بن شہاب الزہری ام سماعہ اسماء بنت ابی رہم وہ اپنی والدہ سے راوی ہیں حضرت آمنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے انتقال کے وقت حاضر تھی محمد صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کم سن بچے کوئی پانچ برس کی عمر شریف ان کے سرہانے تشریف فرما تھے حضرت خاتون نے اپنے ابن کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی طرف نظر کی پھر کہا ؎

بارک فیک اللہ من غلام     یا ابن الذی من حومة الحمام
نجا بعون الملک المنعام     فودی غداة الضرب بالسھام
بمائة من الابل السوام     وان صح ما ابصرت فی المنام
فانت مبعوث الی الانام     تبعث فی الحل وفی الحرام

بتعث فی التحقیق والاسلام　　دین ابیک البرا براھام
فاللہ نہاک عن الاصنام　　ان لا تو الیہا مع الاقوام

اے ستھرے لڑکے اللہ تجھ میں برکت رکھے اے بیٹے ان کے جنہوں نے مرگ کے گھیرے سے نجات پائی بڑے انعام والے بادشاہ اللہ عزوجل کی مدد سے جس صبح کو قرعہ ڈالا گیا۔ دبلند اونٹ ان کے فدیہ میں قربان کئے گئے۔ اگر وہ ٹھیک اترا جو میں نے خواب دیکھا ہے تو تو سارے جہان کی طرف پیغمبر بنایا جائے گا حل حرم سب کو تیری رسالت شامل ہوگی حق واسلام کے ساتھ بھیجا جائے گا جو تیرے نکوکار باپ ابراہیم کا دین ہے میں اللہ کی قسم دیکر تجھے بتوں سے منع کرتی ہوں کہ قوموں کے ساتھ ان کی دوستی نہ کرنا۔ حضرت خاتون آمنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی اس پاک مبارک وصیت میں جو فراق دنیا کے وقت اپنے ابن کریم علیہ افضل الصلاۃ والتسلیم کو بحمد اللہ تعالیٰ توحید ورد شرک تو آفتاب کی طرح روشن ہے اور اس کے ساتھ دین اسلام ملت پاک ابراہیم علیہ الصلاۃ والتسلیم کا بھی پورا اقرار اور ایمان کامل کسے کہتے ہیں پھر اس سے بالاتر حضور پرنور سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی رسالت کا بھی اعتراف موجود اور وہ بھی بیان بعثت عامہ کے ساتھ وللہ الحمد۔

اقول "وکلمۃ ان ان کانت المشك فھو غایۃ المنتھی اذذاك ولا تکلیف فوقہ والا فقد علم مجیبھا ایضا للتحقیق لیکون کالدلیل علی ثبوت الجزاء وتحققہ کقولہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم لام المؤمنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا رائیتك فی المنام ثلث لیال یجیٔ بك الملك فی سرقۃ من حریر فقال لی ھذہ امراتك فکشفت عن وجھك الثوب فاذا انت ھی فقلت ان یکن ھذا من عند اللہ یمضہ رواہ الشیخان عنھا رضی اللہ تعالیٰ عنھما" اس کے بعد فرمایا۔ "کل حی میت وکل جدید بال وکل کبیر یفنی وانا میتۃ وذکری باق وقد ترکت خیرا وولدت طھرا" ہر زندے کو مرنا ہے اور ہر نئے کو پرانا ہونا اور کوئی کیسا ہی بڑا ہو ایک دن فنا ہونا ہے میں مرتی ہوں اور میرا ذکر خیر ہمیشہ رہے گا میں کیسی خیر عظیم چھوڑ چکی ہوں اور کیسا ستھرا پاکیزہ مجھ سے پیدا ہوا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یہ کہا اور انتقال فرمایا صلی اللہ تعالیٰ علی ابنہا الکریم وذویہ وبارک وسلم اور یہ ان کی فراست ایمانی اور پیشین گوئی نورانی قابل غور ہے کہ میں انتقال کرتی ہوں اور میرا ذکر خیر ہمیشہ باقی رہے گا عرب وعجم کی ہزاروں شاہزادیاں بڑی بڑی تاج والیاں خاک کا پیوند ہوئیں جن کا نام تک کوئی نہیں جانتا مگر اس پاک طیبہ خاتون کے ذکر خیر سے مشارق ومغارب ارض میں محافل ومجالس انس وقدس میں زمین و آسمان گونج رہے ہیں اور ابدالآباد تک گونجیں گے وللہ الحمد عبارت قاھرہ سید شریف مصری حواشی دُر میں ناقل کہ ایک عالم رات بھر مسئلہ ابوین کریمین رضی اللہ تعالیٰ عنہما میں متفکر رہے کہ کیونکر تطبیق اقوال ہو اسی فکر میں چراغ پر جھک گئے کہ بدن جل گیا صبح ایک لشکری آیا کہ میرے یہاں آپ کی دعوت ہے راہ میں

ایک ترہ فروش ملے کہ اپنی دکان کے آگے باٹ ترازو لیے بیٹھے ہیں انہوں نے اٹھکر ان عالم کے گھوڑے کی باگ پکڑی اور یہ اشعار پڑھے ۔

آمنت ان ابا النبی و امہ ۔۔۔ احیاہما الحی القدیر البارئ
حتی لقد شہدا برسالتہ ۔۔۔ صدق فذاک کرامۃ المختار
وبہ الحدیث ومن یقول بضعفہ ۔۔۔ فہو الضعیف عن الحقیقۃ عار

یعنی میں ایمان لایا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ماں باپ کو اس زندۂ ابدی قادر مطلق خالق عالم جل جلالہ نے زندہ کیا یہاں تک کہ ان دونوں نے حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی پیغمبری کی گواہی دی ۔ اے تصدیق کر کہ یہ مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے اعزاز کے واسطے ہے اور اس باب میں حدیث وارد ہوئی جو اسے ضعیف بتائے وہ آپ ہی ضعیف اور علم حقیقت سے خالی ہے ۔ یہ اشعار سنا کر ان عالم سے فرمایا اے شیخ انہیں لے اور نہ رات کو جاگ نہ اپنی جان کو فکر میں ڈال کہ تجھے چراغ جلا دے ہاں جہاں جارہا ہے وہاں جا کر لقمۂ حرام کھانے میں آئے ان کے اس فرمانے سے وہ عالم بیخود ہو کر رہ گئے پھر انہیں تلاش کیا پتا نہ پایا اور دوکانداروں سے پوچھا کسی نے نہ پہچانا سب بازار والے بولے یہاں تو کوئی شخص بیٹھتا ہی نہیں وہ عالم اس عالم ربانی ہادی غیب کی ہدایت سنکر مکان کو واپس آئے لشکری کے یہاں تشریف نہ لے گئے ۔ انہیے اے شخص یہ عالم برکت علم نظر عنایت سے ملحوظ تھے کہ غیب سے کسی ولی کو بھیجکر انہیں ہدایت فرما دی خوف کر کہ تو اس ورطہ میں پڑ کر معاذ اللہ کہیں مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا باعث ایذا نہ ہو جس کا نتیجہ معاذ اللہ بڑی آگ دیکھنا ہوا اللہ عز وجل ظاہر و باطن میں مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی سچی محبت سچا ادب روزی فرمائے اور اسباب مقت وحجاب وبیزاری وعتاب سے بچائے آمین آمین آمین یا ارحم الراحمین ارحم فاقتنا یا ارحم الراحمین ارحم عجزنا یا ارحم الراحمین ارحم ضعفنا تبرانا من حولنا الباطل وقوتنا العاطلۃ والتجاءنا الی حولک العظیم وطولک القدیم وشہدنا بان لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم واخر دعونا ان الحمد للہ رب العلمین وصلی اللہ تعالیٰ علی سیدنا ومولانا محمد واٰلہ وصحبہ وذویہ اجمعین امین ۔ الحمد للہ یہ موجز رسالہ اواخر شوال المکرم ۱۳۱۵ھ کے چند جلسوں میں تمام اور بلحاظ تاریخ شمول الاسلام لاصول الرسول الکرام[1] نام ہوا واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم ۔

---

[1] بضم الکاف بمعنی الکریم صفۃ الرسول اور بکسر یا جمع الکریم نعت لاصول ۱۲

# التحبیر بباب التدبیر

۱۳۰۵ھ

## آرائش کلام مسئلہ تدبیر کے بارے میں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

## مسئلہ

مسئولہ مولوی اللہ یار خاں صاحب۔ ۲۰ ذی الحجہ ۱۳۰۵ھ

کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ میں کہ خالد یہ عقیدہ رکھتا ہے کہ جو کچھ کام بھلا یا برا ہوتا ہے سب خدا کی تقدیر سے ہوتا ہے۔ اور تدبیرات کو کار دینوی و اخروی میں امر مستحسن اور بہتر جانتا ہے۔ ولید خالد کو بوجہ مستحسن جاننے تدبیرات کے کافر کہتا ہے۔ بلکہ اسے کافر سمجھ کر سلام و جوابِ سلام بھی ترک کردیا۔ اور کہتا ہے کہ تدبیر کوئی چیز نہیں، بالکل واہیات ہے اور جو اشخاص اپنے اطفال کو پڑھاتے لکھاتے ہیں۔ (خواہ عربی خواہ انگریزی) وہ جھک مارتے ہیں، گوہ کھاتے ہیں، کیوں کہ پڑھنا لکھنا تدبیر میں داخل ہے پس ولید نے خالد کو جو کافر کہا تو وہ کافر ہے یا نہیں؟ اور نہیں ہے تو کہنے والے کے لئے کیا گناہ و تعزیر ہے۔ بینوا توجروا۔

## الجواب

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَلحَمدُ لِلّٰہِ الَّذِی قَدَّرَ الکَائِنَات۔ وَرَبَطَ بِالاَسبَابِ المُسَبَّبَات۔ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلیٰ سَیِّدِ المتوکلین۔ سِرًّا وَجَهْرًا، وَاِمَامِ العَالِمِیْنَ وَالمُدَبِّرَاتِ اَمْرًا، وَعَلیٰ اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ الَّذِیْنَ بَاطِنُهُمْ تَوَکُّلٌ، وَظَاهِرُهُمْ فِی الکَدِّ والعمل[1]

---

[1] تمام تعریف اللہ کے لئے جس نے تمام ہونے والی چیزیں مقدر فرمائیں اور مسببات کا اسباب سے ربط رکھا اور درود و سلام

بے شک خالد سچا، اور اس کا یہ عقیدہ خاص اہل حق کا عقیدہ ہے۔

فی الواقع عالم میں جو کچھ ہوتا ہے سب اللہ جلّ جلالہ کی تقدیر سے ہے۔

قَالَ تعالیٰ:- کُلُّ صَغِیْرٍ وَّکَبِیْرٍ مُّسْتَطَرٌ ۝ (ہر چھوٹی بڑی چیز لکھی ہوئی ہے — کنزالایمان)

وقال تعالیٰ:- وَکُلَّ شَیْءٍ اَحْصَیْنٰہُ فِیْٓ اِمَامٍ مُّبِیْنٍ ۝ (اور ہر چیز ہم نے گن رکھی ہے ایک بتانے والی کتاب میں — کنزالایمان پ۲۲ یٰسٓ ع ۱۔ آیت ۱۲)

وَقال تعالیٰ:- وَلَا رَطْبٍ وَّلَا یَابِسٍ اِلَّا فِیْ کِتٰبٍ مُّبِیْنٍ ۝ (اور نہ کوئی تر اور نہ کوئی خشک جو ایک روشن کتاب میں لکھا نہ ہو) (کنزالایمان پ۷ ع ۱۳، انعام ۵۹)

اِلٰی غَیْرِ ذٰلِکَ مِنَ الْاٰیَاتِ وَالْاَحَادِیْثِ (اس کے علاوہ اور بھی آیات و احادیث ہیں۔ م)

مگر تدبیر زنہار معطل نہیں۔ دنیا عالم اسباب ہے۔ رب جلّ مجدہ نے اپنی حکمت بالغہ کے مطابق اس میں مُسَبَّبَات کو اسباب سے ربط دیا۔ اور سُنَّتِ الٰہیہ جاری ہوئی کہ سبب کے بعد مُسَبَّب پیدا ہو۔ جس طرح تقدیر کو بھول کر تدبیر پر پھولنا، کفار کی خصلت ہے، یوہیں تدبیر کو محض عَبَث و مطرود و فضول و مردود بتانا کسی کھلے گمراہ یا سچے مجنون کا کام ہے۔ جس کی رُو سے صدہا آیات و احادیث سے اعراض، اور انبیا و صحابہ و ائمہ و اولیا سب پر طعن و اعتراض لازم آتا ہے۔ حضراتِ مرسلین صَلَوٰاتُ اللہِ تَعَالٰی وَسَلَامُہٗ عَلَیْہِمْ اَجْمَعِیْنَ سے زیادہ کس کا توکل، اور ان سے بڑھ کر تقدیر الٰہی پر کس کا ایمان، پھر وہ بھی ہمیشہ تدبیر فرماتے۔ اور اس کی راہیں بتاتے۔ اور خود کسب حلال میں سعی کر کے رزقِ طیّب کھاتے۔

(۱) داؤد علیہ الصلوٰۃ والسلام زرہیں بناتے، قال اللہ تعالیٰ:- (اللہ تعالیٰ نے فرمایا)

وَعَلَّمْنٰہُ صَنْعَۃَ لَبُوْسٍ لَّکُمْ لِتُحْصِنَکُمْ مِّنْ بَاْسِکُمْ فَھَلْ اَنْتُمْ شٰکِرُوْنَ ۝

(اور ہم نے اسے تمہارا ایک پہناوا بنانا سکھایا کہ تمہیں آنچ سے بچائے۔ تو کیا تم شکر کرو گے۔)

(کنزالایمان پ۱۷ انبیاء ع۶ آیت ۸۰)

(۲) وقالَ تعالیٰ:- وَاَلَنَّا لَہُ الْحَدِیْدَ اَنِ اعْمَلْ سٰبِغٰتٍ وَّقَدِّرْ فِی السَّرْدِ وَاعْمَلُوْا صَالِحًا اِنِّیْ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِیْرٌ ۝

(اور ہم نے اس کے لئے لوہا نرم کیا کہ وسیع زرہیں بنا اور بنانے میں اندازے کا لحاظ رکھ۔ اور تم سب نیکی کرو۔ بے شک میں تمہارے کام دیکھ رہا ہوں۔) (کنز پ۲۲ سبا ع ۲، آیت ۱۰، ۱۱)

(۳) موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے دس برس شعیب علیہ الصلوٰۃ والسلام کی بکریاں اُجرت پر چرائیں۔

---

خفیہ اور علانیہ توکل کرنے والوں کے سردار اور تمام عالموں اور ان کے امام پر جو کام کی تدبیر کرنیوالے ہیں اور ان کی آل و اصحاب پر جن کا باطن متوکل ہے اور ان کا ظاہر محنت و عمل میں لگا ہوا ہے۔ م

قال تعالیٰ ۔ قَالَ اِنِّیْٓ اُرِیْدُ اَنْ اُنْكِحَكَ اِحْدَى ابْنَتَیَّ هٰتَیْنِ عَلٰٓى اَنْ تَاْجُرَنِیْ ثَمٰنِیَ حِجَجٍ فَاِنْ اَتْمَمْتَ عَشْرًا فَمِنْ عِنْدِكَ وَمَآ اُرِیْدُ اَنْ اَشُقَّ عَلَیْكَ سَتَجِدُنِیْٓ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ مِنَ الصّٰبِرِیْنَ ۰ قَالَ ذٰلِكَ بَیْنِیْ وَبَیْنَكَ اَیَّمَا الْاَجَلَیْنِ قَضَیْتُ فَلَا عُدْوَانَ وَاللّٰهُ عَلٰى مَا نَقُوْلُ وَكِیْلٌ ۰ فَلَمَّا قَضٰى مُوْسَى الْاَجَلَ وَسَارَ بِاَهْلِهٖٓ الآیۃ ۔

(کہا میں چاہتا ہوں کہ اپنی دونوں بیٹیوں میں سے ایک تمہیں بیاہ دوں اس مہر پر کہ تم آٹھ برس میری ملازمت کرو ۔ پھر اگر پورے دس برس کر دو تو تمہاری طرف سے ہے ۔ اور تمہیں مشقت میں ڈالنا نہیں چاہتا قریب ہے ۔ انشاءاللہ تم مجھے نیکوں میں پاؤ گے موسیٰ نے کہا یہ میرے اور آپ کے درمیان اقرار ہو چکا میں ان دونوں میں جو میعاد پوری کر دوں تو مجھ پر کوئی مطالبہ نہیں ۔ اور ہمارے اس کہے پر اللہ کا ذمہ ہے ۔ پھر جب موسیٰ نے اپنی میعاد پوری کر دی اور اپنی بیوی کو لے کر چلا ----)

(کنز پ۲۰ قصص ۔ ع ۶ و ۷ ، آیت ۲۷، ۲۸، ۲۹)

خود حضور پر نور سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم حضرت اُم المؤمنین خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا مال بطور مُضَاربت[1] لے کر شام کو تشریف فرما ہوئے ———— حضرت امیر المؤمنین عثمان غنی و حضرت عبد الرحمٰن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہما بڑے نامی گرامی تاجر تھے ———— حضرت امام اعظم قدس سرہٗ الاکرم بزازی کرتے ———— بلکہ ولید منکرِ تدبیر، خود کیا تدبیر سے خالی ہوگا؟ ہم نے فرض کیا کہ وہ زراعت، تجارت، نوکری، حرفت کچھ نہ کرتا ہو آخر اپنے لئے کھانا پکاتا یا پکواتا ہوگا ———— آٹا پیسنا، گوندھنا، پکانا، یہ کیا تدبیر نہیں؟ یہ جانے دیجئے اگر بغیر اس کے سوال یا اشارہ وایما کے خود بخود پکی پکائی اسے مل جاتی ہوتا ہم نوالہ بنانا، منہ تک لانا چبانا، نگلنا یہ بھی تدبیر ———— تدبیر کو معطل کرے تو اس سے بھی باز آئے کہ تقدیر الٰہی میں زندگی لکھی ہے بے کھائے جئے گا، یا قدرت الٰہی سے پیٹ بھر جائے گا یا خود بخود کھانا معدے میں چلا جائے گا ورنہ ان باتوں سے بھی کچھ حاصل نہ ہوگا کہ مذہب اہلسنت میں نہ پانی پیاس بجھاتا ہے نہ کھانا بھوک کھوتا ہے ———— بلکہ یہ سب اسباب عادیہ ہیں جن سے اللہ تعالےٰ نے مسببات کو مربوط فرمایا ۔ اور اپنی عادتِ جاریہ کے مطابق ان کے بعد سیری و سیرابی فرماتا ہے ———— وہ نہ چاہے تو گھڑے چڑھائے، دھڑیوں[2] کھا جائے کچھ مفید نہ ہوگا ———— آخر مرض استسقاء و جوع البقر[3] میں کیا ہوتا ہے؟ ———— وہی کھانا پانی جو پہلے سیر و سیراب کرتا تھا اب کیوں محض بے کار جاتا ہے ۔ اور اگر وہ چاہے تو بے کھائے پئے بھوک پیاس پاس نہ آئے، جیسے زمانۂ دجّال میں

---

[1] یہ تجارت میں ایک قسم کی شرکت ہے کہ ایک جانب سے مال ہو اور ایک جانب سے کام ۱۲ "بہار شریعت ج ۱۴، ص ۲۰" [2] دھڑی، دس سیر یا پانچ سیر کا وزن ۱۲، مصباحی [3] جوع البقر، اس بیماری میں کتنا بھی کھائے بھوک نہیں جاتی جس طرح استسقاء میں جس قدر بھی پیئے پیاس نہیں جاتی ۔ م

اہل ایمان کی پرورش فرماتے گا۔ اور ملائکہ کا بے آب و غذا زندگی کرنا کسے نہیں معلوم ـــــ مگر یہ انسان میں خرقِ عادت ہے، جس پر ہاتھ، پاؤں توڑ کر بیٹھنا جہل و حماقت ـــــ یہاں تک کہ اگر تقدیر پر بھروسے کا جھوٹا نام کرکے خورد و نوش کا عہد کرلے اور بھوک پیاس سے مرجائے بیشک حرام موت مرے ـــــ اور اللہ تعالیٰ کا گنہگار ٹھہرے۔

مرگ بھی تو تقدیر سے ہے۔ پھر اللہ تعالیٰ نے کیوں فرمایا۔

④ وَلَا تُلْقُوْا بِاَیْدِیْکُمْ اِلَى التَّهْلُكَةِ (پ۲ ر۸) (اپنے ہاتھوں اپنی جان ہلاکت میں نہ ڈالو)

گرچہ مُردن مقدّر است و لے ـــ تو مَرو در دہان اژدہا[1]

ہم نے مانا کہ ولید اپنے دعوے پر ایسا مضبوط ہو کہ یک لخت ترکِ اسباب کرکے پیانِ واثق کرے کہ اصلاً دست و پا نہ ہلائے۔ نہ اشارۃً نہ کنایۃً کسی تدبیر کے پاس جائے گا۔ خدا کے حکم سے پیٹ بھرے تو بہتر، ورنہ مرنا قبول، تاہم اللہ تعالیٰ سے سوال کرے گا، یہ کیا تدبیر نہیں کہ دعا خود مؤثرِ حقیقی کب ہے؟ صرف حصولِ مراد کا ایک سبب ہے۔ اور تدبیر کاہے کا نام ہے؟ ـــــ رب جلّ جلالہٗ فرماتا ہے۔

⑤ وَقَالَ رَبُّكُمُ ادْعُوْنِیْٓ اَسْتَجِبْ لَكُمْ (تمہارے رب نے فرمایا مجھ سے دعا کرو میں قبول کروں گا۔)

وہ قادر تھا کہ بے دعا مراد بخشے، پھر اس تدبیر کی طرف کیوں ہدایت فرمائی؟ اور وہ بھی اس تاکید کے ساتھ کہ حدیث میں حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا۔

**حدیث ۱** من لَّمْ یَدْعُ اللّٰهَ غَضِبَ علیهِ — جو اللہ سے دعا نہ کرے گا اللہ تعالیٰ اس پر غضب فرمائیگا۔

"رواہ الائمۃ احمد فی المسند، و ابوبکر بن ابی شیبہ واللفظ لہ فی المصنف، والبخاری فی الادب المفرد ـــ والترمذی فی الجامع، وابن ماجۃ فی السنن، والحاکم فی المستدرک عَنْ ابی ہُرَیْرَۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ"

بلکہ خلافت و سلطنت و قضا و جہاد و حدود و قصاص وغیرہا یہ تمام امورِ شرعیہ عینِ تدبیر ہیں کہ انتظامِ عالم و ترویجِ دین و دفعِ مفسدین کے لئے اس عالمِ اسباب میں مقرر ہوئے۔

⑥ قال تعالیٰ:۔

اَطِیْعُوا اللّٰهَ وَاَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ وَاُولِی الْاَمْرِ مِنْكُمْ

(حکم مانو اللہ کا اور حکم مانو رسول کا اور ان کا جو تم میں حکومت والے ہیں ـــ کنزالایمان پ۵ ع۵ نساء ۵۹)

⑦ وقال تعالیٰ:۔

وَقَاتِلُوْهُمْ حَتّٰى لَا تَكُوْنَ فِتْنَةٌ وَّیَكُوْنَ الدِّیْنُ كُلُّهٗ لِلّٰهِ

(اور ان سے لڑو یہاں تک کہ کوئی فساد باقی نہ رہے اور سارا دین اللہ کا ہو جائے۔ کنزالایمان پ۹ ع۱۹ انفال ۳۹)

---

[1] اگرچہ موت امرِ مقدر ہے لیکن از خود اژدہوں اور سانپوں کے منہ میں نہ جا۔ م

(۸) وقال تعالیٰ:-

وَلَوْلَا دَفْعُ اللّٰهِ النَّاسَ بَعْضَهُمْ بِبَعْضٍ لَّفَسَدَتِ الْاَرْضُ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ ذُوْفَضْلٍ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ۝

(اور اگر اللہ لوگوں میں بعض سے بعض کو دفع نہ کرے تو ضرور زمین تباہ ہوجائے۔ مگر اللہ سارے جہان پر فضل کرنے والا ہے۔ کنزالایمان بقرہ پ۲ ع ۳۳، آیت ۲۵۱)

(۹) وقال تعالیٰ:-

وَلَوْ لَا دَفْعُ اللّٰهِ النَّاسَ بَعْضَهُمْ بِبَعْضٍ لَّهُدِّمَتْ صَوَامِعُ وَبِيَعٌ وَّصَلَوٰتٌ وَّمَسٰجِدُ يُذْكَرُ فِيْهَا اسْمُ اللّٰهِ كَثِيْرًا ؕ

(اور اللہ اگر آدمیوں میں ایک کو دوسرے سے دفع نہ فرماتا تو ضرور ڈھادی جاتیں خانقاہیں اور گرجا اور کلیسے اور مسجدیں جن میں اللہ کا بکثرت نام لیا جاتا ہے ـــ کنز پ۱۷ ع ۱۳ حج ت ۴۰)

دیکھو صاف ارشاد فرمایا جاتا ہے کہ جہاد اسی لئے مقرر ہوا کہ فتنے فرو ہوں۔ اور دین حق پھیلے اگر یہ نہ ہوتا تو زمین تباہ ہو جاتی اور مسجدیں اور عبادت خانے ڈھائے جاتے۔

(۱۰) وقال تعالیٰ:-

اِلَّا تَفْعَلُوْهُ تَكُنْ فِتْنَةٌ فِى الْاَرْضِ وَفَسَادٌ كَبِيْرٌ ۝

(ایسا نہ کروگے تو زمین میں فتنہ اور بڑا فساد ہوگا ـــ کنز پ۱۰ ع ۶، انفال آیت ۷۳)

فتنہ، کفر کی قوت، اور فساد کبیر، ضعفِ اسلام

(۱۱) وقال تعالیٰ:-

وَلَكُمْ فِى الْقِصَاصِ حَيٰوةٌ يّٰاُولِى الْاَلْبَابِ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ۝

(اور خون کا بدلہ لینے میں تمہاری زندگی ہے اے عقلمندو کہ تم کہیں بچو ـــ کنزالایمان بقرہ پ۲ ع ۷، آیت ۱۷۹)

یعنی خون کے بدلے خون لوگے تو مفسدوں کے ہاتھ رکیں گے۔ اور بے گناہوں کی جانیں بچیں گی۔ اور اسی لئے حد جاری کرتے وقت حکم ہوا کہ مسلمان جمع ہو کر دیکھیں تاکہ موجب عبرت ہو۔

(۱۲) قال تعالیٰ:-

وَلْيَشْهَدْ عَذَابَهُمَا طَآئِفَةٌ مِّنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ۝

(اور چاہیئے کہ ان کی سزا کے وقت مسلمانوں کا ایک گروہ حاضر ہو ـ کنز پ۱۸ نور ع ۱، آیت ۲)

بلکہ اور ترقی کیجئے تو نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ وغیرہا تمام اعمالِ دینیہ خود ایک تدبیر۔ اور رضائے الٰہی و ثواب نامتناہی ملنے، اور عذاب و غضب سے نجات پانے کے اسباب ہیں۔

(۱۳) قال تعالیٰ:-

قَالَ قِيْلَ لِعَلِيِّ بْنِ اَبِیْ طَالِبٍ اِنَّ هٰهُنَا رَجُلاً يَتَكَلَّمُ فِی الْمَشِيئَةِ فَقَالَ يَا عَبْدَ اللّٰهِ خَلَقَكَ اللّٰهُ لِمَا شَاءَ اَوْ شِئْتَ ؟ قَالَ لِمَا شَاءَ قَالَ فَيُمْرِضُكَ اِذَا شَاءَ اَوْ اِذَا شِئْتَ قَالَ بَلْ اِذَا شَاءَ ـ قَالَ فَيُمِيْتُكَ اِذَا شَاءَ اَوْ اِذَا شِئْتَ ؟ قَالَ اِذَا شَاءَ قَالَ فَيُدْخِلُكَ حَيْثُ شَاءَ اَوْ حَيْثُ شِئْتَ ؟ قَالَ حَيْثُ شَاءَ قَالَ وَاللّٰهِ لَوْ قُلْتَ غَيْرَ هٰذَا لَضَرَبْتُ الَّذِیْ فِيْهِ عَيْنَاكَ بِالسَّيْفِ ـ ثُمَّ تَلَا عَلِیٌّ: "وَمَا تَشَاءُوْنَ اِلَّا اَنْ يَّشَاءَ اللّٰهُ هُوَ اَهْلُ التَّقْوٰى وَاَهْلُ الْمَغْفِرَةِ"۔

"مولیٰ علی سے عرض کی گئی کہ یہاں ایک شخص مشیت میں گفتگو کرتا ہے۔ مولیٰ علی نے اس سے فرمایا، اے خدا کے بندے خدا نے تجھے اس لئے پیدا کیا جس لئے اس نے چاہا یا اس لئے جس لئے تو نے چاہا کہا جس لئے اس نے چاہا۔ فرمایا تجھے جب وہ چاہے بیمار کرتا ہے یا جب تو چاہے؟ کہا بلکہ جب وہ چاہے فرمایا تجھے اس وقت وفات دے گا جب وہ چاہے؟ یا جب تو چاہے؟۔ کہا جب وہ چاہے فرمایا تو تجھے وہاں بھیجے گا جہاں وہ چاہے یا جہاں تو چاہے؟ کہا جہاں وہ چاہے۔ فرمایا خدا کی قسم تو اس کے سوا کچھ اور کہتا تو یہ جس میں تیری آنکھیں ہیں یعنی تیرا سر تلوار سے مار دیتا۔ پھر مولیٰ علی نے یہ آیۃ کریمہ تلاوت فرمائی۔ اور تم کیا چاہو مگر یہ کہ اللہ چاہے وہ تقویٰ کا مستحق اور گناہ عفو فرمانے والا ہے"

خلاصہ یہ کہ جو چاہا کیا اور جو چاہے گا کرے گا، بناتے وقت تجھ سے مشورہ نہ لیا تھا۔ بھیجتے وقت بھی نہ لے گا تمام عالم اس کی ملک ہے، اور مالک سے در بارۂ ملک سوال نہیں ہو سکتا۔

ابن عساکر نے حارث ہمدانی سے روایت کی ایک شخص اکرا امیر المومنین مولیٰ علی سے عرض کی، یا امیر المومنین مجھے مسئلہ تقدیر سے خبر دیجئے فرمایا تاریک راستہ ہے اس میں نہ چل ——— عرض کی یا امیر المومنین مجھے خبر دیجئے۔ فرمایا۔ گہرا سمندر ہے اس میں قدم نہ رکھ ——— عرض کی یا امیر المومنین مجھے خبر دیجئے ——— فرمایا۔ اللہ کا راز ہے تجھ پر پوشیدہ ہے اسے نہ کھول، عرض کی یا امیر المومنین مجھے خبر دیجئے۔ فرمایا ——— اِنَّ اللّٰهَ خَالِقُكَ كَمَا شَاءَ اَوْ كَمَا شِئْتَ اللہ نے تجھے جیسا اس نے چاہا بنایا؟ یا جیسا تو نے چاہا؟ عرض کی جیسا اس نے چاہا ——— فرمایا فَيَسْتَعْمِلُكَ كَمَا شَاءَ اَوْ كَمَا شِئْتَ ؟ تو تجھ سے کام ویسا لے گا جیسا کہ وہ چاہے یا جیسا تو چاہے؟ عرض کی جیسا وہ چاہے، فرمایا فَيَبْعَثُكَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ كَمَا شَاءَ اَوْ كَمَا شِئْتَ ؟ تجھے قیامت کے دن جس طرح وہ چاہے اٹھائے گا یا جس طرح تو چاہے؟ کہا جس طرح وہ چاہے ——— فرمایا اَيُّهَا السَّائِلُ تَقُوْلُ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِمَنْ اے سائل تو کہتا ہے کہ نہ طاقت ہے نہ قوت ہے مگر کس کی ذات سے؟ کہا اللہ علی عظیم کی ذات سے؟ ——— فرمایا تو اس کی تفسیر جانتا ہے؟ عرض کی امیر المومنین کو جو علم اللہ نے دیا ہے اس سے مجھے تعلیم فرمائیں ——— فرمایا ——— اِنَّ تَفْسِيْرَهَا لَا يَقْدِرُ عَلٰى طَاعَةِ اللّٰهِ وَلَا يَكُوْنُ قُوَّةٌ فِیْ مَعْصِيَةِ اللّٰهِ فِی الْاَمْرَيْنِ جَمِيْعًا اِلَّا بِاللّٰهِ اس کی تفسیر یہ ہے کہ نہ طاعت کی طاقت نہ معصیت کی قوت، دونوں اللہ ہی کے دیئے سے

ہیں۔ پھر فرمایا۔

"أَيُّهَا السَّائِلُ أَلَكَ مَعَ اللّٰهِ مَشِيَّةٌ أَوْدُوْنَ اللّٰهِ مَشِيَّةٌ، فَإِنْ قُلْتَ إِنَّ لَكَ دُوْنَ اللّٰهِ مَشِيَّةٌ، فَقَدِ اكْتَفَيْتَ بِهَا عَنْ مَشِيَّةِ اللّٰهِ وَإِنْ زَعَمْتَ أَنَّ لَكَ فَوْقَ اللّٰهِ مَشِيَّةً فَقَدِ ادَّعَيْتَ مَعَ اللّٰهِ شِرْكًا فِي مَشِيَّتِهٖ"

اے سائل تجھے خدا کے ساتھ اپنے کام کا اختیار ہے۔ یا بے خدا کے؟ اگر تو کہے کہ بے خدا کے تجھے اختیار حاصل ہے تو تو نے ارادۂ الٰہیہ کی کچھ حاجت نہ رکھی، جو چاہے خود اپنے ارادے سے کرے گا، خدا چاہے یا نہ چاہے اور یہ سمجھے کہ خدا سے اوپر تجھے اختیار حاصل ہے تو تو نے اللہ کے ارادے میں اپنے شریک ہونے کا دعویٰ کیا۔"

پھر فرمایا:۔

"أَيُّهَا السَّائِلُ اللّٰهُ يَشُجُّ وَيُدَاوِيْ فَمِنْهُ الدَّاءُ وَمِنْهُ الدَّوَاءُ أَعَقَلْتَ عَنِ اللّٰهِ أَمْرَهٗ"

اے سائل بے شک! اللہ زخم پہونچاتا ہے اور اللہ ہی دوا دیتا ہے تو اسی سے مرض ہے، اور اسی سے دوا، کیوں تو نے اب تو اللہ کا حکم سمجھ لیا؟

اس نے عرض کی ہاں! حاضرین سے فرمایا ——— اَلْاٰنَ أَسْلَمَ أَخُوْكُمْ فَقُوْمُوْا فَصَافِحُوْهُ ———

اب تمہارا یہ بھائی مسلمان ہوا، کھڑے ہو اس سے مصافحہ کرو۔

پھر فرمایا:۔

"لَوْ أَنَّ عِنْدِيْ رَجُلًا مِنَ الْقَدَرِيَّةِ لَأَخَذْتُ بِرَقَبَتِهٖ ثُمَّ أَزَالُ أَجَؤُهَا حَتّٰى أَقْطَعَهَا فَإِنَّهُمْ يَهُوْدُ هٰذِهِ الْأُمَّةِ وَنَصَارَاهَا وَمَجُوْسُهَا"

"اگر میرے پاس کوئی شخص ہو جو انسان کو اپنے افعال خالق جانتا اور تقدیر الٰہی سے وقوعِ طاقت و معصیت کا انکار کرتا ہو تو میں اس کی گردن پکڑ کر دبوچتا رہوں گا، یہاں تک کہ الگ کاٹ دوں، اس لئے کہ وہ اس امت کے یہودی و نصرانی و مجوسی ہیں۔"

یہودی اس لئے فرمایا کہ ان پر خدا کا غضب ہے اور یہود مغضوب علیہم ہیں، اور نصرانی و مجوسی اس لئے فرمایا کہ نصاریٰ تین خدا مانتے ہیں، مجوسی یزدان و اہرمن دو خالق مانتے ہیں ——— یہ بے شمار خالقوں پر ایمان لا رہے ہیں کہ ہر جن و انس کو اپنے اپنے افعال کا خالق گا رہے ہیں ——— وَالْعِيَاذُ بِاللّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ———

یہ اس مسئلہ میں اجمالی کلام ہے، مگر ان شاء اللہ تعالیٰ کافی ووافی وصافی و شافی جس سے ہدایت والے ہدایت پائیں گے، اور ہدایت اللہ ہی کے ہاتھ ہے ——— وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ وَاللّٰهُ سُبْحٰنَهٗ وَتَعَالٰى أَعْلَمُ۔

# ردبدمذہبان

## رسالہ الشہابی علی خداع الوہابی

**مسئلہ ۶۔** ازشہر جبیب پور ملک کاٹھیاوار، مرسلہ جماعت میمنان، ۸ شوال ۱۳۲۵ھ

حضرات علماء کرام اہل سنت، وارث علوم حضرت رسالت علیہ الصلوٰۃ والتحیہ، اس باب میں کیا فرماتے ہیں۔
ایک شخص مولوی رحیم بخش نامی لاہور کے رہنے والے نے مسلمانوں کے بچوں کی تعلیم کے لئے اردو کی کتابوں کا ایک سلسلہ بنایا ہے جس کا نام "اسلام کی پہلی کتاب" "اسلام کی دوسری کتاب" "اسلام کی تیسری کتاب" وغیرہ رکھا ہے۔ ان کتابوں کا مصنف "اسلام کی دوسری کتاب" کے صـ۳ سطر ۸ میں لکھتا ہے "ان کتابوں میں بعض مقام میں جو لفظ اہل حدیث اور فقہا کا استعمال کیا گیا ہے اس سے نہ اہل حدیث پر طعن مقصود ہے اور نہ فقہا کو مخالف حدیث کا لقب مدنظر ہے۔ بلکہ اہل حدیث سے وہ لوگ مراد ہیں جو صرف صحیح حدیث سن کر یا پڑھکر عمل کرتے ہیں کسی خاص مذہب کے پابند نہیں۔ اور فقہا سے وہ لوگ مراد ہیں جو خاص کتب فقہ اور خاص مذہب امام ابوحنیفہ علیہ الرحمۃ کے پابند ہیں۔ اور اپنے مذہب کی روایت کو زیادہ مانتے ہیں۔ اس اختلاف کو اس سلسلہ میں اس لئے بیان کیا ہے کہ اس زمانہ میں اکثر اہل حدیث اور فقہا کے اختلاف کا زیادہ چرچا ہے۔ اور دونوں فریق کے لوگ بکثرت موجود ہیں۔ اور اس سلسلہ میں عام مسلمانوں کی تعلیم اور اتحاد مقصود ہے۔ اور یہ اختلاف اسی اختلاف کے مشابہ ہے جو قدیم سے صحابہ اور ائمہ دین میں چلا آیا ہے۔ اور کتب فقہ وغیرہا میں اکثر حنفی اور شافعی وغیرہ کے نام سے مذکور ہے۔ اصول دین میں سب متفق، صرف بعض فروع میں مختلف ہیں۔ فروعی اختلاف میں بھی سند رکھتے ہیں۔ غایت یہ ہے کہ کسی کی دلیل قوی ہے اور کسی کی ضعیف۔ اور جو ضعیف پر ہے وہ بھی اپنے نزدیک اس کو قوی سمجھتا ہے غرض ہمیں اس میں نہ تعصب ہے نہ کسی کی مخالفت منظور ہے۔ محض اشاعت دین اور اتباع رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وبارک وسلم مقصود ہے۔

پھر اسی کتاب کے صـ۱۳ سطر ۶ میں لکھتا ہے۔

حیض کی مدت میں علماء کے یہ اقوال ہیں۔ ایک دن رات، دو دن دو رات، تین دن دن رات، سات دن رات
دس دن، پندرہ دن۔ اصل یہ ہے کہ یہ امر ہر عورت کی عادت اور طبیعت پر منحصر ہے۔"
پھر اسی کتاب کے صـ۱۵ سطر ۱۰ میں مرقوم ہے۔
"پانی کی طبیعت پاک ہے تھوڑا ہو یا بہت، بند ہو یا جاری، بو، مزہ بدلنے سے ناپاک ہو جاتا ہے۔"
پھر اسی کتاب کے صـ۲۴ سطر ۸ میں کہتا ہے۔
ظہر کا وقت آفتاب ڈھلنے کے وقت سے اصل سایہ کے سوا ایک مثل تک ہے۔ بعض فقہا کے نزدیک
دوسرے مثل تک بھی رہتا ہے لیکن مکروہ۔"
پھر اسی کتاب کے صـ۵۷ سطر ۵ میں تحریر ہے۔
"جن نمازوں میں قصر کا حکم ہے، یہ ہیں، ظہر، عصر، عشاء، ان میں سنتیں بھی معاف ہیں۔"
پھر اسی کتاب کے صـ۶۳ سطر ۸ میں لکھا ہے۔
"جو شخص خطبہ میں آکر شریک ہو، دو رکعت سنت پڑھ کر بیٹھے۔ جو شخص دوسری رکعت کے قیام سے پیچھے
ملے اس کا جمعہ نہیں ہوتا۔ وہ ظہر پڑھے۔"
پھر اسی کتاب کے صـ۱۱ سطر ۱۳ میں کہتا ہے۔
"اگر ایک دن میں جمعہ اور عید اتفاق سے اکٹھے ہوں تو جمعہ میں رخصت آئی ہے، اگر پڑھے تو بہتر ہے۔"
**پھر مولوی رحیم بخش کی بنائی ہوئی "اسلام کی تیسری کتاب" کے صـ۸۶ میں مسطور ہے۔**
"**طلاق تین قسم پر ہے۔** احسن، جائز، بدعت"
پھر طلاق بدعت کی نسبت اسی صفحہ کے سطر ۶ میں کہتا ہے۔
"طلاق بدعت یہ ہے کہ ایک طہر میں تین طلاق پوری کر دے۔ یا ایک ہی دفعہ میں تین طلاق دیدے۔"
پھر صـ۸۷ میں کہتا ہے۔
"طلاق بدعت تو بعض کے نزدیک واقع ہی نہیں ہوتی۔ اور بعض کے نزدیک ہوتی ہے۔ لیکن مکروہ تین
طلاق ایک دفعہ میں یہ اختلاف ہے۔ اگر تین طلاق ایک دفعہ دیدے تو کسی کے نزدیک طلاق ہے۔ اور
کسی کے نزدیک نہیں۔ جیسے طلاق بدعت میں بیان ہوا۔"
یہ مشتے نمونہ از خروارے ہے جو رحیم بخش مذکور کی صرف دو کتابوں میں سے مع نشان صفحہ وسطر آپ کے
حضور میں پیش کیا گیا۔ اب ارشاد ہو کہ مولوی رحیم بخش مذکور سنی حنفی پاک دین ہے یا کٹا پکا وہابی غیر مقلد
بدمذہب۔ اور اس کی کتابوں میں سے جو مسائل نکال کر لکھے گئے ہیں اور شناخت کے لئے ان پر لکیریں
کھینچ دی گئی ہیں۔ یہ مسائل حنفیوں کے ہیں یا لامذہب وہابیوں کے؟ پھر اگر مولوی رحیم بخش وہابی غیر مقلد
ہے اور اس کی کتابوں میں مسائل مخالف مذہب ابوحنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بصراحت موجود ہیں۔ تو

سنیوں حنفیوں کے نادان بچوں کو ایسی مذہب کی برباد کرنے والی اور مقلدوں کو لامذہب بنانے والی کتابوں کا پڑھانا جائز ہے یا حرام وناجائز؟

پھر جو شخص قصداً سنی بچوں کو ایسی کتابیں پڑھائے اور دوسرے ناواقفوں میں ان کی اشاعت کرے اور ان کے پڑھنے کی ترغیب دلائے وہ شخص خود بھی پکا وہابی اور لامذہب ہے یا نہیں؟ اور جو شخص اس مصنف کو سنی حنفی بتائے اور مسائل مندرجہ کی نسبت کہے کہ ایسے مسائل تو حنفیوں کی معتبر کتابوں ہدایہ وغیرہ میں بھی لکھے ہیں۔ اور ایسا اختلاف تو خود حنفیوں میں چلا آتا ہے۔ اور کہے کہ ان کتابوں کا بچوں کو ایسی صورت میں پڑھانا کہ ان کے باپ دادا اور شہر کے رہنے والے حنفی ہوں کچھ حرج نہیں بلا کراہت جائز ہے، وہ خود بھی کٹا وہابی پکا لامذہب دین کا چور سنیوں کا ٹھگ ہے یا نہیں؟ ان سب باتوں کا مفصل جواب عطا فرماکر ہم مسلمانانِ اہل سنت کو دین کے فتنے سے بچائیے۔ اور خداوند کریم سے اجر عظیم حاصل فرمائیے۔

سائلان ہم سنی حنفی مسلمانان جبیب پور ملک کاٹھیاوار۔

**الجواب:۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ الحمد للہ الذی انجانا من کید الکائدین و الصلوٰۃ والسلام علی من رد فساد المفسدین وعلی الہ وصحبہ وائمتنا المجتہدین ومقلدیھم بالعوت إلی یوم الدین۔** شخص مذکور صریح غیر مقلد وہابی ہے اور حنفیوں کا صریح مخالف و بدخواہ، اور اس کی یہ ناپاک کتاب یقیناً گمراہی وفساد پھیلانے والی اور عظیم دھوکا دینے والی اور عظیم دھوکا دیکر حنفی بچوں کے دلوں میں بچپن سے لامذہبی وگمراہی کا بیج بونے والی ہے۔ بچے جوان کسی کو اس کتاب کا پڑھنا ہرگز جائز نہیں۔ جو حنفی بچوں اور عامیوں میں اس ضلالت مآب کتاب کی اشاعت کرتا اور اس کے پڑھنے کی ترغیب دیتا ہے حنفیہ کا دشمن، حنفیہ کا بدخواہ، خود غیر مقلد، لامذہب، گمراہی پسند گمراہ ہے۔ جو سفیہ اس کے مصنف کو سنی حنفی کہے، اور کہے کہ ایسے اختلاف خود حنفیہ میں چلا آتا ہے اور ایسے مسائل خود ہدایہ وغیرہ کتب حنفیہ میں موجود ہیں۔ اور ان کا پڑھانا بلا کراہت جائز ہے، وہ خود بھی منھم اور انہیں بدمذہبوں کی دُم ہے۔

اولاً۔ مصنف ہذا کا اتنا لکھنا ہی اس کی بدمذہبی وغیر مقلدی کے اظہار کو بس تھا کہ وہ لامذہبوں کو جن کا نام اس نے انہیں لامذہبوں سے سیکھ کر اہل حدیث اور محدثین رکھا ہے اور حنفیہ کرام کو ایک پلہ میں رکھتا ہے اور ان کا اختلاف مثل اختلاف صحابہ کرام وائمہ اعلام رضی اللہ تعالیٰ عنہم صرف فروعی بتاتا اور دونوں فریق میں اتحاد مانتا ہے۔ حالانکہ غیر مقلدین کا ہم سے اختلاف صرف فروعی نہیں بلکہ بکثرت اصول دین میں ہمارا اور ان کا اختلاف ہے۔ ہماری تمام کتب اصول مالا مال ہیں کہ ہمارے اور جملہ ائمہ کرام اہل سنت کے نزدیک اصول شرع چار ہیں، کتاب، سنت، اجماع امت، قیاس، لامذہبوں نے اجماع وقیاس کو بالکل اڑا دیا ان کا پیشوا صدیق حسن بھوپالی لکھتا ہے" قیاس باطل واجماع بے اثر آمد" ان کی تمام کتابیں اس سے پر ہیں کہ

وہ سوا قرآن وحدیث کسی کا اتباع نہیں کرتے اور اجماع وقیاس کے سخت منکر ہیں۔ اور ہمارے ائمہ نے اجماع و قیاس کے ماننے کو ضروریات دین میں سے گنا ہے اور اس کے منکر کو ضروریات دین کا منکر کہا ہے ــــ اور ضروریات دین کا منکر کافر ہے۔ پھر ہمارا ان کا اختلاف فروعی کیسے ہو سکتا ہے۔ المواقف وشرح مواقف اول مرصد خامس مقصد سادس میں ہے۔

کون الاجماع حجۃ قطعیۃ معلوم بالضرورۃ من الدین۔

(یعنی اجماع کا حجت قطعی ہونا ضروریات دین سے ہے۔)

(کشف بزدوی شریف میں ہے۔)

قد ثبت بالتواتران الصحابۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہم عملوا بالقیاس وشاع وضاع فیما بینھم من غیر رد وانکار۔

(بے شک تواتر سے ثابت ہے کہ صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم قیاس پر عمل فرماتے تھے۔ اور یہ ان میں معروف ومشہور تھا جس پر کسی کو اعتراض وانکار نہ تھا۔)

اسی میں امام غزالی سے ہے)

قد ثبت بالقواطع من جمیع الصحابۃ الاجتھاد والقول بالرائی والسکوت عن القائلین بہ وثبت ذلک بالتواتر فی وقائع مشھورۃ ولم ینکرھا احد من الائمۃ فاورث ذلک علما ضروریا فکیف یترک المعلوم ضرورۃ"

(قطعی دلیلوں سے یہ بات ثابت ہے کہ جمیع صحابہ کرام اجتہاد وقیاس کو مانتے تھے اور اس کے ماننے والوں پر انکار نہ کرتے تھے اور یہ مشہور واقعوں میں تواتر کے ساتھ ثابت ہوا۔ اور امت میں کسی نے اس کا انکار نہ کیا تو اس سے علم ضروری پیدا ہوا۔ تو جو بات ضروریات دین سے ہے کیسے چھوڑی جائے گی۔)

(در مختار کتاب السیر باب المرتد میں ہے۔)

اَلکفر تکذیبہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فی شئی مما جاء بہ من الدین ضرورۃ"

(ضروریات دین نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں سے کسی شے کا انکار کفر ہے۔)

بالخصوص امام الائمہ مالک الازمہ کاشف الغمہ سراج الامۃ سیدنا امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے قیاس سے ان گمراہوں کو جس قدر مخالفت ہے، عالم آشکار ہے ان کی کتابیں "ظفر المبین" وغیرہ امام و قیاسات امام پر طعن سے مملو ہیں۔

(فتاویٰ عالمگیری جلد ثالث میں ہے۔)

رجل قال قیاس ابو حنیفۃ حق نیست یکفر کذا فی التاتارخانیہ"

(جو شخص کہے کہ امام ابو حنیفہ کا قیاس حق نہیں ہے وہ کافر ہو جائے گا۔ ایسا ہی تاتارخانیہ میں ہے۔)

**ثانیًا:** یہ چالاک مصنف خود اقرار کرتا ہے کہ اسے کسی فریق سے مخالفت نہیں۔ یہ بات لامذہب بے دین ہی کی ہو سکتی ہے۔ جسے دین و مذہب سے کچھ غرض نہیں، ورنہ دو متخالف فریقوں میں کسی سے مخالفت نہ ہونی کیونکر معقول۔

**ثالثًا:** لامذہبوں کا اہل سنت کے ساتھ اختلاف مثل اختلاف صحابہ کرام بتانا صراحۃً انہیں اہلسنت بتانا ہے۔ حالانکہ ہمارے علماء صراحۃً فرماتے ہیں کہ وہ گمراہ بدعتی جہنمی ہیں۔

(طحطاوی علی الدرالمختار جلد ۴ مطبوعہ مصر ص ۱۵۳ میں ہے)

"ھٰذا الطائفۃ الناجیۃ قد اجتمعت الیوم فی مذاھب اربعۃ وھم الحنفیون والمالکیون والشافعیۃ والحنبلیۃ رحمھم اللہ ومن کان خارجا عن ھٰذہ الاربعۃ فی ھذا الزمان فھو من اھل البدعۃ والنار"

(یہ نجات والا گروہ یعنی اہلسنت و جماعت آج چار مذہب حنفی، مالکی، شافعی حنبلی میں جمع ہو گیا ہے۔ اب جو ان چاروں سے باہر ہے وہ بدمذہب جہنمی ہے۔)

اور جو بدعتیوں جہنمیوں کو اہل سنت جانے اور ان کا خلاف مثل اختلاف صحابہ مانے وہ خود بدعتی ناری جہنمی ہے۔

**رابعًا:** اس بیان سے غیر مقلدوں لامذہبوں کی وقعت و توقیر مسلمان بچوں کے دلوں میں جمے گی کہ ان کا اختلاف مثل اختلاف صحابہ کرام ہے۔ اور حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"مَن وقر صاحب بدعۃ فقد اعان علیٰ ھدم الاسلام" (مشکوٰۃ شریف)

(جو کسی بدمذہب کی توقیر کرے اس نے دین اسلام کے ڈھانے پر مدد دی۔)

تو اس کتاب کا نام "اسلام کی کتاب" رکھنا نہ تھا۔ بلکہ "اسلام ڈھانے کی کتاب"

**خامسًا:** اس مصنف عیار نے ناداں مسلمانوں اور ان کے بے سمجھ بچوں کو کیسا سخت فریب شدید دھوکا دیا ہے کہ یہاں تو لکھ دیا کہ "وہ کسی مذہب سے تعصب نہیں رکھتا۔ ملک میں فقہا و اہل حدیث دونوں بکثرت موجود ہیں اور اس سلسلہ میں عام مسلمانوں کی تعلیم مقصود ہے اس لئے دونوں فریق کا اختلاف اس میں بیان کر دیا ہے" جس سے ظاہر ہوا کہ وہ ہر جگہ مذہب فریقین بیان کر دے گا کہ ہر فریق والا اپنا مذہب جان لے۔ مگر اس نے صراحۃً اس کا خلاف کیا۔ کہیں کہیں اختلاف بتایا اور وہاں بھی جا بجا دوسروں کے مذہب کو اصل حکم مسئلہ ٹھہرایا اور حنفیہ کے مذہب کو کمزور کر کے لکھا کہ بعض یوں کہتے ہیں۔ اور بہت جگہ صرف لامذہبوں کے مسئلے لکھے جو مذہب حنفی کے صریح خلاف ہیں اور اصلا اختلاف کا پتہ بھی نہ دیا جس سے مسلمان کے بچے

اسی مذہب مخالف پر جم جائیں۔ اور اپنے مذہب کی خبر بھی نہ پائیں۔ اگر وہ ابتداء میں اختلافات بتانے کا وعدہ نہ کرتا تو دھوکا اتنا سخت نہ ہوتا۔ جب مسلمان جانتے کہ اس کتاب میں حنفیہ وغیر حنفیہ سب کے مسائل گھال میل ہیں بے تمیز ہیں تو مسلمان اس کتاب سے بچتے۔ اب کہ ان کو یہ دھوکا دیا کہ جہاں اختلاف ہے دونوں مذہب بتا دیئے جائیں گے تو ان کو اطمینان ہو گیا کہ اپنا مذہب لیں گے دوسروں کا چھوڑ دیں گے۔ اب کیا یہ گیا کہ کہیں کہیں اختلاف بتا کر بکثرت موقع پر مذہب لکھا دوسروں کا اور اختلاف اصلاً نہ بتایا۔ تو ناواقفوں کو صاف بتا دیا کہ یہ مسئلے متفق علیہ ہیں۔ ان پر بے تکلف عمل کرو، یہ کتنی بڑی دغا بازی اور مسلمان بچوں کی بد خواہی ہے۔ اس کی نظیر یہ ہے کہ کوئی شخص سبیل لگائے اور اشتہار دیدے کہ ان میں جو آبخورے ناپاک یا تمہارے مذہب کے خلاف ہیں ان پر چٹ لگادی ہے اور بعض پر تو چٹ لگائے باقی بہت ناپاک آبخورے بے چٹ کے ملا دیئے تو وہ صراحۃً دغا بازی و بے ایمانی کر رہا ہے۔ اگر وہ اتنا ہی کہتا کہ اس میں کچھ آبخورے نجس بھی ہیں تو کوئی مسلمان انہیں ہاتھ نہ لگاتا۔ چٹ کے دھوکے نے مسلمانوں کو فریب دیا۔ غیر مقلدوں کے طور پر سور کی چربی حلال ہے اور شراب و خون پاک ہے۔ یہ کتاب ایسی ہوئی کہ کسی غیر مقلد نے کوئی دعوت کی اور اعلان کر دیا کہ جس سالن میں گھی ہے وہ حنفیہ کے لئے پکایا ہے۔ اور جس میں سور کی چربی ہے وہ ان غیر مقلدوں اہلحدیث کے لئے پکا ہے اور اس کی نشانی یہ ہے کہ وہ حنفیہ کا کھانا چینی برتنوں میں ہے اور غیر مقلدوں کو پیتل کے بٹوے میں۔ اور پھر کرے یہ کہ بہت سالن سور کی چربی والا چینی کے برتنوں میں رکھدے، تو ہر ذی عقل صاحب انصاف یہی کہیگا کہ یہ شخص سخت مفسد ہے اور بڑے فساد کا بیج بوتا ہے۔

اس وقت اس کی دوسری کتاب ہمارے پیش نظر ہے۔ اس سے اسی قسم کے چند اقوال التقاط کئے جاتے ہیں ۔۔

(۱) "کچھ سر کا مسح فرض ہے" حالانکہ ہر شخص جانتا ہے کہ حنفیہ کرام کے نزدیک ربع سر کا مسح فرض ہے۔ اگر ربع سے کم کا کرے گا۔ ہرگز نہ وضو ہوگا نہ نماز ہوگی۔ (ہدایہ ص ۳)

المفروض فی مسح الراس مقدار الناصیۃ وھو ربع الراس"

(سر کے مسح میں مقدار ناصیہ فرض ہے اور وہ چوتھائی سر ہے۔)

(۲،۳) "بول و براز سے وضو لوٹ جاتا ہے۔ "خون نکلنے اور قے کرنے سے وضو بہتر ہے" حنفیہ کے نزدیک خون بہہ کر نکلنے یا منہ بھر کرتے ہو تو وضو ٹوٹ جاتا ہے۔ وضو کرنا فقط بہتر ہی نہیں بلکہ فرض ہے۔ (ہدایہ ص ۳۳)

"نواقض الوضوء الدم والقیٔ ملأ الفم"

(وضو توڑنے والے بہتا ہوا خون اور منہ بھر کرتے ہیں)

(۴) حاشیہ ۹" بعض کے نزدیک عورت کو ہاتھ لگانے سے وضو ٹوٹ جاتا ہے گو ٹوٹنے پر کوئی دلیل کافی نہیں تاہم اختلاف سے نکلنا بہتر ہے نکسیر کا بھی یہی مسئلہ ہے۔" یہاں صراحۃ نکسیر کے بارے میں حنفی مذہب

کے مسئلہ کو بے دلیل کہا اور اس سے بہتر بتایا۔ حالانکہ حنفیہ کے نزدیک اس سے وضو ٹوٹ جاتا ہے۔
(ہدایہ صہ ۳۵)

"و نزل من الرأس الى ما لان من الانف نقض الوضوء بالاتفاق"

(نکسیر کا خون سر سے اتر کر ناک کے نرم بانسے تک آیا تو ہمارے تمام اماموں کے نزدیک وضو ٹوٹ گیا۔

(۵) صہ ۱۱ غسل کے فرائض میں صرف اتنا لکھا ہے کہ "سارے بدن پر پانی ڈالنا فرض ہے"۔ حالانکہ مذہب حنفی میں غسل کے تین فرض ہیں۔ کلی اور ناک میں پانی پہنچانا۔ اور سارے بدن پر پانی ڈالنا۔ (ہدایہ صہ ۳۶)

"فرض الغسل المضمضة والاستنشاق وغسل سائر البدن"

(کلی کرنا۔ ناک میں پانی ڈالنا، اور پورے بدن کو دھونا غسل میں فرض ہے۔)

(۶) صہ ۱۳ وہ کہ حائل نے دربارۂ حیض نقل کیا "اصل یہ ہے کہ یہ امر عورت کی عادت اور طبیعت پر منحصر ہے"۔ یہ صراحۃً مذہب حنفی کا رد ہے۔ حنفیہ کے حیض نہ تین رات دن سے کم ہو سکتا ہے نہ دس رات دن سے زائد۔
(ہدایہ صہ ۶۲)

"اقل الحیض ثلثة ایام ولیالیها وما نقص من ذلك فهو استحاضة واکثره عشرة ایام والزائد استحاضة"

(کم از کم حیض کی مقدار تین دن تین رات اور اس سے کم ہو تو استحاضہ ہے۔ اور اکثر مدت دس دن دس رات، اس سے زائد ہو تو استحاضہ ہے۔)

(۷) صہ ۱۵ وہ کہ سائل نے نقل کیا کہ "پانی کی طبیعت پاک ہے" حنفیہ کے نزدیک تھوڑا پانی ایک قطرہ نجاست سے بھی ناپاک ہو جائے گا۔ بلکہ یہاں جو اس غیر مقلد نے فقط مزے اور بو کے بدلنے پر مدار رکھا، اجماع تمام امت کے خلاف ہے کہ نجاست کے سبب رنگ بدلنے سے بھی بالاجماع پانی ناپاک ہو جائے گا اگرچہ مزہ اور بو نہ بدلے۔ (درمختار باب المیاہ)

"ینجس الماء القلیل بموت بط وبتغیر احد اوصافه من لون او طعم اوریح وینجس الکثیر ولو جاریا اجماعا واما القلیل فینجس وان لم یتغیر"

(تھوڑے پانی میں بط مر جائے تو ناپاک ہو جائے گا۔ اور رنگ، بو اور مزہ میں سے کچھ بدل جائے تو بھی ناپاک ہو جائے گا۔ ان تینوں میں سے کسی ایک کے بدلنے سے کثیر بلکہ جاری پانی بھی ناپاک ہو جائے گا یہ اجماعی مسئلہ ہے۔ اور قلیل تو بلا تغیر نجاست پڑتے ہی ناپاک ہوگا۔

(۸) صہ ۲۵ "عشا کی نماز کا وقت آدھی رات تک اور وتر کا اخیر رات تک ہے"۔ یہ نہ فقط حنفیہ بلکہ ائمہ اربعہ کے خلاف ہے چاروں اماموں کے نزدیک عشاء کا وقت طلوع فجر تک رہتا ہے۔ (ردمختار)

"وقت العشاء والوتر الی الصبح" (میزان الشریعۃ الکبریٰ)

(عشاء اور وتر کا وقت صبح تک ہے)

"وقت العشاء یدخل اذا غاب الشفق عند مالک والشافعی واحمد ویبقی الی الفجر"

(عشاء کا وقت شفق غائب ہوتے ہی شروع ہوتا ہے اور فجر تک باقی رہتا ہے۔ یہ امام مالک، امام شافعی اور احمد بن حنبل کا مذہب ہے۔)

(۹) ط ۲۶ "پردہ زیر ناف سے گھٹنوں کے اوپر تک فرض ہے" حنیفہ کے مذہب میں گھٹنے بھی ستر میں داخل ہیں تو نماز میں گھٹنے کھلے رکھنے کی اجازت حنفی مذہب کے خلاف بھی ہے اور نماز میں بے ادبی کی تعلیم بھی۔ (در المختار)

"الرابع ستر عورته وهو للرجل ما تحت سرته الی ما تحت رکبته"

(چوتھی شرط ستر عورت ہے۔ مرد میں یہ حصہ ناف کے نیچے سے گھٹنے کے نیچے تک ہے۔)

(۱۰) ص ۲۷ "آزاد عورت کو منہ اور ہاتھ اور پاؤں کے سوا سب بدن چھپانا فرض ہے۔ باندی کو اکثر منہ اور ہاتھ اور پاؤں کے سوا پیٹ اور پیٹھ اور باقی بدن کا چھپانا دونوں پر فرض کیا۔ فقط فرق یہ رکھا کہ آزاد عورت کے لئے سارا منہ مستثنیٰ کیا۔ اور باندی کے لئے اکثر منہ، اس کا حاصل یہ ہوا کہ باندی کا ستر آزاد کے ستر سے زائد ہے کہ اسے نماز میں سارے منہ کھولنے کی اجازت ہے اور باندی کو کچھ منہ کا حصہ چھپانا بھی فرض ہے۔ یہ تمام جہان میں کسی مسلمان کا قول نہیں۔ ایسے ہی دل ساختہ مسائل کی اشاعت کا نام اشاعت دین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رکھتا ہے۔ (درمختار میں ہے)

"ماهو عورة منه عورة من الامة مع ظهرها وبطنها وجنبها وللحرة جميع بدنها خلا الوجه والكفين والقدمين"

(مرد کا جو حصہ جسم عورۃ ہے باندی کا بھی اتنا حصہ عورۃ ہے پیٹھ، پیٹ اور پہلو کے ساتھ ساتھ اور آزاد عورت کا چہرہ ہتھیلی اور قدم کے علاوہ سب عورۃ ہے۔)

(۱۱) ص ۲۷ مقتدی کو امام کے اقتدار کی نیت بھی کرنی چاہیئے امام مالک کے نزدیک بالکل نہیں ہوتی" یہاں سے صاف ظاہر ہوا کہ مذہب حنفی میں مقتدی کو نیت اقتدار کی ضرورت نہیں، صرف اولیٰ ہے اگر نہ کرے گا جب بھی نماز ہو جائے گی۔ (الهدایہ ص ۹۱)

"اِنْ کان مقتدیا بغیره ینوا الصلوٰة ومتابعته لانه یلزمه فساد الصلوٰة من جهته فلا بد من التزامه عالمگیری ص ۶۶ الاقتداء لایجوز بدون النیة کذا فی فتاوی قاضیخان"

(اگر دوسرے کی اقتدا کر رہا ہو نماز کے ساتھ اس کے اقتدار کی نیت بھی ضروری ہے کیونکہ امام کی نماز فاسد ہو تو مقتدی پر بھی اثر پڑے گا۔ تو مقتدی کو اسے اپنے ذمہ لازم کرنا ضروری ہے)

عالمگیری اور قاضیخان میں ہے کہ اقتدار بغیر نیت کے جائز نہیں۔)

(۱۲) ص۲۹ "تصویر دار کپڑے میں نماز نہیں ہوتی" یہ غلط ہے نماز ہو جاتی ہے البتہ مکروہ ہوتی ہے۔ (ہدایہ ص۱۲۶)

"ولبس ثوبا فیہ تصاویر یکرہ والصلوٰۃ جائزۃ لاستجماع شرائطہا"

(تصویر والا کپڑا پہن کر نماز پڑھی تو مکروہ ہوتی۔ چونکہ سب شرطیں پائی جا رہی ہیں اس لئے نماز ہو جائیگی)

(۱۳) ص۲۹ "ٹخنوں سے نیچے تہبند لٹکا ہو تو نماز نہیں ہوتی" یہ شریعت مطہرہ پر افتراء ہے، اس صورت میں نماز نہ ہونا کسی کا مذہب نہیں بلکہ تہبند لٹکانا بہ نیت تکبر نہ ہو تو نا جائز بھی نہیں۔ جائز و روا ہے، صرف خلاف اولی ہے۔ (عالمگیری ص۲۳۳)

"اسبال الرجل ازارہ اسفل من الکعبین ان لم یکن للخیلاء ففیہ کراھۃ تنزیھۃ کذا فی الغرائب"

(ٹخنوں سے نیچے ازار لٹکانا اگر براہ تکبر نہ ہو تو مکروہ تنزیہی ہے۔ ایسا ہی غرائب میں ہے۔)

(۱۴) ص۳۰ "مسجد کے سوا نماز بلا عذر نہیں ہوتی" یہ بھی غلط ہے نماز بلا شبہ ہو جاتی ہے مگر مسجد کی جماعت گھر کی جماعت سے افضل ہے اور بلا عذر ترک مسجد فی نفسہ ممنوع ہے مگر مانع نماز نہیں۔ (ردالمختار ص۵۵۸)

"الاصح انہا کاقامتہا فی المسجد الا فی الافضلیۃ"

(صحیح یہی ہے کہ جیسے مسجد میں جماعت قائم کرنا اسی طرح گھر میں۔ مگر مسجد والی افضل ہے۔)

(۱۵) ص۳۲ فقہا کے نزدیک الحمد پڑھنا صرف امام کے لئے ہی واجب ہے" یہ اس نے فقہا پر محض افترا کیا۔ صرف اور یہی دو کلمے حصر کے جمع کر دیئے۔ حالانکہ ہمارے ائمہ کے نزدیک امام و منفرد سب پر سورۂ فاتحہ واجب ہے۔ صرف مقتدی ممنوع ہے۔ (درالمختار میں ہے۔)

"لہا واجبات ھی قرأۃ الفاتحۃ الکتاب وضم سورۃ فی الاولیین من الفرض وفی جمیع رکعات النفل والوتر"

(نماز میں کچھ واجب ہیں جیسے سورہ فاتحہ کا پڑھنا اور فرائض کی پہلی دو رکعتوں اور نوافل کی تمام رکعتوں میں فاتحہ کے ساتھ کوئی سورت ملانا اور وتر میں بھی۔)

اسی میں ہے۔

"والموتم لا یقرأ مطلقا ولا الفاتحۃ"

(مقتدی نہ سورت ملائے نہ فاتحہ پڑھے۔ قرأت بالکل نہ کرے۔)

(۱۶) ص۳۲ "مغرب و عشاء و فجر میں قرأت آواز سے پڑھنی اور ظہر و عصر میں آہستہ پڑھنی سنت ہے" یہ بھی غلط ہے حنفی مذہب میں یہ صرف سنت نہیں بلکہ امام پر واجب ہے۔

درمختار میں واجباتِ نماز میں ہے۔

"ویجہر الامام والاسرار للکل فیما یجہر فیہ ویسر"

(اور امام کے لئے جہر نماز میں جہر اور سری میں سب کے لئے سر واجب ہے۔)

(۱۷) ص۲۳ "پہلی دو رکعتوں میں سورۃ ملانی سنت ہے" حنفی مذہب میں یہ بھی واجب ہے۔

(درمختار کی عبارت جو گذری)

(۱۸) ص۲۳ "رکوع میں پیٹھ کو سر کے برابر کرنا فرض ہے" یہ محض افترا ہے۔ مذہب حنفی میں فقط سنت ہے نہ فرض نہ واجب۔ (درمختار)

"لیس ان یبسط ظہرہ غیر رافع ولا منکس راسہ"

(سنت یہ ہے کہ پیٹھ کو بچھا دے نہ سر کو بلند کرے نہ پست۔)

(۱۹، ۲۰) ص۲۴ "سجدہ سے سر اٹھا کر دو زانو بیٹھنا اور ٹھہرنا فرض ہے، رکوع سے اٹھ کر تسبیح کے برابر کھڑا رہنا فرض ہے" یہ بھی محض افترا ہے۔ دو زانو بیٹھنا صرف سنت ہے بلکہ حنفی میں اصل بیٹھنا بھی فرض نہیں بلکہ واجب ہے۔ بلکہ اصل مذہب مشہور حنفی میں اس جلسہ کو صرف سنت کہا۔ یہی حال رکوع سے کھڑے ہونے کا ہے۔ (ردالمختار ص۴۸۳)

"یجب التعدیل فی القومۃ من الرکوع والجلسۃ بین السجدتین و تضمن کلامہ وجوب نفس القومۃ والجلسۃ ایضاً"

(رکوع سے کھڑے ہوتے وقت (قومہ) اور دونوں سجدوں کے درمیان (جلسہ) میں تعدیل واجب ہے اور ان کے کلام سے خود قومہ اور جلسہ کا وجوب بھی مفہوم ہے۔)

نیز ص۴۸۴

"أما القومۃ والجلسۃ وتعدیلہما فالمشہور فی المذہب السنیۃ وروی وجوبہا"

(قومہ اور جلسہ اور ان دونوں کی تعدیل مذہب میں مشہور یہی ہے کہ یہ سنت ہیں اور ان کے وجوب کی بھی روایت ہے۔)

(۲۱) ص۲۵ "نماز کے سب فعلوں کو بالترتیب ادا کرنا سنت ہے" مذہب حنفی میں بہت ترتیبیں فرض اور بہت واجب ہیں فقط سنت کہنا جہل و افترا ہے۔

"بقی من الفروض ترتیب القیام علی الرکوع والرکوع علی السجود والقعود الاخیر علی ما قبلہ۔" (درمختار)

(فرض ترتیبوں میں سے قیام کی ترتیب رکوع پر اور رکوع کی ترتیب سجدہ پر اور قعود اخیرہ کی اپنے ماقبل پر)

اسی کے واجبات نماز میں ہے۔

"ورعاية الترتيب بين القرأة والركوع فيما يتكرر اما فيما لا يتكرر ففرض كما مر"
(رکوع اور قرأت کے درمیان ترتیب جو مکرر ہو واجب ہے اور جو مکرر نہ ہو اس میں فرض ہے)

(۲۲) ص۳۶ "آخر کا التحیات اکثر کے نزدیک فرض اور بعض کے نزدیک سنت ہے" مذہب حنفی میں یہ دونوں باتیں باطل ہیں۔ نہ فرض ہے نہ سنت بلکہ واجب۔ درمختار باب واجبات الصلوٰۃ میں ہے۔ والتشہدان
(اور دونوں تشہد واجب ہیں)

(۲۳، ۲۴، ۲۵) "دائیں بائیں طرف سلام پھیرنا فرض ہے" اس نے تین فرض کیں۔ سلام پھیرنا، اس کا دائیں طرف ہونا، اور بائیں طرف ہونا۔ اور یہ تینوں باطل ہیں۔ ان میں کچھ بھی فرض نہیں۔ لفظ سلام صرف واجب ہے۔ اور دائیں بائیں منہ پھیرنا سنت۔ درمختار واجبات نماز میں ہے۔ ولفظ السلام (سلام کرنا واجب ہے) مراقی الفلاح ص۱۲۹

"يسن الالتفات يمينا ثم يسارا بالتسليمتين"
(دونوں سلاموں کے ساتھ دائیں اور بائیں مڑنا سنت ہے۔)

(۲۶، ۲۷) "اگر قرآن شریف پڑھنے میں سب برابر ہوں تو وہ امام بنے جو زیادہ عالم ہو، اگر علم میں سب برابر ہوں تو وہ لائق ہے جو علم زیادہ رکھتا ہو، پھر جو زیادہ قاری ہو، جو زیادہ شبہات سے بچنے والا ہو، پھر جو عمر میں بڑا یعنی اسلام میں مقدم ہو۔

درمختار میں ہے۔

"الاحق بالامامة الاعلم باحكام الصلوٰة ثم الاحسن تلاوة وتجويدا ثم الاكثر اتقاء للشبهات ثم الاسن اى الاقدم اسلاما"
(امامت کا زیادہ مستحق مسائل نماز کا سب سے زائد جاننے والا ہے۔ پھر جو تلاوت اور تجوید میں اچھا ہو۔ پھر جو شبہات سے زائد بچنے والا ہو۔ پھر زائد عمر والا یعنی قدیم الاسلام)

(۲۸) ص۴۲ "جو اکیلا نماز پڑھے اگر پھر اس وقت کی جماعت مل جائے تو جماعت میں شریک ہو جائے" یہ مطلق حکم بھی فقہ حنفی کے خلاف ہے۔ مذہب حنفی میں جس نے فجر یا عصر یا مغرب پڑھ لی دوبارہ کی جماعت میں شریک نہیں ہو سکتا۔ (درمختار)

"من صلى الفجر والعصر والمغرب مرة يخرج وان اقيمت"
(جس نے فجر، عصر اور مغرب پڑھ لی وہ ان کی جماعت کے وقت مسجد سے نکل جائے اگرچہ اقامت ہو چکی ہو)

(۲۹) ص۴۲ "جو شخص صف کے پیچھے اکیلا ہو کر نماز پڑھتا ہے اس کی نماز نہیں ہوتی"۔ یہ بھی محض افترا ہے۔ بلا ضرورت ایسا کرنے میں صرف کراہت ہے۔ نماز یقیناً ہو جائے گی۔

درمختار میں ہے۔

"قد منا کراھۃ القیام خلف صف منفردا بل یجذب احدا من الصف لکن قالوا فی زماننا ترکہ اولی ولذا قال فی البحر یکرہ وحدہ الا اذالم یجد فرجۃ۔"

(ہم پہلے بتا چکے ہیں کہ صف کے پیچھے اکیلے کھڑا ہونا مکروہ ہے۔ صف میں سے کسی کو کھینچ لے لیکن ہمارے زمانہ میں ایسا نہ کرنا بہتر ہے۔ اسی لئے بحر میں فرمایا کہ اکیلے کھڑا ہونا تب مکروہ ہے کہ صف میں گنجائش ہو۔)

(۳۰) ص۵۳ "نماز استخارہ سنت ہے۔ اس کی ترکیب یہ ہے کہ دو رکعت نماز پڑھ کر سو رہے۔" یہ سنت پر افترا ہے سو رہنے کا ذکر کہیں حدیث میں نہیں۔

(۳۱) ص۵۴ وہ جو سائل نے کیا "جن نمازوں میں قصر کا حکم ہے ان میں سنت بھی معاف ہے۔" یہ محض جہالت ہے۔ حالت قرار میں کسی نماز کی سنت معاف نہیں۔ اور حالت فرار میں سب کی معاف ہیں مطلقاً معافی کا حکم دینا غلط۔ اور اس معافی کو قصر کے ساتھ خاص کرنا دوسری غلطی۔ (درمختار)

"یأتی المسافر بالسنن ان کان فی حال امن وقرار والا بان کان فی حال خوف وفرار لا یاتی بھا ھو المختار۔"

(مسافر حالت امن وقرار میں سنتیں پڑھے گا۔ اور حالت خوف وفرار میں نہیں پڑھے گا۔ یہی پسندیدہ مسلک ہے۔)

(۳۲،۳۳) ص۵۵ "جب کسی دشمن یا درندہ وغیرہ کا خوف ہو تو چار رکعت نماز فرض سے دو رکعت پڑھنا جائز ہے۔" یہ محض غلط ہے مسافر پر چار رکعت فرض کی دو پڑھنی ویسے ہی واجب ہے اگرچہ کچھ خوف نہ ہو۔ اور غیر مسافر کو چار رکعت فرض کی دو پڑھنی اصلاً جائز نہیں۔ اگرچہ کتنا ہی خوف ہو۔ (درمختار)

"من خرج من عمارۃ موضع اقامتہ قاصدا مسیرۃ ثلثۃ ایام ولیا لیھا صلی الفرض الرباعی رکعتین وجوبا۔"

(جو موضع اقامت کی آبادی سے تین رات کی مسافت کا قصد کر کے نکلے وہ چار رکعت والی نمازوں کو دو پڑھے اور ایسا کرنا واجب ہے۔)

اسی میں ہے۔

"صلوٰۃ الخوف جائزۃ بشرط حضور عدو وسبع فیجعل الامام طائفۃ بازاء العدو ویصلی باخری رکعۃ فی الثنائی ورکعتین فی غیرہ۔"

(خوف کی نماز جائز ہے جب دشمن یا درندہ سامنے ہو۔ تو امام اپنی جماعت کے دو حصہ کر کے ایک

کو دشمن کے مقابلہ میں چھوڑے گا اور ایک کو دو رکعت ولی میں ایک اور چار والی میں دو رکعت پڑھائیگا)

(۳۴) ص۵۹" کوئی نماز دیدہ ودانستہ قضا ہوجائے تو اس کا ادا کرنا واجب ہے" اس کے یہ معنیٰ ہوتے کہ نادانستگی میں قضا ہو جائے تو اس کا قضا کرنا واجب نہیں۔ یہ محض افتراء و اغواء ہے۔

(۳۵) ص۶۳ جو سائل نے نقل کیا" جو خطبہ میں آکر شامل ہو دو رکعت نفل پڑھ کر بیٹھے" مذہب حنفی میں خطبہ ہوتے وقت ان رکعتوں کا پڑھنا حرام ہے۔

درمختار میں ہے۔

"اذا خرج الامام فلا صلاۃ ولا کلام الی تمامها"

(جب امام خطبہ کے لئے نکلے تو اختتام خطبہ تک نہ کوئی نماز جائز ہے نہ بات چیت۔)

(۳۶) ص۶۳ وہ جو سائل نے نقل کیا" جو شخص دوسری رکعت کے قیام سے پیچھے ملے اس کا جمعہ نہیں ہوتا وہ ظہر پڑھے" غلط اور افتراء ہے۔ مذہب حنفی میں تو اگر التحیات یا سجدۂ سہو بھی امام کے ساتھ پالیا تو جمعہ ہی پڑھے گا۔ اور امام محمد کے نزدیک بھی دوسری رکعت کا رکوع پانے والا جمعہ پڑھتا ہے حالانکہ وہ بھی دوسری رکعت کے قیام کے بعد ملا۔ (ہدایہ ص۱۵۳)

من ادرک الامام یوم الجمعۃ صلی معہ ما ادرکہ وبنی علیہ الجمعۃ وان کان ادرکہ فی التشھد او فی سجدۃ السھو بنی علیھا الجمعۃ عندھما وقال محمد ان ادرک معہ اکثر الرکعۃ الثانیۃ بنی علیھا الجمعۃ"

(جس نے امام کو جمعہ پڑھتے پایا تو جو امام کے ساتھ ملے وہ پڑھے اور بقیہ جمعہ کی نماز پوری کرے چاہے تشہد اور سجدۂ سہو میں ہی امام کو پایا۔ البتہ امام محمد رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک جمعہ پانے کے لئے دوسری رکعت کا اکثر حصہ پانا ضروری ہے۔ تبھی جمعہ کی بنا کر سکے گا۔)

(۳۷) ص۶۴" تین آدمی بھی جمع ہوجائیں تو جمعہ پڑھ لے" یہ بھی ہمارے امام کے خلاف ہے۔ کم سے کم چار آدمی درکار ہیں۔

درمختار میں ہے۔

"والسادس الجماعۃ واقلھا ثلثۃ رجال سوی الامام"

(چھٹی شرط جماعت ہے جس کی کم سے کم تعداد امام کے علاوہ تین آدمی ہیں۔)

(۳۸) ص۶۴" عید کی نماز ہر مسلمان پر واجب ہے۔ مرد ہو یا عورت" یہ بھی غلط ہے۔ مذہب حنفی میں عورتوں پر نہ جمعہ ہے نہ عید۔ (ہدایہ ص۱۵۵)

"تجب صلاۃ العید علی کل من تجب علیہ صلاۃ الجمعۃ"

(نماز عیدان تمام لوگوں پر واجب ہے جن پر نماز جمعہ واجب ہے۔) (ص ۱۵۲)

"لاتجب الجمعۃ علی مسافر ولا امرأۃ"

(جمعہ عورت اور مسافر پر واجب نہیں ہے۔)

(۳۹) ص ۶۵ "دونوں عیدین جب بارش وغیرہ کا عذر ہو مسجد میں جائز ہے" اس کے معنی یہ ہوئے کہ جب بارش وغیرہ کا عذر نہ ہو تو مسجد میں ناجائز ہیں۔ یہ محض غلط ہے۔ (درمختار)

"الخروج الیہا ای الجبانۃ لصلوٰۃ العید سنۃ وان وسعہم المسجد الجامع"

(جامع مسجد کشادہ ہو تب عید کی نماز کے لئے ویرانہ میں جانا سنت ہے۔)

(۴۰) ص ۶۶ "بکری بھینگی ناجائز ہے" یہ بھینگی کا حکم بھی غلط لکھ رہا ہے۔ مذہب حنفی میں بھینگی بکری کی قربانی جائز ہے۔ (ردالمختار ص ۳۱۸)

"وتجوز الحولاء ما فی عینہا حول"

(بھینگے جانور کی قربانی جائز ہے۔)

(۴۱) ص ۶۳ وہ جو سوال میں منقول ہوا "ایک دن میں جمعہ و عید اکٹھے ہوں تو جمعہ میں رخصت آئی ہے لیکن پڑھنا بہتر ہے" یہ بھی غلط ہے۔ حنفی مذہب میں عید واجب اور جمعہ فرض ہے۔ کوئی متروک نہیں ہوسکتا۔ (ہدایہ ص ۱۵۵)

"وفی الجامع الصغیر عیدان اجتمعا فی یوم واحد فالاول سنۃ والثانی فریضۃ ولا یترك واحد منہما"

(جامع صغیر میں ہے کہ دو عیدین کے ایک دن جمع ہوں تو اوّل سنت اور دوسری فرض ہے اور ان میں کوئی ترک نہ کی جائے گی۔)

(۴۲) ص ۶۶ "عید کے پیچھے تین دن تک قربانی درست ہے" حنفی مذہب میں صرف بارہوں تک قربانی جائز ہے۔

"تجب التضحیۃ من فجر یوم النحر الی اخر ایامہ وھی ثلثۃ افضلہا اولہا"

(دسویں تاریخ کی صبح سے آخری دن تک قربانی جائز ہے اور یہ کل تین دن ہیں۔ پہلا دن سب سے افضل ہے۔) (درمختار)

(۴۳) ص ۶۷ "خاوند اگر اپنی عورت کو غسل دے جائز ہے" مذہب حنفی میں محض ناجائز ہے۔ (درمختار)

"ویمنع زوجہا من غسلہا ومسہا لامن النظر الیہا علی الاصح"

(صحیح تر مذہب یہ ہے کہ شوہر کو اپنی عورت کے غسل دینے اور چھونے سے منع کیا جائے گا البتہ دیکھنے سے نہیں روکا جائے گا۔)

(۴۴) ص۸۰ "شہید پر نماز پڑھنی ضروری نہیں" مذہب حنفی میں ضروری ہے۔ (درمختار باب الشہید)

"یصلی علیہ بلا غسل"

(شہید کی نماز جنازہ پڑھی جائے گی اس کو غسل نہیں دیا جائے گا۔)

(۴۵) ص۸۰ "جو جنازہ میں نہ مل سکے قبر پر پڑھلے" مذہب حنفی میں جو جنازہ میں نہ مل سکے اب وہ کہیں نہیں پڑھ سکتا کہ نماز جنازہ کی تکرار جائز نہیں۔ مگر اس حالت میں کہ پہلی نماز اس نے پڑھی ہو جسے ولایت نہ تھی۔ (درمختار)

"ان صلی غیر الولی ولم یتابعہ الولی اعاد الولی ولو علی قبرہ ان شاء ولیس لمن صلی علیھا ان یعید مع الولی لان تکرارھا غیر مشروع"

(اگر ولی کے علاوہ نے نماز جنازہ پڑھی اور ولی شریک نہ تھا تو ولی قبر پر بھی نماز دوبارہ پڑھ سکتا ہے۔ مگر جو پہلے پڑھ چکا اس کو دوبارہ پڑھنے کی اجازت نہیں کہ نماز جنازہ کی تکرار غیر مشروع ہے۔)

(۴۶) ص۸۵ "جو مر جائے اور اس پر فرض روزے رہ جائیں اس کے ولی کو چاہیئے کہ اس کی طرف سے روزہ رکھے" مذہب حنفی میں کوئی دوسرے کی طرف سے روزے نہیں رکھ سکتا۔ (ہدایہ ص۲۰۵)

"لا یصوم عنہ الولی ولا یصلی لقولہ صلی اللہ علیہ وسلم لا یصوم احد عن احد ولا یصلی احد عن احد"

(میت کی طرف سے اس کا ولی نہ تو نماز پڑھے نہ روزہ رکھے۔ کیونکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کوئی کسی طرف سے روزہ نہ رکھے نہ نماز پڑھے۔)

(۴۷) ص۹۳ "ہر مسلمان امیر و غریب پر صدقہ فطر واجب ہے" مذہب حنفی میں صرف غنی پر واجب ہے فقیر پر ہرگز نہیں۔

"صدقۃ الفطر واجبۃ علی الحر المسلم اذا کان مالکا لمقدار النصاب فاضلا عن مسکنہ وثیابہ واثاثہ وفرسہ وسلاحہ وعبیدہ لقولہ علیہ الصلاۃ والسلام لا صدقۃ الا عن ظھر غنا"

(ہدایہ ص۱۹۰)

(صدقہ فطر آزاد مسلمان پر اس وقت واجب ہے کہ اس کے مکان، کپڑے، سامان، خانہ داری، گھوڑے ہتھیار اور خادموں کے علاوہ مقدار نصاب بھر سرمایہ ہو۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ صدقہ مالداری کے بعد واجب ہوتا ہے۔)

(۴۸) ص۹۳ "صدقہ فطر عورت کا خاوند کو لازم ہے" یہ بھی مذہب حنفی کے خلاف ہے۔ (ہدایہ ص۱۹۱)

"لا یؤدی عن زوجتہ"

(مرد پر عورت کا صدقہ فطر دینا ضروری نہیں)

(۴۹) صـ۹۲ صدقہ فطر نماز سے پیچھے ناجائز ہے " یہ بھی محض غلط ہے۔

"ان اخروھا عن یوم الفطر لم تسقط وکان علیھم اخراجھا" (ہدایہ صـ۱۹۳)

(عید کے دن صدقہ فطر ادا نہ کیا تو ذمہ سے ساقط نہ ہوا۔ ادا کرنا ضروری ہے۔)

(۵۰) صـ۹۴ " اعتکاف سنتِ مؤکدہ ہے سال بھر میں جب کیا جائے جائز ہے۔ رمضان شریف کے پچھلے عشرہ افضل ہے " مذہب حنفی میں پچھلے عشرہ کا اعتکاف سنت مؤکدہ ہے۔ (عالمگیری صـ۲۱۱)

"الاعتکاف سنۃ مؤکدۃ فی العشر الاخیر من رمضان"

(رمضان شریف کے عشرہ اخیر کا اعتکاف سنت مؤکدہ ہے۔)

یہ چھوٹے چھوٹے گنتی کے اوراق ہیں اس کے پچاس دھوکے ہیں۔ اور بہت چھوڑ دیئے۔ اور صرف اس کی ایک کتاب ہی پیش نظر ہے۔ باقی تیرہ میں خدا جانے اپنے دین و دیانت کو کیا کچھ تین تیرہ کیا ہوگا اس کے حمایتی دیکھیں کہ ہدایہ وغیرہ حنفیہ کی معتبر کتابوں میں، مسائل خلافیہ لکھنے کا یہی طریقہ ہے؟ کہ غیر مذہبوں بلکہ لامذہبوں کے مسائل لکھ جائیں اور انہیں کو احکام خدا و رسول ٹھہرائیں اور مذہب حنفی کا نام بھی زبان پر نہ لائیں۔ یہ صریح دغابازوں، فریبیوں، بددیانتوں، مفسدوں و دشمنان حنفیہ کا کام ہے۔ تو یہ مصنف اور اس کے حمایتی جتنے ہیں سب مذہب حنفی کے دشمن اور حنفیہ کے بدخواہ ہیں مسلمانوں پر ان سے احتراز فرض ہے۔ قد بدت البغضاء من افواھھم (منہ سے دشمنی ظاہر ہوچکی) وما تخفی صدورھم اکبر (اور دلوں میں اور زیادہ زہر بھرا ہوا ہے) قد بینا الآیات لقوم یعقلون (سمجھ داروں کے لئے ہم نے نشانیاں بیان کر دیں) نسئل اللہ العفو والعافیۃ ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم وصلی اللہ تعالٰی علی خیر خلقہ محمد والہ واصحابہ اجمعین وبارک وسلم، واللہ تعالٰی اعلم بالصواب۔

**مسئلہ:** از صدر بازار کراچی متصل مسجد قصابان مجلس جمعیۃ الاحناف مرسلہ سید محمد حسن قادری ناظم ۲۸ رجب ۱۳۴۳ھ۔

مبسملا و محمدا و مصلیا و مسلما کیا حکم ہے علمائے اہل سنت نصرہم اللہ تعالٰی وایدہم اس سوال میں کہ آج کل ایک انجمن بنام "خدام کعبہ" مشہور ہوئی ہے جس کے اشتہارات اخبارات میں اکثر عام و خاص کی نظر سے گذر چکے ہیں۔ اور اس انجمن کے نمائندے اور سفراء جابجا پھیلے ہوئے ہیں اور بعض مقامات میں وفد کے طور پر بھی پہنچا کرتے ہیں جن کا مقصود جابجا کوچہ کوچہ محلہ بہ محلہ ہر شہر سے چندہ اکٹھا کرنا ہے۔ اور ان نمائندوں کے بیان ہیں کہ یہ چندہ خدمت کعبہ میں صرف کیا جائے گا۔ اور ایک حصہ سلطان معظم خلد اللہ ملکہ کو بھیجا جائے گا۔ اور حجاج کے واسطے آگبوٹ مہیا کئے جائیں گے۔ ایا ہمارے علمائے مشاہیر اہل سنت وجماعت

الحدیث کما ینبغی لہ یعنی یہ حدیث معراج امام ابن شہاب زہری نے حضرت انس بن مالک انھوں نے حضرت ابو ذر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے اور قتادہ نے حضرت انس بن مالک انھوں نے حضرت مالک بن صعصعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کی ان روایات میں اصلاً ان الفاظ کا پتہ نہیں اور بیشک شریک نے روایت میں وہ باتیں ذکر کی ہیں جن سے ثابت ہوتا ہے کہ یہ حدیث جیسی چاہیے انھیں یاد نہ تھی **ضرب ۹۷۔** وجوہ مخالفت بیان کرکے فرمایا۔ ثم ان ھٰذہ القصۃ بطولہا انما ھی حکایۃ حکاھا شریک عن انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ من تلقاء نفسہ لم یعزھا الی رسول اللہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ولا رواھا عنہ ولا اضافہا الی قولہ وقد خالفہ فیما تفرد بہ منہا عبد اللہ بن مسعود وعائشۃ وابوھریرۃ رضی تعالیٰ عنہم وھم احفظ واکبر واکثر یعنی پھر یہ قصہ حدیث مرفوع نہیں شریک نے صرف حضرت انس کا اپنا قول روایت کیا ہے جسے نہ نبی صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی طرف نسبت کیا نہ حضور کا قول روایت کیا اور ان سے الفاظ میں ان کی مخالفت فرمائی حضرت عبداللہ بن مسعود وحضرت ام المومنین صدیقہ وحضرت ابوہریرہ رضی تعالیٰ عنہم نے اور وہ حفظ میں زائد عمر میں زائد عدد میں زائد **ضرب ۹۸۔** پھر امام ابوسلیمٰن خطابی سے نقل فرمایا وفی الحدیث لفظۃ اخری تفرد بہا شریک ایضا لم یذکرھا غیرہ وھی قولہ فقال وھو مکانہ والمکان لا یضاف الی اللہ تعالیٰ سبحٰنہ انما ھو مکان النبی صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ومقامہ الاول الذی اقیم فیہ یعنی یہ لفظ مکان بھی صرف شریک نے ذکر کیا اوروں کی روایت میں اس کا پتہ نہیں اور مکان اللہ سبحنہ وتعالیٰ کی طرف منسوب نہیں اس سے مراد تو نبی صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا مکان اور حضور کا وہ مقام ہے جہاں اس نزول سے پہلے قائم کئے گئے تھے۔ کیوں کیجے تو نہ ہوئے ہوگے مگر تو بہ دہائی گمراہ کو جا کہاں۔ **ضرب ۹۹۔۱ قول** مسند امام احمد رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث مسند سیدنا ابی سعید خدری رضی اللہ تعالےٰ عنہ میں ایک بار اس سند سے مروی حدثنا ابوسلمۃ انا لیث عن یزید بن الہاد عن عمرو عن ابی سعید الخدری دوبارہ یوں حدثنا یونس ثنا لیث الحدیث سنداً ومتناً ان میں صرف اس قدر ہے کہ رب عزوجل نے فرمایا بعزتی وجلالی مجھے اپنی عزت وجلال کی قسم ارتفاع مکانی کا اصلاً ذکر نہیں سہ بارہ اس سند سے روایت فرمائی حدثنا یحیی بن اسحٰق انا ابن لہیعۃ عن دراج عن ابی الہیثم عن ابی سعید الخدری۔ یہاں سرے سے قسم کا ذکر ہی نہیں صرف اتنا ہے کہ قال الرب عزوجل لا ازال اغفر لہم ما استغفرونی رب عزوجل نے فرمایا میں انہیں ہمیشہ بخشتا رہونگا جب تک وہ مجھ سے استغفار کریں گے۔ امام اجل حافظ الحدیث عبدالعظیم منذری نے بھی یہ حدیث کتاب الترغیب والترہیب میں بحوالہ مسند امام احمد ومستدرک حاکم نے ذکر فرمائی انھوں نے بھی صرف اسی قدر نقل کیا کہ بعزتی وجلالی اور امام جلیل جلال سیوطی نے جامع صغیر وجامع کبیر میں بھی بحوالہ مسند احمد وابی یعلے وحاکم ذکر کی ان میں بھی

پہلی ہی بار ان کے کاغذات دیکھ کر یہ اعتراض ان پر کئے گئے کہ وجہ اول میں مسلمانوں کی دنیوی بربادی کا پہلو ہے اور وجہ دوم میں ان کی صریح دینی تباہی رو برو ہے۔ بار بار کے رد و بدل میں ان لوگوں نے اول سے عدول کیا۔ مگر دوم پر جمے رہے اور اب تک جمے ہوئے ہیں۔ یہاں کے اعتراضوں پر اپنے دستور العمل تبدیلیں کرکے چھاپے مگر اصل مقصود کہ ہر زبانی کلمہ گو اگرچہ کافر مرتد ہو اہل سنت کے برابر حق رکھتا ہے، ہاتھ سے جانے دیا۔ جب کسی طرح یہاں ان کی یہ بات قبول نہ کی گئی تو مجبور ہو کر صدر انجمن نے لکھا کہ جو دستور العمل ہم بناتے ہیں ان کو پسند نہیں آتا۔ اور آپ دستور العمل بنا دیں اس کی امید نہیں پڑتی۔ ان کا یہ خط آتے ہی فوراً اسی جلسہ میں پورا دستور العمل فقیر نے لکھوا کر ۲۲ شعبان ۳۱ھ ان کے پاس بھیجا۔ ایک سنی عالم مولانا مولوی حافظ حکیم محمد نعیم الدین صاحب، مراد آبادی اسے لیکر گئے۔ صدر بہت شکریہ لکھا اور ظاہر کیا کہ اراکین سے کہہ کر یہی دستور العمل نافذ کر دیا جائے گا۔ مگر سال بھر ہونے ہنوز روز اول ہے۔ جب سے انہوں نے اس کے متعلق گفت و شنید بھی قطع کر دی کہ دین و مذہب کے رو سے مسلمان اور مرتدین میں فرق وہ لوگ کسی طرح گوارا نہیں کر سکتے۔ بدمذہب اور سنی کا فرق تو چیزے دیگر ہے۔ باقی خدمت کا نمونہ وہ ہے جو ان حضرات نے مسجد کانپور کے ساتھ کیا جس کا بیان رسالہ ابانۃ المتواری سے ظاہر۔ یہاں کا بنایا دستور بھی اخبار دبدبہ سکندری رام پور میں غالباً رمضان المبارک ۳۱ھ کے کسی پرچہ میں "انجمن خدام کعبہ کے لئے ترقی عظیم کی بسارت" کے عنوان سے شائع ہوگیا۔ اسے دیکھ کر ظاہر ہو سکتا ہے کہ اس میں کون سی بات تھی جو ایک مسلمان کو بحیثیت اسلام نامنظور ہوتی۔ مگر ان صاحبوں کو نہ منظور کرنا تھا نہ کیا کہ اس میں جابجا اس دین کی پابندی کا اشعار تھا جس پر علمائے حرمین طیبین ہیں۔ اس سے رکنیت خاص اہل سنت و جماعت کے لئے رہتی تھی۔ ان حضرات کے دینی بھائی رافضی، وہابی، نیچری قادیانی وغیرہم خارج ہو جاتے تھے۔ یہ کیونکر قبول کرتے۔ اللہ تعالیٰ مسلمانوں کو ہدایت دے آمین۔

صلح کل والوں کی زبانیں ہر مجلس کا رنگ دیکھ کر بولتی ہیں۔ "وقلوبھم شتی" صدر مجلس نے میرے یہاں برملا کہا کہ میں تو رافضیوں کو کافر جانتا ہوں۔ اور عملی کارروائی یہ ہے کہ رافضی اور ان سے بدتر وہابی اور ان سے بدتر نیچری اور ان سے بدتر قادیانی اور ان سے بدتر چکڑالوی سب رکن اسلام ہیں۔ سب سے ان کے مذاہب ملعونہ کی اشاعت کے پیام ہیں۔ ولاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ ۷۔** از مانگرولی کاٹھیاواڑ ضلع راجکوٹ، مسئولہ احمد میاں ابن مولوی عبدالکریم۔ چہار شنبہ ۲۷ ربیع الاول ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ہمارے ملک کاٹھیاواڑ میں رواج ہے کہ قطب شمالی کے رخ طرف متوجہ کھڑے ہو کر حضرت محبوب سبحانی غوث صمدانی میراں محی الدین شیخ

عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کی ارواح کو ثواب پہنچانے کو فاتحہ پڑھتے ہیں۔ زید بولتا ہے کہ سمت قطب شمالی کی تعین ناجائز اور بدعت ہے کیونکہ اور اربعہ میں اس کا ثبوت نہیں اور بلاتعین سمت قطب شمالی و متوجہ بقبلہ فاتحہ جائز ہے اور عمرو کہتا ہے کہ جائز ہے۔ دلیل عمرو کی یہ ہے کہ کتاب مسمی بہ "جذب القلوب الی دیار المحبوب" تصنیف شیخ عبدالحق محدث دہلوی میں مرقوم ہے "وقاضی عیاض مالکی رحمۃ اللہ علیہ در کتاب شفا می آرد کہ درمیان ابوجعفر خلیفہ وامام مالک در مسجد رسول اللہ علیہ وسلم مناظرہ افتاد، وشاید کہ ابوجعفر در اثنائے سخن آواز بلند کرد، امام مالک گفت یا امیرالمومنین در مسجد پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم چرا آواز بلند میکنی وحق تعالیٰ در کتاب خود قومے را آداب می نماید و میگوید لا ترفعوا اصواتکم فوق صوت النبی الآیہ وقومے دیگر را مدح میکند ومی فرماید "الذین یغضون اصواتھم عند رسول اللہ اولئک الذین امتحن اللہ قلوبھم للتقوی" بدانکہ حرمت پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم بعد از موت مثل حرمت اوست در حیات خلیفہ را بگفتہ او اثر رقتے پدید آمدہ ودر خضوع واستکانت افزود وگفت یا اباعبداللہ در وقت دعا توجہ بقبلہ کنم یا روئے برسول آرام گفت چرا روئے از پیغمبر گردانی ودے وسیلہ پدر تست آدم صفی اللہ نزد خدائے عزوجل استقبال بہ پیغمبر کن وطلب شفاعت ازوے کن تا شفیع تو گردد، پھر خود عبارت شفاء شرح ملاعلی قاری کی۔

"قال بعضھم رأیت انس بن مالک اتی قبر النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فوقف (ای بین یدیہ) فرفع یدیہ حتی ظننت انہ افتتح الصلوٰۃ فسلم علی النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ثم انصرف (وقال فی روایۃ ابن وھب اذا سلم علی النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ودعا یقف ووجھہ الی القبر لا الی القبلۃ) و ذھب بعض ارباب المناسک ان الزائر یسلم اولاً وھو متوجہ الی القبر ثم یدع اللہ وھو مستقبل القبلہ فوق راسہ علیہ الصلوٰۃ والسلام الخ"

(بعض نے کہا کہ میں نے انس بن مالک کو دیکھا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر مبارک کے پاس آئے اور اس کے سامنے کھڑے ہوگئے۔ تو انہوں نے ہاتھ اٹھایا مجھے گمان ہوا کہ نماز شروع کریں گے کہ انہوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر سلام پڑھا اور واپس لوٹ گئے۔ بعض راویوں نے ابن وہب کی روایت میں یہ کہا کہ جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر سلام کرے اور دعا مانگے تو قبر انور کی طرف رخ ہو قبلہ کی طرف نہ ہو۔ اور مناسک حج لکھنے والوں میں سے بعض کی رائے یہ ہے کہ زیارت کرنے والا پہلے آپ کی قبر انور کی طرف رُخ کرکے سلام کرے پھر آپ کے فرق اقدس کے پاس قبلہ

کی طرف رخ کرکے دعا مانگے۔)

کلام عمرو کہ جب سلام کیلئے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف متوجہ ہونا فعل صحابہ وائمہ کا ہے تو اسی طرح متوجہ ہونا حضرت محبوب سبحانی کے روضہ کی طرف اور ان کی رخ پکڑنا جائز ہے۔ پھر اگر اس میں خطائے رخ ہو کہ روضہ حضرت محبوب سبحانی کا اس رخ کو نہیں کیونکہ بعض لوگوں کا مقولہ ہے کہ درمیان سمت مغرب وسمت شمال کے جو کونہ ہے اسی طرف روضہ غوث اعظم کا ہے۔ اگر خطائے سمت ہو تب بھی عام لوگ یہی جانتے ہیں کہ اسی سمت کو روضہ شیخ سید عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کا ہے۔ تو سمت موصوف کی جانب بھی فاتحہ پڑھنا جائز ہے جیسا کہ قبلہ تحری، اب کلام زید کا صادق ہے یا عمرو کا؟ جواب سے جلد مطلع فرمادیں مدلل مع نام کتاب وعبارت۔

**جوابِ ملفوظ:** عمرو سچا اور زید غلط کہتا ہے۔ توجہ باولیاء توجہ بخدا ہے۔ وایںما تولوا فثم وجہ اللہ (جدھر رخ کرو ادھر ہی اللہ کی رضا ہے) خود حضور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے قضائے حاجت کے لئے نماز تعلیم فرمائی۔ اور اس میں ارشاد فرمایا۔ "ثم یخطوا الی العراق احدی عشر خطوۃ وینادی باسمی" نماز کے بعد بغداد مقدس کی طرف گیارہ قدم چلے اور میرا نام پاک لیکر ندا کرے (اللہ عزوجل اس کی حاجت روا فرماتے گا۔) اس کی پوری تفصیل ہمارے رسالہ "انہار الانوار من یم صلاۃ الاسرار" میں ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ:** کیا فرماتے ہیں مفتیان شرع اطہر مسئلہ ذیل میں کہ آج کل یہ رسم ہے کہ شب پانزدہم شعبان معظم کو کسی ظرف میں پانی بھر کر منہ دیکھتے ہیں اور کہتے ہیں کہ جس کا منہ نہ معلوم ہو وہ اس سال کے اندر مرجائے گا اس کے متعلق اکثر شواہد وواقعات پیش کرتے ہیں۔ پس ایسی عقیدت رکھنا اور اس پر یقین کرنا کیسا ہے اور اس کی اصل کا اصول اربعہ میں پتہ ہے یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** یہ محض بے اصل وبے بنیاد ہے اور اس پر یقین واعتقاد جہل ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

# قوارع القہار علی المجسمۃ الفجار

۱۳۱۸ھ

## ملقب بہ لقب تاریخی

## ضرب قہاری

۱۳۱۸ھ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

سبحٰنک یامن تعالٰی عما یقول المجسمۃ الظالمون علوا کبیرا ٭ صل وسلم وبارک علی من اتانا بشیرا نذیرا ٭ داعیا الیک باذنک سراجا منیرا ٭ وعلی اٰلہ وصحابتہ واہلسنتہ وجماعتہ کثیرا کثیرا

## اللہ عزّوجلّ کی تنزیہ میں اُہلسنّت وجماعت کے عقیدے

(۱) اللہ تعالٰی ہرعیب ونقصان سے پاک ہے (۲) سب اس کے محتاج ہیں وہ کسی چیز کی طرف کسی طرح کسی بات میں اصلاً احتیاج نہیں رکھتا (۳) مخلوق کی مشابہت سے منزہ ہے (۴) اس میں تغیر نہیں آسکتا ازل میں جیسا تھا ویسا ہی اب ہے اور ویسا ہی ہمیشہ ہمیشہ رہے گا یہ کبھی نہیں ہوسکتا کہ پہلے ایک طور پر ہو پھر بدلکر اور حالت پر ہوجائے (۵) وہ جسم نہیں جسم والی کسی چیز کو اس سے لگاؤ نہیں (۶) اسے مقدار عارض نہیں کہ اتنا یا اُتنا کہہ سکیں لمبا یا چوڑا یا دلدار موٹا یا پتلا یا بہت تھوڑا یا ناپ یا گنتی یا تول میں بڑا یا چھوٹا یا بھاری یا ہلکا نہیں (۷) وہ شکل سے منزہ ہے پھیلا یا سمٹا گول یا لمبا تکونا یا چوکھونٹا سیدھا یا ترچھا یا اور کسی صورت کا نہیں (۸) حد وطرف ونہایت سے پاک ہے اور اس معنے پر نا محدود بھی نہیں کہ بے نہایت پھیلا ہوا ہو بلکہ یہ معنے کہ وہ مقدار وغیرہ تمام اعراض سے منزہ ہے غرض نا محدود کہنا نفی حد کے لئے ہے نہ اثبات مقدار بے نہایت کے لئے (۹) وہ کسی چیز سے بنا نہیں (۱۰) اس میں اجزا یا حصے فرض نہیں کرسکتے (۱۱) جہت اور طرف سے پاک ہے جس طرح اسے دہنے بائیں یا نیچے نہیں کہہ سکتے یوہیں جہت کے معنے پر آگے پیچھے یا اوپر بھی ہرگز نہیں (۱۲) وہ کسی مخلوق سے مل نہیں سکتا کہ اس سے لگا ہوا ہو (۱۳) کسی مخلوق سے جدا نہیں کہ اس میں اور مخلوق میں مسافت کا فاصلہ ہو (۱۴) اس کے لئے مکان اور جگہ نہیں (۱۵) اٹھنے بیٹھنے اترنے چڑھنے چلنے ٹھہرنے وغیرہا تمام عوارض جسم وجسمانیات سے منزہ ہے۔ محل تفصیل میں عقائد تنزیہ بیشمار ہیں یہ پندرہ کہ بقدر حاجت یہاں مذکور ہوئے اور ان کے سوا ان جملہ مسائل کی اصل یہی تین عقیدے ہیں جو پہلے مذکور ہوئے اور ان میں بھی

اصل الاصول عقیدۂ اولی ہے کہ تمام مطالبِ تنزیہ کا حاصل و خلاصہ ہے ان کی دلیل قرآن عظیم کی وہ سب آیات ہیں جن میں باری عزوجل کی تسبیح و تقدیس و پاکی و بے نیازی و بے مثلی و بے نظیری ارشاد ہوئی آیات تسبیح خود کس قدر کثیر و وافر ہیں۔ وقال تعالٰے الملك القدوس السلٰم بادشاہ نہایت پاکی والا ہر عیب سے سلامت وقال تعالٰے فان اللہ غنی عن العالمین ٥ بیشک اللہ سارے جہان سے بے نیاز ہے وقال تعالٰے فان اللہ ھو الغنی الحمید ــــ بیشک اللہ ہی بے پرواہ ہے سب خوبیوں سراہا وقال تعالٰے لیس کمثلہ شیٔ اس کے مثل کوئی چیز نہیں وقال تعالٰے ھل تعلم لہ سمیّاہ کیا تو جانتا ہے اس کے نام کا کوئی وقال تعالٰے ولم یکن لہ کفوا احد ٥ اس کے جوڑ کا کوئی نہیں۔ ان مطالب کی آیتیں صدہا ہیں یہ آیات محکمات ہیں یہ امّ الکتاب ہیں ان کے معنے میں کوئی خفا و اجمال نہیں اصلاً دقت و اشکال نہیں جو کچھ ان کے صریح لفظوں سے بے پردہ روشن و ہویدا ہے بے تغیر و تبدیل بے تخصیص و تاویل اس پر ایمان لانا ضروریات دین اسلام سے ہے۔

## آیات متشابہات کے باب میں اہلسنّت کا اعتقاد

قال اللہ تعالٰے ھو الذی انزل علیك الکتب منہ اٰیت محکمٰت ھن ام الکتب واُخر متشٰبھٰت فاما الذین فی قلوبھم زیغ فیتبعون ماتشابہ منہ ابتغاء الفتنۃ وابتغاء تاویلہ ومایعلم تاویلہ الا اللہ م والراسخون فی العلم یقولون اٰمنا بہ کل من عند ربنا وما یذکر الا اولوا الالباب ٥

موضح القرآن میں اس کا ترجمہ یوں ہے۔ وہی ہے جس نے اتاری تجھ پر کتاب اس میں بعض آیتیں پکّی ہیں سو جڑ ہیں کتاب کی اور دوسری ہیں کئی طرف ملتی۔ سو جن کے دل ہیں پھرے ہوئے وہ لگتے ہیں انکے ڈھب والیوں سے۔ تلاش کرتے ہیں ان کی کل بٹھانی۔ اور ان کی کل کوئی نہیں جانتا سوا اللہ کے۔ اور جو مضبوط علم والے ہیں سو کہتے ہیں ہم اس پر ایمان لائے سب کچھ ہمارے رب کی طرف سے ہے۔ اور سمجھائے وہی سمجھتے ہیں جن کو عقل ہے۔ اور اس کے فائدے میں لکھا۔ اللہ صاحب فرماتا ہے کہ کلام میں اللہ نے بعضی باتیں رکھی ہیں جن کے معنے صاف نہیں کھلتے تو جو گمراہ ہو ان کے معنے عقل سے لگے پکڑنے اور جو مضبوط علم رکھے وہ ان کے معنے اور آیتوں سے ملا کر سمجھے جو جڑ کتاب کی ہے اس کے موافق سمجھ پائے تو سمجھے اور اگر نہ پائے تو اللہ پر چھوڑ دے کہ وہی بہتر جانے ہم کو ایمان سے کام ہے انتہے اقول بات یہ ہے کہ اللہ تعالٰے نے قرآن مجید اتارا ہے ہدایت فرمانے اور بندوں کو جانچنے آزمانے کو یضل بہ کثیرا ویھدی بہ کثیرا اسی قرآن سے بہتوں کو گمراہ فرمائے اور بہتیروں کو راہ دکھائے اس ہدایت و ضلالت کا بڑا منشا قرآن عظیم

